# گھریلو الجھنوں کا روحانی علاج

تحقیق وتالیف:

شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ
(پی۔ایچ۔ڈی (امریکہ)

# گھریلو الجھنوں کا روحانی علاج

تحقیق وتالیف:

شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ

پی۔ایچ۔ڈی (امریکہ)

# گھریلو الجھنوں کا روحانی علاج

تحقیق و تالیف

شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ
(پی۔ ایچ۔ ڈی: امریکہ)

دفتر ماہنامہ عبقری

عالمی مرکز روحانیت و امن 78/3 عبقری اسٹریٹ
نزد قرطبہ مسجد مزنگ چونگی لاہور
042-37425801-3, 0322-4688313

Oureshi

# پیش لفظ

## حال دل:

وہ شخص غم کی داستان بنا داستان غم سنا رہا تھا کہ ستر تولے سونا اور دو گاڑیاں میری اس تکلیف میں فروخت ہو کر عاملوں کے ہاتھوں چلی گئی ہیں میں نے پاکستان میں جہاں بھی کسی کا نام سنا وہاں گیا لیکن افاقہ نہیں ہوا کسی نے تعویز کسی نے جنات کسی نے کالا جادو وغیرہ بتایا۔

قارئین یہ ایک نہیں ایسی بے شمار داستانیں میرے مشاہدہ میں روز آتی ہیں۔ اور ہر شخص پریشان ہے۔ کسی پر جادو۔ کسی پہ جنات اور گھر بھر میں مسائل ہی مسائل تو کسی پر کوئی آفت کوئی رزق کے لیے کوئی اولاد کے لیے اور کوئی پڑوسی سے پریشان ہے۔

خواہش ہے کہ ایسے آزمودہ تجربہ شدہ آسان اور قرآن وسنت سے ثابت وظائف پیش کروں کہ خواتین اور ایسے لوگ جو کسی عامل کے پاس نہ جا سکتے ہوں یا نہ جانا چاہتے ہوں ان کے مسائل حل ہو جائیں۔

زیر نظر کتاب کا ایک ایک وظیفہ نہایت آزمودہ تجربہ شدہ اور اکسیر ہے ہاں

شرط یہ ہے کہ کامل اعتماد، کامل توجہ، کامل دھیان اور کامل خشوع ہوگا تو ممکن فائدہ ہوگا ورنہ نہیں ہوگا۔

لہٰذا میری گزارش ہے کہ آپ اعتقاد کامل اور مستقل مزاجی کے ساتھ یہ وظائف پڑھیں تقوٰی، رزق حلال، سچ اور خلوتوں کی پاکیزگی ان کے کمالات کو اور بڑھا دے گی۔توجہ طلب امور کے لیے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ساتھ ارسال فرمائیں۔

جس طرح اس دنیا میں مخلص لوگوں کی کمی نہیں بالکل اسی طرح ایک نہایت مخلص اور بخل شکن شخص جس نے اپنے والد کی روایت کو زندہ و تابندہ کیا یعنی ڈاکٹر سعید اختر صاحب جن کی کاوش اور توجہات اور جہد مسلسل نے مجھے یہ حال دل لکھنے پر مجبور کیا اور آپ قارئین کے لیے یہ راحت کا سامان کتاب کی شکل میں پیش کیا۔

(خواستگار اخلاص و عمل)

حکیم محمد طارق محمود عبقری مجذوبی چغتائی
قرطبہ چوک، مزنگ چونگی، سٹریٹ یونائیٹڈ بیکری،
جیل روڈ، لاہور فون: 7552384

Oureshi

# فہرست

# نام کی اہمیت

سارا نظام 7 ستاروں اور 12 برجوں میں تقسیم ہے۔ بعض ستاروں کے ماتحت ایک اور بعض کے تحت 2 برج ہیں۔ 28 حروف ابجد ان 12 برجوں میں تقسیم ہیں۔ ہر برج شمسی مہینہ کی تاریخوں سے وابستہ ہے، اس لئے انسان کی تاریخ پیدائش کے حساب سے ہی کسی کا نام رکھا جاتا ہے۔ پھر جب کبھی ضرورت ہو تو ،اس نام کے پہلے حرف سے برج اور ستارہ معلوم کیا جاتا ہے۔ کسی فرد کے نام کے پہلے حرف سے اس کا برج اور ستارہ معلوم کرنے کے بعد اس کے دوست، دشمن اور مساوی ستارے کا نام معلوم کر لیتے ہیں۔ (مساوی سے مراد گذارہ ہے)۔ یوں پتہ چل جاتا ہے کہ کون کون سے ابتدائی حروف والے نام کس کس کے دوست ،دشمن اور مساوی ہیں۔ اگر میاں بیوی میں نہ بنتی ہو تو ان کے ستارے اور برج نام کے پہلے حرف کے حساب سے معلوم کریں۔ اگر وہ دشمن ہوں تو عورت یا مرد اپنا نام اس طرح تبدیل کرے کہ جو برج اور ستارے کے لحاظ سے دوست ہوں، یعنی (نام کا پہلا حرف بدل لے)۔ انسانوں کو نام کے حساب سے 4 حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ یعنی آتشی ،بادی، آبی اور خاکی۔ انسانی جسم انہی 4 عناصر کا مرکب ہے، یعنی آگ ،ہوا، پانی اور مٹی۔ 28 حروف کو ان 4 عناصر میں تقسیم کیا گیا ہے۔ انسانوں کو عنصر حساب سے برجوں میں بھی تقسیم کیا گیا ہے۔

| آتشی حروف | | | | بادی حروف | | | | آبی حروف | | | | خاکی حروف | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ہ | ط | م | ب | و | ی | ن | ج | ز | ک | | د | ح | ل | ع |
| ف | ش | ذ | | ص | ت | | ض | س | ق | ث | ظ | | خ | | غ |
| (آگ) | | | | (ہوا) | | | | (پانی) | | | | (مٹی) | | | |

عناصر: آگ + ہوا اور پانی + مٹی ،آپس میں دوست ہیں۔

آگ + پانی اور ہوا + مٹی، آپس میں دشمن ہیں۔

ہوا اور پانی آپس میں مساوی ہیں، یعنی بس گذارہ ہی ہے۔

اگر دونوں عنصر ایک ہوں (میاں اور بیوی کے) تو بس گذارہ ہوگا۔

آگ اور پانی آپس میں دشمن ہیں۔

پانی اور مٹی کی دوستی ہے۔

علم الاعداد: یعنی کسی انسان کے نام کے اعداد کتنے ہیں۔ پھر رہنمائی ہوتی ہے کہ اس عدد کے دوست اعداد کون کون سے ہیں۔ کسی نام کے اعداد نکالنے کے 2 طریقے ہیں۔ ایک شمسی دوسرا قمری۔ روحانیت میں قمری طریقہ استعمال کیا جاتا ہے یعنی اس شخص کے نام کے اعداد کا مجموعہ لیں (حروف ابجد کے حساب سے)۔ پھر اس کی والدہ کے نام اور اعداد کا مجموعہ ابجد کے حساب سے لیں۔ دونوں کو جمع کریں۔ مثلاً دونوں کا مجموعہ 6 نکلتا ہے تو بیوی ایسا نام رکھے (یا ایسے نام سے پکارا جائے) جو 6 عدد کے دوست اعداد میں سے ہوں، یعنی 4 5,6 یا 7۔ اگر میاں بیوی کے نام ستاروں کے مطابق دوست کے زمرے میں آتے ہیں لیکن جھگڑا رہتا ہے تو یہ جادو تصور ہوگا۔

## عدد اور دوست اعداد کا قمری طریقہ

| عدد | | دوست اعداد |
|---|---|---|
| 1 | <<<<<<<<<<<< | 9'8'5'1 |
| 2 | <<<<<<<<<<<< | 9'7'4'3'2 |
| 3 | <<<<<<<<<<<< | 7'2 |
| 4 | <<<<<<<<<<<< | 8'7'6'2 |
| 5 | <<<<<<<<<<<< | 8'7'6'1 |
| 6 | <<<<<<<<<<<< | 7'5'4 |
| 7 | <<<<<<<<<<<< | 6'5'4'3'2 |
| 8 | <<<<<<<<<<<< | 9'8'5'4'1 |
| 9 | <<<<<<<<<<<< | 8'2'1 |

ماہرین نجوم ہمیشہ 1 '5 اور 8 '9 مجموعہ والے نام رکھنے سے پرہیز کرتے ہیں۔ چونکہ ان مجموعہ والے ناموں پر دنیاوی سختیاں زیادہ ہوتی ہیں (ایسے لوگوں کا رزق ملازمت میں لکھا ہوتا

ہے)۔جن لوگوں کو زیادہ اولاد کی خواہش ہو، وہ دونوں میں سے ایک (میاں، بیوی) ایسا نام رکھ لے جس کا مجموعہ 7 ہو۔ جس دوکان، کاروبار یا مرد، عورت کا مجموعہ 7 ہو، وہ خوب پھلے پھولے گا۔

## بچے کے نام رکھنے کا طریقہ

اپنے بچوں کے نام اپنے ناموں کے دوست ستاروں کے مطابق ہونے چاہیئں۔

تاریخ پیدائش، مع مہینہ و سال کے اعداد جمع کریں۔

مثال: سلمان سعید میں اعداد کا مجموعہ:

س = 60

ل = 30

م = 40

ا = 1

ن = 50

س = 60

ع = 70

ی = 10

د = 4

325 یعنی عدد ہوا =10=3+2+5

(0+1=1)

تاریخ پیدائش 31.8.1982

31=4

8 =8

1982=20

32 ٹوٹل یعنی عدد 5 ہوا =

اس لئے یہ نام درست نہیں (تاریخ پیدائش کے مطابق) چونکہ عدد same نہیں ہے۔اس لئے یہ نام درست نہیں ہے۔

# اسماء الحسنیٰ

## ذکر کے آداب

1- نماز پنجگانہ کی باجماعت ادائیگی
2- گناہوں سے پرہیز
3- یقین اور اعتماد
4- پہلے دن ذکر کرنے کے لئے وقت اور جگہ مقرر کرلیں۔اس کی پابندی کریں۔
5- ورد سے پہلے اور آخر میں 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔
6- مقررہ تعداد کا خیال رکھیں۔کم یا زیادہ نہ ہونے پائے۔
7- توجہ اور دھیان جما جما کر ذکر کریں۔

# اسماء الحسنٰی کے فوائد

انہیں یا تو (نام کے اعداد کے مطابق نکالے ہوئے اسمِ اعظم کو) ہر نماز کے بعد اتنی ہی تعداد میں پڑھیں یا دوگنی تعداد میں دن میں ایک مرتبہ پڑھیں۔ یا بعد نماز فجر اور عشاء، اتنی ہی تعداد میں پڑھیں، یا کم ازکم دن میں ایک مرتبہ اتنی تعداد میں پڑھیں، یعنی اپنی استطاعت کے مطابق پڑھیں۔ ہر وِرد سے پہلے 5 روپے زکوۃ کے خیرات کردیا کریں۔

## 1- یَا عَلِیُّ:

خونی بواسیر میں روزانہ ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور پئیں۔ 7 روز میں خون بند ہوگا اور بواسیر انشاء اللہ جاتی رہے گی۔

## 2- یَاحَفِیظُ:

برائے شفا: اگر بیمار پر 7 دن تک برابر ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر دَم کریں تو مریض انشاء اللہ بہت جلد شفا پائے گا۔

## 3- یَا مُقِیتُ:

آنکھیں دکھنا: 7 دفعہ پڑھ کر سُرمہ یا دوا پر دَم کر کے آنکھوں میں لگائیں یا ڈالیں۔ 3 روز میں انشاء اللہ شفا ہوگی۔

## 4- یَا رَقِیبُ:

پھوڑا، پھنسی، ناسور، میں 7 دن تک 300 مرتبہ پڑھ کر اس زخم پر دم کریں۔

## 5- یَامُجِیبُ:

سر درد: سر کو اپنے داہنے ہاتھ میں پکڑ کر (درد والی جگہ) اول 3 مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر دم

کرے۔ پھر دوسری مرتبہ 5 مرتبہ، پھر تیسری مرتبہ 7 دفعہ، پھر چوتھی مرتبہ 9 دفعہ، پھر پانچویں مرتبہ گیارہ دفعہ۔ انشاء اللہ سر درد بالکل جاتا رہے گا۔

## 6- یَا جَلِیْلُ :

برائے عزت: اگر کوئی شخص انگشتری میں یَا جَلِیْلُ کندہ کروا کر اس کو اپنے پاس رکھے تو جس حاکم یا رئیس کے سامنے جائے گا، عزت پائے گا اور حاکم کی نگاہ اس کے سامنے نیچی رہے گی۔

## 7- یَا حَکِیْمُ :

مشکل مرحلہ یا مہم میں اس اسم کو **3000** مرتبہ 7 دن تک پڑھے۔ انشاء اللہ وہ مرحلہ بآسانی طے ہو جائے گا۔

## 8- یَا بَاعِثُ :

برائے زندہ دلی اور روشن ضمیری: ہر رات کو سوتے وقت اپنے سینہ پر ہاتھ رکھ کر **100** مرتبہ اسے پڑھیں۔

## 9- یَا نَافِعُ :

تجارت میں برکت: ہر چیز یا نیا مال خریدتے وقت **41** مرتبہ اسے پڑھنے سے سودا خریدنے اور تجارت میں برکت ہو جاتی ہے۔

## 10- یَا نُوْرُ :

حفاظت از جملہ اشیاء: صبح کی نماز کے بعد **1121** مرتبہ روزانہ پڑھنے سے کوئی سانپ، موذی چیز، جن، سایہ، آسیب، وہاں نہیں ٹھہر سکتا۔ مجرب عمل ہے۔

## 11- یَا هَادِیُ :

سفر مبارک: سفر میں جاتے وقت **11** مرتبہ پڑھنے سے سفر مبارک رہتا ہے۔

## 12- یَا بَدِیْعُ :

مرض و غم میں نجات: **1000** مرتبہ روزانہ پڑھنا ہر مرض و غم سے نجات دیتا ہے۔

## 13- یَا وَارِثُ:

غم سے بچاؤ: آفتاب نکلتے وقت **101** مرتبہ روزانہ پڑھنے سے کوئی بڑا غم نہ پہنچے گا۔

## 14- یَا صَبُوْرُ :

صبر کے لئے: اگر کسی عورت کا بچہ مرگیا ہو تو ایک ہزار مرتبہ اس کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے اسے پلائیں۔ 7 دن متواتر کریں، ماں بچے کے غم بھول جائے گی۔

## 15- یَا خَالِقُ :

آفات سے بچاؤ: 7 روز تک (100 مرتبہ) متواتر پڑھنے سے تمام آفات سے محفوظ رہے گا۔

☆ اولادِ نرینہ کے لئے ہر روز 1000 مرتبہ پڑھیں۔

## 16- یَا بَارِئُ :

برائے شفا و پاکیزہ خیالات:

☆ معالج اگر 213 مرتبہ روزانہ پڑھے تو اس کے ہاتھ میں شفا ہوگی۔

☆ اوّل و آخر درود شریف پڑھ کر درمیان میں 21 مرتبہ پڑھنے سے دل میں پاکیزہ خیالات جنم لیتے ہیں۔

## 17- یَا لَطِیْفُ :

مسئلوں کا حل: ہر نماز کے بعد 129 مرتبہ پڑھیں، اوّل و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف۔ تمام مسائل حل ہو جائیں گے۔

## 18- یَا مُتَکَبِّرُ :

برائے عزت، بڑائی، بدخوابی، دشمن کی زباں بندی:

☆ اس اسم کو بکثرت پڑھنے سے عزت و بڑائی ہوگی۔

☆ بدخوابی یا سوتے میں ڈر کے لئے سونے سے پہلے 21 مرتبہ اسے پڑھنا معمول بنالیں۔

☆ اس اسم کو بکثرت پڑھنے سے دشمن کی زبان بند ہو جائے گی۔ (بدگوئی سے)

## 19- یَا جَبَّارُ :

ظلم سے محفوظ، نیکی کی طرف مائل، جوانمردی:

☆ روزانہ 226 مرتبہ پڑھنے سے ظالموں کے ظلم اور قہر سے محفوظ رہے گا۔

☆ اگر اس کو ہر نماز کے بعد 100 مرتبہ پڑھیں تو وہ جوانمرد ہوگا اور نیکی کی طرف مائل ہوگا۔

## 20- یا مُھَیمِنُ :

برائے حفاظت جان ومال وکشف :

☆ یہ حفاظت جان ومال کے لئے بے حد مجرب ہے۔

☆ تہجد کی نماز کے بعد 1000 مرتبہ پڑھنے اور پھر مراقبہ کرنے سے غیب کی دنیا سامنے آجاتی ہے۔

☆ اگر 29 بار خلوصِ دل سے پڑھیں تو اسے غم لاحق نہ ہوگا۔

☆ اگر روزانہ 29 بار پڑھیں تو تمام آفات سے بچا رہے گا۔

## 21- یا عَزیزُ :

عزت، مرتبہ، غناء، ملازمت کے لئے :

☆ اسے پڑھنے سے عزت ومرتبہ ملتا ہے۔

☆ اگر فجر کی نماز کے بعد 41 مرتبہ ہمیشہ پڑھتے رہیں تو زندگی بھر کسی کا محتاج نہ ہوگا۔

☆ اگر 40 دن 40 مرتبہ روزانہ پڑھیں تو وہ غنی ومعزز بن جائے گا۔

☆ اگر ملازمت نہ ملتی ہو یا نوکری سے برطرف کردیا گیا ہو یا تنزلی ہوگئی ہو تو آدھی رات گذرنے کے بعد غسل کرکے 2 نفل پڑھے۔ پھر قبلہ رُو ننگے سر کھڑے ہوکر 300 مرتبہ خشوع وخضوع سے پڑھے انشاء اللہ کامیابی حاصل ہوگی۔

☆ اگر ہر نماز کے بعد 100 مرتبہ پڑھیں اور خشوع وخضوع سے دعا مانگیں تو امیر بن جائے گا۔

## 22- یا مُؤمِنُ :

حفاظت، عزت وجاہ، خوف سے نجات :

☆ جو اسے 300 مرتبہ روزانہ پڑھے گا تو خوف دہشت سے بے پرواہو جائے گا۔

☆ اگر 1000 مرتبہ روزانہ ساری عمر پڑھے تو ساری دنیا اس کی تابعدار ہو جائے گی۔

☆ اگر 630 مرتبہ اسے خوف کی حالت میں پڑھیں تو نقصان سے محفوظ رہے گا۔

☆ اگر 1000 یا 1100 مرتبہ روزانہ پڑھیں تو خاوند بیوی کے شر سے اور اگر بیوی پڑھے تو خاوند کے شر سے محفوظ رہے گی۔

## 23- یاسَلامُ :

حفاظت، فراخی رزق، صاحبِ علم، شفا:

☆ اگر 1000 مرتبہ روزانہ پڑھیں (فجر کی نماز کے بعد) تو صاحب علم ہوگا اور اپاہج یالاچار نہ ہوگا۔

☆ اسے وضو بے وضو ہر وقت پڑھنے والا ہر طرح کی آفات سے بچا رہتا ہے، رزق وافر ہو جاتا ہے اور بے خوف ہو جاتا ہے۔

☆ خالص شہد پر روزانہ 162 مرتبہ باوضو پڑھنے سے اور اس پر پھونک کر ایک انگلی چاٹنے سے تیسرے دن ہی فائدہ محسوس ہوگا۔ شہد ختم ہونے لگے تو اور ڈال لیں۔

☆ جو شخص کثرت سے اس اسم کو پڑھتا رہے گا، انشاء اللہ تمام آفات سے محفوظ رہے گا۔

☆ 115 مرتبہ پڑھ کر بیمار پر دم کرنے سے شفا ہو جاتی ہے۔

## 24. یَا مَلِکُ:

غناء، حفاظت، مقدمہ میں فتح، عزت، گمشدہ چیز ملنا:

☆ روزانہ فجر کی نماز کے بعد (بکثرت) پڑھنے سے غنی ہو جائے گا۔

☆ فجر کی نماز کے بعد یارات کو سونے سے قبل (اوّل و آخر 3، 3 مرتبہ درود شریف) 300 مرتبہ یَامَالِکُ پڑھنے سے آدمی شر سے محفوظ رہتا ہے۔

☆ اگر یَا مَلِکُ الْمُلْکِ دس ہزار مرتبہ پڑھیں تو گمشدہ چیز مل جائے گی یا دل کو صبر آجائے گا یا اچھا نعم البدل ملے گا۔

☆ اگر دن میں 21 ہزار مرتبہ یَا مَلِکُ الْمُلْکَ پڑھیں تو مقدمہ میں فتح ہوگی۔

☆ اگر 3000 مرتبہ روزانہ پڑھیں تو اس کی ہر جگہ عزت ہوگی اور ظالم آدمی اس کے سامنے نرم پڑ جائے گا۔

## 25- یَا رَحْمٰنُ:

اسرارِ الٰہی، کشف، حفاظت، غناء، شفا، مشکل دُور:

☆ اگر نماز تہجد کے بعد تیرہ ہزار مرتبہ باوضو ہو کر 29 دن پڑھیں تو اسرارِ الٰہی اس پر کھل جائیں گے۔ اور جن و فرشتے اس کے تابع ہو جاتے ہیں۔

☆ اگر فجر کی نماز کے بعد 298 مرتبہ پڑھیں تو ہر مصیبت سے بچا رہے گا اور رزق وافر ہوگا۔

☆ ہر نماز کے بعد 100 مرتبہ پڑھنے سے قلب کی غفلت اور نسیان دفع ہوگا۔

☆ صبح کی سنتوں اور فرائض کے درمیان 121 مرتبہ یَااللهُ یَارَحمٰنُ، کسی بیمار کے سرہانے کھڑے ہو کر پڑھیں، کتنا ہی بیمار ہو، صحت یاب ہوگا اور اگر موت مقدر

ہے تو خاتمہ بالخیر ہوگا اور مشکل جلد آسان ہوگی۔

## 26- یَاقُدُّوْسُ :

عزت، خوف سے بچاؤ، گندے امراض سے بچاؤ، دشمنی دور ہونا، روحانی امراض سے پاک ہونا:

☆ اس کے پڑھنے والا پاک سیرت ہو جاتا ہے۔

☆ اگر زوالِ کے وقت 100 مرتبہ روزانہ پڑھیں تو اس کا دل روحانی امراض سے پاک ہو جائے گا۔

☆ جو شخص یَامَالِکُ یَاقُدُّوْسُ ملا کر 1000 مرتبہ ہر روز بعد از نمازِ عشا پڑھے گا تو اس کی عزت بے حد بڑھ جائے گی۔

☆ خوف سے بچنے کے لئے یَامَالِکُ یَاقُدُّوْسُ پڑھتے رہا کریں۔

☆ مٹھائی پر 319 مرتبہ پڑھ کر دشمن کو کھلانے سے دشمنی دور ہو جاتی ہے۔

☆ اگر یَامَالِکُ یَاقُدُّوْسُ ہر روز نماز فجر اور مغرب کے بعد 11-11 مرتبہ پڑھ لیا کریں تو گندے امراض مثلاً بواسیر یا پردے والے امراض سے بچا رہے گا۔

## 27- یَامُصَوِّرُ :

بخار سے نجات، مشکل آسان، بے اولادی :

☆ بخار کی حالت میں یہ اسم 21 مرتبہ اوّل و آخر درود شریف کے ساتھ پڑھیں اور ایک کپ پانی پر دم کر کے پئیں (صبح نہار منہ)۔ انشاء اللہ شفا ہوگی۔

☆ سخت سے سخت مشکل میں 7 دن تک اوّل و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھیں اور 5000 بار اس کا ورد کریں تو وہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

☆ بے اولادی میں 7 روز تک روزے رکھیں اور پانی سے افطار کرنے کے بعد یَا بَارِئُ الْمُصَوِّرُ 21 مرتبہ پڑھیں۔ اوّل و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھیں اور اولاد کے لئے دعا کریں تو اللہ تعالیٰ اولاد کی نعمت سے نوازے گا۔ اس کے بعد بھی ہر نماز کے بعد اس کا ورد رکھیں (یعنی 7 روزوں کے بعد)۔

## 28- یَاغَفَّارُ :

گناہوں سے بچاؤ، وافر رزق، بے سکونی کے لئے، ہر قسم کی پریشانی کے لیے:

☆ جو شخص اس اسم کو بکثرت پڑھے گا، وہ اللہ تعالیٰ کا شیدائی بن جائے گا اور گناہوں سے بچا رہے گا۔

☆ جو شخص جمعہ کی نماز کے بعد یَاغَفَّارُ اغْفِرلِیْ ذُنُوبِیْ 100 مرتبہ پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اس کا نام بخشے ہوئے لوگوں میں درج کرے گا، تنگی دفع ہوگی اور بے حساب رزق ملے گا۔

☆ ہر قسم کی پریشانی کو دُور کرنے کے لئے نماز فجر کے بعد اوّل و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھنے کے ساتھ 101 مرتبہ اس اسم کا ورد کریں۔ چند یوم میں پریشانی رفع ہوگی اور دل کو سکون ملے گا۔

☆ تنگدستی رزق دور کرنے کے لئے رات کے پچھلے پہر اٹھ کر دو، دو کر کے 20 نوافل پڑھیں۔ ہر نفل کی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ اخلاص پڑھ کر 100 مرتبہ یَاغَفَّارُ پڑھیں، 21 دن یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ تنگدستی رفع ہوگی۔

## 29- یَاقَهَّارُ:

برائے حُب اللہ، دشمن ذلیل، جادو کے اثرات دور:

☆ اس کے اعداد 306 ہیں۔ اسے کثرت سے پڑھنے سے طبیعت میں جلال پیدا ہوگا اور دنیا کی محبت ختم ہو کر اللہ کی محبت پیدا ہوگی۔

☆ فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان میں جو شخص 100 مرتبہ گیارہ روز اسے پڑھے گا، اس کا دشمن ذلیل ہوگا۔

☆ جو شخص کسی ظالم سے ڈرتا ہو، وہ اس اسم کا ہر فرض نماز کے بعد 306 مرتبہ پڑھے تو دشمن مغلوب ہوگا اور وہ آدمی امن سے رہے گا۔

☆ اگر کسی مرد یا عورت پر کالے علم یعنی جادو کے اثرات ہوں یا تعویذ ڈالے گئے ہوں تو اسم یَاقَهَّارُ کو 7 روز تک 1836 مرتبہ روزانہ پانی پر دم کر کے پلائیں۔ مگر اس ورد کے شروع میں 11 مرتبہ آیت الکرسی اور آخر میں 11 مرتبہ سورۃ الناس پڑھیں۔ انشاء اللہ جادو کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔ یہ عمل چاند کی 22 تاریخ سے شروع کریں۔

## 30- یَاوَهَّابُ:

قرضہ سے نجات، رزق کی فراخی، سخی ہونا، ملازمت ملنا، مشکل آسان ہونا:

☆ فاقہ سے نجات کے لئے اور کشائشِ رزق کے لئے روزانہ بعد نماز فجر 1000

مرتبہ پڑھیں (روزانہ)۔

☆ حاجت پوری ہونے کے لئے آدھی رات کو مسجد یا گھر کے صحن میں 3 مرتبہ سجدہ کرے۔ پھر سجدے سے سر اٹھا کر 100 مرتبہ یہ اسم پڑھے۔ 3 روز کے اندر حاجت پوری ہوگی۔

☆ رزق کی فراخی کے لئے شاہ عبدالعزیز کا یہ ورد بڑا مجرب ہے:
(عمل) دن کے 10 بجے وضو کرے۔ پھر 4 رکعتیں نفل چاشت کی نیت سے ادا کرے۔ نماز کے بعد پھر سجدے میں جائے اور 104 مرتبہ سجدے میں یَاوَھَّابُ پڑھے۔ ہر مہینہ میں 7 دن عمل کرے۔ انشاء اللہ ساری عمر روزی کی تنگی نہ ہوگی۔

☆ ملازمت حاصل کرنے کے لئے تہجد کے وقت اٹھے، علیحدہ جگہ پر وضو کر کے تہجد کے نوافل پڑھے۔ اس کے بعد 400 مرتبہ یَاوَھَّابُ کا ورد کرے۔ اوّل و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس عمل کو 11 روز تک کرے اور قمری مہینہ کی 4 تاریخ کو یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ عمل کے اختتام پر جلد ملازمت مل جائے گی۔

☆ ملازمت کے لئے دوسرا عمل یہ ہے کہ نماز فجر اور عشاء کے بعد باوضو حالت میں 1100 مرتبہ یَاوَھَّابُ اوّل و آخر، اوّل و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھے اور دعا مانگے۔

☆ اگر کوئی شخص چاہتا ہو کہ اسے زندگی بھر مال کی کمی نہ ہو تو وہ نماز فجر کے بعد 1400 مرتبہ اور رات کو سونے سے پہلے اتنی ہی تعداد میں پڑھے اور اس کو روزانہ زندگی کا معمول بنا لے۔ انشاء اللہ کبھی مالی تنگی نہ آئے گی۔

☆ کاروبار شروع کرنے سے قبل 2100 مرتبہ اوّل و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھیں اور دعا کریں۔ کاروبار خوب چمکے گا۔

☆ ترقیٔ رزق کے لئے بعد نماز عشاء تنہا بیٹھ کر 1414 بار پڑھیں۔ اس کے بعد یہ دعا 100 بار پڑھے: یَاوَھَّابُ ھَبْ لِیْ مِنْ نَعْمَۃِ الدُّنیا وَالْآخِرَۃِ، اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّابُ۔

## 31- یَارَزَّاقُ:

رزق میں فراخی، ملازمت کا حصول: (اسم جمالی، اعداد 308)۔ اس اسم سے تعلق پیدا کرنے والوں کے لئے لازم ہے کہ وہ محتاجوں کو روٹی کھلائیں۔

☆ جو شخص صبح صادق کے بعد فجر کی نماز سے پہلے اپنے گھر کے چاروں کونوں میں کھڑے

ہوکر دس دس مرتبہ یَارَزَّاقُ پڑھے گا، اور ہر کونے میں پھونک مار کر دم کردیا کرے، اور یہ عمل ہمیشہ کرتا رہے، کبھی اس کے گھر میں مفلسی نہیں آئے گی۔ اس عمل کو مکان کے دائیں کونے سے شروع کرے او رمنہ قبلے کی طرف سے نہ پھیرے۔ بہت مجرب عمل ہے۔ 27ویں (ماہِ رمضان کی) یعنی (26واں روزہ) رات کو بعد نماز عشاء 7 دانے جَو لیں۔ ہر دانہ جَو پر 70 مرتبہ یَارَزَّاقُ پڑھیں۔ ان 7 عدد جَو کو اپنے بٹوہ یا پرس میں ڈال لیں۔ انشاء اللہ ایک سال تک بٹوہ روپوں سے ہمیشہ بھرا رہے گا۔

☆ دوکان میں خیر و برکت کیلئے ہر روز باوضو ہوکر دوکان کھولیں۔ اوّل و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھیں اور 101 مرتبہ یَارَزَّاق کا ورد کریں اور دوکان کے چاروں کونوں میں پھونک ماریں (اوپر بتلائے ہوئے طریقہ کے مطابق)۔ انشاء اللہ بے حد برکت ہوگی۔

☆ اگر نوکری چھوٹ گئی ہو اور دوبارہ ملازمت کی تلاش ہو تو 3 روزے رکھے اور جمعہ کی نماز کے بعد دس ہزار مرتبہ یَارَزَّاقُ پڑھے۔ اوّل و آخر 7-7 مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ اسی مہینہ میں ملازمت مل جائے گی۔

☆ اگر کوئی شخص سوا لاکھ کی تعداد میں اسم یَارَزَّاقُ کو ایک متعین جگہ اور وقت میں 40 دن تک پڑھے اور یہ عمل پورا ہونے کے بعد روزانہ 308 مرتبہ اس کا ورد کرے تو اس پر رزق کے دروازے کھل جائیں گے۔ پوری زندگی کے لئے مالی وسائل کے حل کے لیے یہ بڑا مجرب عمل ہے۔ خواتین ناغے کے دن بعد میں شمار کرلیں۔

☆ نماز فجر اور عشاء کے بعد اوّل و آخر 11 - 11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 119 مرتبہ یَارَزَّاقُ کا ورد کرنے سے غیب سے رزق کا سامان پیدا ہوگا۔

☆ بعد نماز فجر روزانہ 308 مرتبہ پڑھنے سے رزق کشادہ ہوگا۔

☆ چاشت کے وقت 4 رکعتیں پڑھیں او رآخری رکعت کے آخری سجدہ میں 104 مرتبہ اس اسم کو پڑھنے سے رزق میں کشادگی پیدا ہوتی ہے۔

☆ شب برات کی رات کو اسم یَارَزَّاقُ گیارہ یا اکیس ہزار بار پڑھنے سے سال بھر رزق ملتا رہتا ہے۔

☆ روزانہ صبح اٹھتے وقت اور رات کو سونے سے قبل 33 مرتبہ پڑھنے سے گھر میں ہمیشہ خیر و برکت اور وافر رزق ملتا رہتا ہے۔

Oureshi

☆ خیر و برکت کے لئے اسم یَارَزَّاقُ کو 797 مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھنا خیر و برکت پیدا کرتا ہے اور مجرب عمل ہے۔

## 32- یَافَتَّاحُ:

کامیابی اور فتح کے لئے، مشکلات آسان ہر طرح کی، رُکی ہوئی شادی کے لئے مجرب ہے، یادداشت مضبوط، کشائشِ رزق:

☆ صبح کی نماز کے بعد اپنے دونوں ہاتھ سینے پر رکھ کر 70 بار روزانہ جو شخص پڑھے گا، دل کی صفائی ہوگی، نورانیت اور نرمی پیدا ہوگی، ہر کام میں آسانی ہوگی۔ رُکی ہوئی شادی کے لئے بھی یہ مجرب ہے۔

☆ اگر کوئی شخص دشمن کی قید یا مقدمہ میں ناحق پھنس گیا ہو تو اکیس مرتبہ 7 دن تک پابندی کے ساتھ پڑھیں۔ انشاء اللہ نجات ہوگی۔

☆ اگر کوئی شخص کند ذہن ہو اور بھول جانے کی عادت ہو تو فجر کی نماز کے بعد 99 مرتبہ پڑھ کر سینے پر پھونک ماریں۔ چند یوم میں یادداشت مضبوط ہو جائے گی۔

☆ ہر مشکل کے حل کے لئے 2 رکعت نماز نفل پڑھیں۔ پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ یٰسین اور دوسری رکعت میں سورۃ تبارک الذی یعنی سورۃ مُلک پڑھیں۔ سلام پھیر کر 489 مرتبہ یافتاح پڑھ کر دعا مانگیں۔ انشاء اللہ مشکل آسان ہوگی۔

☆ رزق کی تنگی میں نماز فجر کے بعد اوّل و آخر 3 درود شریف کے ساتھ 121 مرتبہ پڑھیں۔

☆ کسی ایسی مشکل میں جو حل نہ ہو رہی ہو، بعد نماز عشاء، 3-3 مرتبہ اوّل و آخر درود شریف کے ساتھ 211 مرتبہ یافتاح کا ورد کریں اور مشکل کے حل کے لئے دعا مانگیں۔

☆ جو بچے سوتے میں ڈر جاتے ہوں یا چونک اٹھتے ہوں، تو بعد نماز فجر اوّل و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 489 مرتبہ یافتاح پڑھ کر مندرجہ ذیل تعویذ لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ ٹھیک ہو جائے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| یافتاح | یافتاح | یافتاح | یافتاح |
| یافتاح | یافتاح | یافتاح | یافتاح |
| یافتاح | یافتاح | یافتاح | یافتاح |
| یافتاح | یافتاح | یافتاح | یافتاح |

☆ روزمرہ کے ہر کام میں آسانی پیدا کرنے کے لئے اس اسم کا ورد بہت مفید ہے۔ جو شخص اسے صبح یا رات کو سوتے وقت 1100 مرتبہ روزانہ پڑھنے کا معمول بنا لے، اس کا ہر مشکل کام خود بخود حل ہو جائے گا اور راستے کی تمام رکاوٹیں دور ہوتی جائیں گی۔

☆ طالب علم یا محقق اگر چاہے کہ اسے ہر امتحان میں کامیابی نصیب ہو تو وہ روزانہ 489 مرتبہ اس کا ورد کرے، انشاء اللہ جس کام کو ہاتھ لگائے گا، کامیابی ہو گی۔

☆ شادی میں رکاوٹ کے لئے متعلقہ شخص اس اسم کو بعد نماز عصر 1156 مرتبہ 40 دن تک پڑھے۔ اگر خود کسی وجہ سے نہ پڑھ سکتا ہو تو والدین میں سے کوئی دوسرا یہ وظیفہ پڑھ لے۔ انشاء اللہ رکاوٹ دور ہو گی۔

## 33- یَاعَلِیْمُ:

کشف، تیز حافظہ، استخارہ، شفا، خواہش پوری ہونا، کتے کا کاٹنا:

☆ یہ اسم جمالی ہے۔

☆ کثرت سے پڑھنے سے کام میں سمجھ اور ہر بات کا انجام جلد معلوم جائے گا۔

☆ کند ذہن اور تعلیم کا شوق اجاگر کرنے کے لئے 40 دن صبح نہار منہ 21 مرتبہ یَاعَلِیْمُ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں تو حافظہ تیز اور دماغ طاقتور ہو جائے گا۔

☆ جس شخص کو استخارہ کے طور پر کسی بات کا نیک و بد معلوم کرنا ہو تو وہ جمعہ کی شب کو عشاء کی نماز کے بعد سجدے میں جا کر 100 مرتبہ یَاعَلِیْمُ کہے، پھر خاموش ہو کر سو رہے۔ انشاء اللہ اسی رات پورا حال معلوم ہو جائے گا۔

☆ استخارے کا دوسرا طریقہ یہ ہے کہ اگر زندگی کے کسی بھی اہم کام کے متعلق معلوم کرنا ہو تو سونے سے پہلے 2 نفل استخارہ کی نیت سے پڑھے، اس کے بعد اپنے بستر پر قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھ جائیں اور 100-100-100 مرتبہ مندرجہ ذیل اسموں کو پڑھے۔ یَاعَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ، یَا رَشِیْدُ اَرْشِدْنِیْ، یَاخَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ، اس کے بعد بات کئے بغیر خاموشی سے سو جائیں۔ خواب میں جس بات کا پتہ چلے، اس پر عمل کریں۔ اگر پہلے روز پتہ نہ چلے تو سات دن تک عمل کریں۔

☆ جو شخص ہر فرض نماز کے بعد 100 مرتبہ اسے پڑھنا معمول بنا لے، اللہ اسے اپنی معرفت عطا کر دیتے ہیں اور وہ اہل کشف ہو جاتا ہے۔

☆ اگر کسی کو کتے نے کاٹ لیا ہو تو کاغذ پر زعفران سے اَلْعَلِیْمُ وَالْحَکِیْم لکھیں اور اسے دھو کر مریض کو پلا دیں۔ انشاء اللہ افاقہ ہو گا۔

## 34- یَاقَابِضُ:

اسم جلالی، دشمن کو زیر کرنا، مشکلات آسان، تجارت میں منافع، جادو، جن بھوت سے بچاؤ:

☆ جو شخص چار نوالوں پر لکھ کر کھائے گا، بھوک سے محفوظ رہے گا۔

☆ فجر اور مغرب کی نماز کے بعد 21 مرتبہ ہمیشہ پڑھنے سے جادو اس پر اثر نہ کرے گا اور کسی شخص کی بددعا کارگر نہ ہو گی۔ کسی جن بھوت کا اثر نہ ہو گا۔ ہر قسم کی بالائی بلاؤں کے رفع کرنے کے لئے یہ اسم اعظم ہے، نہایت سریع الاثر ہے۔

☆ دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے ہر روز بلاناغہ باوضو ہو کر 180 مرتبہ ورد کریں۔

☆ وسوسوں، دماغی انتشار وغیرہ سے محفوظ رہنے کے لئے رات کو سوتے وقت 111 مرتبہ ورد کریں۔

☆ پیسے کے لین دین کے وقت اگر اس اسم کو پڑھ لیا جائے تو کبھی نقصان نہ ہو گا۔

☆ کسی شخص کی عادتِ بد کو چھڑانے کے لئے اس اسم پاک کو پانی پر 700 مرتبہ پڑھ کر 7 یوم تک پلائیں۔ بدعادت ختم ہو جائے گی۔

☆ اگر کسی خاص دشمن سے جان و مال کا خطرہ ہو تو اس اسمِ پاک کو روزانہ 903 مرتبہ رات کو یہ نیت رکھ کر پڑھیں کہ اللہ تعالیٰ فلاں دشمن کو دشمنی سے روک دے۔

## 35- یَابَاسِطُ:

کشائش رزق، اولاد، اسم جمالی:

☆ اگر کوئی چاہے کہ مستجاب الدعوات ہو جائے تو وہ اپنے نام و اعداد کے مطابق اس اسمِ مبارک کو 40 یوم تک بلاناغہ پڑھے۔ اس کے بعد جو بھی دعا کرے گا، پوری ہو گی۔

☆ اگر کوئی شخص فجر کی نماز سے پہلے ہاتھ اٹھا کر 10 مرتبہ یَابَاسِطُ پڑھ کر اپنے منہ پر ہاتھ پھیرے اور ہمیشہ ایسا کرے تو کبھی محتاج نہ ہو گا۔ اگر 40 مرتبہ پڑھا جائے تو مزید فائدہ ہو گا۔

☆ جس عورت کا خاوند بدمزاج ہو تو وہ عورت 300 مرتبہ یَابَاسِطُ پڑھ کر پانی پر دم کرکے

خاوند کو پلائے یا کھانے پر دم کر کے کھلائے۔ 3 دن کرے تو خاوند با اخلاق ہو جائے گا۔

☆ کشائشِ رزق کے لئے مقررہ جگہ اور مقررہ وقت پر ہر روز پابندی کے ساتھ روزانہ 1100 مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ فجر کی نماز ادا کرنے کے بعد ایسی جگہ بیٹھ جائیں جہاں سے نکلتا ہوا سورج نظر آئے۔ جیسے ہی افق سے سورج کی ٹکیہ نمودار ہو، پڑھنا شروع کر دیں۔ 63 مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کریں اور ہاتھ چہرے پر پھیر کر اٹھ جائیں۔ عمل کی مدت 40 روز ہے۔ اس عمل سے وسائل میں اضافہ ہو جاتا ہے۔

☆ ہر نماز کے بعد 111 مرتبہ پڑھنے سے غربت، افلاس کا خاتمہ ہو جاتا ہے اور جائز ضروریات پوری ہو جاتی ہیں۔

☆ نمازِ چاشت پڑھنے کے بعد 111 مرتبہ یہ اسم پڑھیں اور دعا مانگیں تو رزق کشادہ ہوگا۔

☆ اگر کوئی شخص تنگ دل اور کنجوس ہو تو اس اسم کو 72 مرتبہ روزانہ پڑھے، سخی بن جائے گا اور اسے عطا بھی بے تحاشا ہوگا۔

☆ جس شخص کا دل نماز روزہ، عبادات میں نہ لگتا ہو تو وہ کثرت سے اس اسم کو پڑھے، قبض کھل جائے گا۔

☆ یَابَاسِطُ یَاوَدُوْدُ کا ورد کرنے سے ہر قسم کی تنگی جاتی رہے گی۔

☆ مندرجہ ذیل عمل 1100 مرتبہ روزانہ اول و آخر 11-11 بار درود شریف کے پڑھے۔ یَابَاسِطُ الَّذِیْ یَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ یَّشَاءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ ۝ بے حساب دولت ملے گی۔

☆ اسے اگر رمضان المبارک میں سحری کھانے سے پہلے پڑھیں (نماز تہجد کے بعد) زیادہ بہتر ہے۔

## 36- یَاخَافِضُ:

روحانیت بلند ہونا، حفاظت از دشمن، اسم جلالی، دشمن کو پست اور ذلیل کرنا:

☆ دشمن کو پست اور ذلیل کرنے کے لئے اسے بعد نماز فجر 1481 مرتبہ روزانہ 40 دن پڑھیں۔

☆ جو شخص لگاتار 3 دن روزے رکھے، چوتھے روز 70 مرتبہ پڑھے تو دشمن پر فتح حاصل کرے گا۔

Oureshi

☆ دشمنوں سے حفاظت کے لئے روزانہ فجر کی نماز کے بعد 500 مرتبہ اس کا ورد کرے۔

☆ اگر دشمن سخت ہو تو اسے پست کرنے کے لئے 7 ہزار مرتبہ یہ اسم تھوڑی سی مٹی پر پڑھ کر دم کریں اور دشمن کے دروازے پر پھینک دیں۔ دشمن مغلوب ہوگا۔ یا 3 دن روزے رکھ کر چوتھے دن 500 مرتبہ یَاخَافِضُ کا ورد کرے۔ دشمن مغلوب ہوگا۔

## 37- یَارَافِعُ:

شہرت و سربلندی، امتحان میں کامیابی، اسم جمالی، دنیا و آخرت کی بلندی، غربت افلاس کا خاتمہ:

☆ جو شخص اسے آدھی رات یا ٹھیک دوپہر کے وقت 100 مرتبہ پڑھے گا، تو خلقت کی نظر میں وہ بے حد معزز ہو جائے گا اور اس کی اہمیت ہوگی۔

☆ افسر یا حاکم کے پاس جانے سے پہلے 3 دن تک 3000 مرتبہ روزانہ پڑھیں اور یَارَافِعُ پڑھتے ہوئے حاکم کے پاس جائیں۔ وہ عزت سے پیش آئے گا۔

☆ ہر فرض نماز کے بعد 21 مرتبہ پڑھیں، کوئی حاجت نہیں رکے گی۔

☆ ہر مہینہ کی چودھویں رات کو آدھی رات کے وقت 100 مرتبہ پڑھنے سے مخلوق سے بے نیاز اور تونگر بن جاتا ہے۔

☆ رات سوتے وقت روزانہ 100 مرتبہ پڑھنے سے معزز بن جائے گا۔

☆ بکثرت ورد کرنے سے غربت و افلاس کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ اس مقصد کے لئے ہر فرض نماز کے بعد 351 مرتبہ پڑھیں اور دعا مانگیں تو رزق میں فراوانی ہوگی۔

☆ اگر کسی ملازم کی ترقی رکی ہوئی ہو تو پیر کی شام کو بعد نماز مغرب 12636 مرتبہ پڑھے اور پھر سجدے میں سر رکھ کر اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا کرے۔ یہ عمل گیارہ پیر تک کرے۔

☆ یہ اسم پاک امتحان میں نمایاں کامیابی اور دیگر ہر قسم کے مقابلوں میں کامیابی کے لئے مجرب ہے۔ اس اسم کو مقابلے سے پہلے کثرت سے پڑھیں اور مقابلے کے وقت بھی پڑھیں۔ انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

## 38- یَامُذِلُّ:

اسم جلالی، اعداد 770، بھٹکے ہوئے لوگوں سے نفرت کرے گا، دشمن سے حفاظت، اُمّ الصبیان مرض سے نجات:

☆ اس اسم کا ذکر برے لوگوں سے نفرت کروائے گا۔

☆ اگر کسی شخص سے نقصان کا ڈر ہو تو باوضو قبلہ رو بیٹھ کر 75 مرتبہ پڑھیں، پھر سجدے میں جا کر دعا کریں کہ الٰہی مجھے فلاں ظالم (نام لیں) کے ڈر سے امن دے۔ یہ عمل مقررہ وقت پر 3 دن متواتر کریں۔ پہلے دو نفل پڑھ لیں۔ اللہ تعالیٰ اس ظالم اور شریر کے شر سے محفوظ رکھے گا۔

☆ اگر کسی مغرور اور مخالف شریعت کا ناحق غرور توڑنا مقصود ہو تو 7 مرتبہ یَامُذِلُّ کُلَّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ پڑھ کر 1000 مرتبہ یَامُذِلُّ پڑھیں۔ 7 روز تک یہ عمل برابر کریں، انشاء اللہ ایسا مغرور اور ظالم ذلیل ہوگا۔ (ناحق یہ عمل نہ کریں ورنہ نقصان ہوگا)۔

☆ جس شخص کے بچے ام الصبیان سے مرجاتے ہوں تو ایک تانبے کی تختی پر یہ نقش کندہ کروا کر بچے کے گلے میں ڈال دیں، انشاء اللہ بچہ مرض سے محفوظ رہے گا۔ ہر ماہ 7 غریبوں کو حسب حیثیت کھانا کھلا دیا کریں۔

## 39- یَاسَمِیْعُ :

اسم جمالی، اس کا ذاکر مستجاب الدعوات ہو جاتا ہے، کانوں کی تکلیف میں مفید، بواسیر میں مفید، اعداد 180:

☆ جو شخص جمعرات کے دن چاشت کی نماز کے بعد 1500 مرتبہ پڑھے گا، وظیفہ ختم ہونے کے بعد جو جائز دعا مانگے گا، پوری ہوگی۔ وظیفہ کے دوران کسی سے بات نہ کرے۔

☆ جس شخص کے کان میں درد (پھنسی وغیرہ) ہو، وہ 1000 مرتبہ یَاسَمِیْعُ پڑھے اور روئی پر دم کرے کان میں رکھ لے۔ 7 دن تک عمل کرے۔ (اس عمل کا کوئی خاص وقت نہیں ہے، جب مرضی پڑھ لے)۔

☆ ہر فرض نماز کے بعد 11 مرتبہ یَاسَمِیْعُ پڑھنے سے ساری عمر بہرہ ہونے سے محفوظ رہے گا۔

☆ جو شخص جمعرات کے دن فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان 100 مرتبہ پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اسے خاص نظر سے نوازیں گے۔

☆ بواسیر میں دوائی کے اوپر اسے 12500 مرتبہ پڑھیں، پھر دوائی استعمال کریں۔

☆ اگر اونچا سنتا ہو تو خالص روغن بادام لے کر اس پر باوضو 500 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ شروع میں بسم اللہ شریف پڑھیں۔ یہ تیل سوتے وقت ایک ایک قطرہ کانوں

میں ڈالیں۔ اللہ آرام دے گا۔

☆ اگر کان کا درد ہو تو 7 روز تک فجر کی نماز کے بعد 21 مرتبہ درود شریف اور اپنے اوپر پھونک کر ہاتھوں پر دم کریں اور دم کیئے ہوئے ہاتھ اپنے کانوں پر پھیریں۔ انشاء اللہ کانوں کا درد جاتا رہے گا۔

## 40- یَابَصِیْرُ:

اس اسم کا ذاکر ظاہری اور باطنی بصیرت پاتا ہے، صاحب کشف، اسم جمالی ہے، اعداد 302، امراضِ چشم میں مفید:

☆ جو شخص اس اسم کو 302 مرتبہ روزانہ پڑھنے کا معمول بنا لے، اللہ اسے ظاہری اور باطنی بصیرت عطا کرے گا۔

☆ اسے عصر کی نماز کے بعد 7 مرتبہ پڑھنے سے دن اور رات میں ناگہانی موت سے محفوظ رہے گا۔

☆ جو شخص فجر کی سنتوں کے بعد اور فرضوں سے پہلے اسے 100 مرتبہ پڑھے گا اور اسے ہمیشہ جاری رکھے گا، اس کی مرادیں دونوں جہانوں کی پوری ہوں گی اور کشف حاصل ہوگا، زندگی بھر بینائی قائم رہے گی۔

☆ سفید موتیا میں (ابتدا میں) روزانہ 1100 مرتبہ ورد کریں۔ اول و آخر 3-3 مرتبہ یہ درود شریف پڑھیں۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلیٰ محمدسَیِّدُ السّٰجِدِین سَیِّدُالرَّاکِعِین سَیِّدُ الکَامِلِین وَعَلیٰ اٰلِہٖ وَاَصحاَ بِہٖ اَجمَعِین٥ اسے ہمیشہ جاری رکھیں۔

☆ نماز جمعہ کے بعد اسے 100 مرتبہ پڑھنے کا ورد کرنے سے دل اور نگاہوں میں روشنی پیدا ہوگی اور نیک اعمال کی توفیق ہوگی۔

☆ امراضِ چشم میں گیارہ سو مرتبہ اس کا ورد کریں۔ اوّل و آخر 3-3 مرتبہ درود شریف پڑھیں اور اللہ کے حضور انکساری سے دعا کریں۔ ایک ہفتہ میں آرام ہوگا۔

☆ اگر بینائی کمزور ہو رہی ہو تو ہر فرض نماز کے بعد 3 مرتبہ پڑھیں اور انگشت شہادت پر دم کر کے انگلی آنکھوں پر پھیر دیں۔

☆ بعد نماز فجر 500 مرتبہ اس کا ورد کرنے سے ہر مشکل آسان ہو جاتی ہے اور اللہ اس کو پوشیدہ امور دکھاتا ہے۔

## 41- یَاحَکَمُ:

کبھی محتاج نہیں ہوتا، اسم جمالی، اعداد 68:

- ☆ ہر فرض نماز کے بعد 80 مرتبہ ورد کرنے سے کبھی محتاج نہیں ہوتا۔
- ☆ اگر ٹھیک رات 12 بجے باوضو پڑھنا شروع کریں اور اس طرح پڑھیں کہ پڑھتے پڑھتے بے حال و بے ہوش ہو جائیں تو اس کا باطن روشن ہو جائے گا۔
- ☆ اگر سخت مہم درپیش ہو تو چلتے پھرتے اس کا ورد کرے۔ کشف و الہام بھی پیدا ہوگا۔
- ☆ جو شخص زندگی کے کسی شعبہ میں اقتدار چاہتا ہو تو وہ روزانہ 340 مرتبہ پڑھے۔
- ☆ اگر کوئی چاہتا ہو کہ اس کی حکومت دیر تک قائم رہے تو وہ روزانہ 1100 مرتبہ پڑھے۔
- ☆ اگر کوئی ناحق قید ہو تو وہ ہر نماز کے بعد اوّل و آخر 3-3 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 121 مرتبہ اس کا ورد کرے، پھر دعا مانگے، انشاء اللہ جلد رہا ہوگا۔
- ☆ اگر معاشی تنگی ہو تو بعد نماز عشاء اوّل و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف کے اسے 700 مرتبہ پڑھے۔

## 42- یَاعَدْلُ:

جمالی + جلالی۔ مشترکہ خصوصیات، اعداد 104، شکر گزار بندہ بن جاتا ہے، انصاف پسندوں کا دوست:

- ☆ نماز مغرب کے بعد 1000 مرتبہ ورد کرنے سے ہر قسم کی آسمانی آفات سے محفوظ رہے گا۔
- ☆ اگر حاکم انصاف کرنے والا نہ ہو تو دوران مقدمہ روزانہ 3000 مرتبہ پڑھیں اور حاکم کی طرف خیال کر کے دم کریں۔ انشاء اللہ انصاف حاصل ہوگا۔
- ☆ ہر نماز کے بعد 104 مرتبہ ورد کریں تو غیب سے روزی ملے گی اور نیک عمل کی توفیق ہوگی۔
- ☆ مخلوق خدا میں معزز اور مقبول ہونے کے لئے عشاء کی نماز کے بعد ہر روز 500 مرتبہ اسے پڑھ کر دعا مانگیں۔
- ☆ اگر کسی نے آپ پر ظلم کیا ہو اور آپ کمزور ہونے کی وجہ سے بدلہ لینے سے قاصر ہوں تو 21 دن تک 2100 مرتبہ روزانہ پڑھیں اور پھر ظالم کے لئے ظلم کی سزا کی بددعا کریں، تو ظالم کو اس جہاں میں سزا مل کر رہے گی۔
- ☆ جج کے لئے روزانہ کمرہ عدالت میں کرسی پر بیٹھ کر 104 مرتبہ پڑھیں۔ پھر مقدمات کی

سماعت شروع کریں تو انصاف کرنے کی بصیرت حاصل ہو گی۔

## 43- یَالَطِیْفُ:

اسم جمالی، اعداد 129، رزق میں برکت، شادی کے لئے مددگار، بیماری سے نجات:

☆ اگر 133 بار ورد کریں تو رزق میں برکت ہوتی ہے۔

☆ برائے شادی (لڑکا ہو یا لڑکی)، مفلسی، بے روزگاری، بیماری میں مندرجہ ذیل وظیفہ کریں۔ایک تسبیح 129 دانوں والی بنوائیں اور اسے 129 مرتبہ پڑھیں یعنی 16641 مرتبہ یَالَطِیْفُ کا ورد کریں۔اور ہر تسبیح کے بعد لَاتُدْرِکُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ کو دن میں 3 مرتبہ پڑھ کر زبان سے مقصد بیان کریں اور پھر یَالَطِیْفُ کی تسبیح شروع کریں۔اسی طرح یہ سارا عمل ختم کریں۔ضروری ہے کہ تعداد کم یا زیادہ نہ ہونے پائے ورنہ اثر جاتا رہے گا۔یہ عمل 21 روز تک مسلسل کریں۔

☆ شادی کے لئے ہر نماز کے بعد اوّل و آخر 21 مرتبہ درود شریف پڑھیں اور 101 مرتبہ اس کا ورد کریں (روزانہ) تاوقتیکہ شادی نہ ہو جائے۔

☆ 129 مرتبہ ہر نماز فرض کے بعد (باقاعدگی کے ساتھ) پڑھنے سے دنیا کی تمام حاجتیں پوری ہو جاتی ہیں۔بڑا مجرب عمل ہے۔

☆ دنیا کے ہر جائز کام کے لئے پاک صاف اکیلی جگہ بیٹھ کر 1634 مرتبہ اس کا ورد کریں اور دعا کریں، انشاء اللہ مراد ضرور پوری ہو گی۔

☆ اگر کسی شخص، حاکم، افسر، والدین کو اپنے حق میں راضی کرنا مقصود ہو تو اس شخص کی توجہ حاصل کرنے کی نیت سے نماز عشاء کے بعد اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 1100 مرتبہ اس کا ورد کرے، انشاء اللہ جلد مقصد پورا ہو گا۔انتہائی آزمودہ و مجرب ہے۔

☆ لاعلاج بیماری کے لئے اس اسم کا ورد 11000 مرتبہ روزانہ کریں۔پانی پر دم کریں اور مریض کو پلائیں۔گیارہ روز تک یہ عمل کریں، انشاء اللہ صحت ہو گی، ورنہ اس اسم کو 300 مرتبہ 21 دن پڑھیں، انشاء اللہ صحت ہو گی۔

## 44- یَاحَلِیْمُ:

بردبار، بااخلاق، اسم جمالی ہے، اعداد 88، غصہ کم، نرم دل:

☆ اگر اس اسم کو 1000 مرتبہ کاغذ پر لکھ کر پانی میں دھو کر وہ پانی کھیتوں یا باغ میں

چھڑکے تو وہ ارضی وسماوی آفات سے محفوظ رہے گی اور پیداوار میں برکت ہوگی یا جس چیز پر چھڑکے گا، اس میں خیر وبرکت ہوگی اور وہ آفات سے محفوظ رہے گی۔

☆ اگر نماز ظہر کے بعد 9 مرتبہ اسے پڑھیں تو کبھی بھی خلقت کے سامنے ندامت یا ذلت محسوس نہ ہوگی۔

☆ اگر بیمار کے سرہانے ایک مرتبہ سورۃ فاتحہ اور 10 مرتبہ یَاحَلِیْمُ پڑھیں تو مرض کے ہیجان اور شدت میں فوراً کمی ہوگی اور مریض شفایاب ہوگا۔

☆ جو بھی اس کو پڑھنا اپنا معمول بنالے تو اس کا عزت و وقار ہمیشہ محفوظ رہے گا۔

☆ ہر نماز کے بعد 141 مرتبہ پڑھنے سے اور دعا مانگنے سے اس کی عزت و احترام ہوگا۔

☆ 100 دفعہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے اس پانی کو اپنے چہرہ پر مل لیں۔ پھر ظالم حاکم، افسر یا دشمن کے سامنے جانے سے وہ مہربان ہوگا۔

☆ اگر بچہ گستاخ ہو تو گھر کا کوئی فرد اس اسم کو روزانہ 8800 مرتبہ پڑھے اور پانی پر دم کرکے 11 روز مسلسل اسے پلائیں، اس کی طبیعت نرم ہوجائے گی۔

## 45- یَاخَبِیْرُ :

پوشیدہ حالات سے آگاہ رہنا، کشف، اسم جمالی، اعداد 812، برائیوں سے بچاتا ہے، استخارہ کے لئے:

☆ اگر نفس امارہ حاوی ہو (برائی اور گناہ کے آگے بے بس ہو) تو ہر روز 812 مرتبہ پڑھیں۔

☆ یہ اسم پاک استخارہ کے لئے بہترین ہے۔ اول وقت نماز عشاء ادا کرنے کے بعد دو رکعت نفل استخارہ ادا کریں، اول و آخر 11-11 مرتبہ یہ آیت پڑھیں۔ سُبْحَانَ رَبِّکَ رَبِّ الْعِزَّتِ عَمَّا یَصِفُوْنَ وَسَلَامٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ○ پھر 21 مرتبہ یَاعَلِیْمُ عَلِّمْنِی یَارَشِیْدُ اَرْشِدْنِیْ یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ○ پڑھیں اور سو جائیں۔ انشاء اللہ رات کو نیک و بد کا پتہ چل جائے گا۔

☆ استخارہ کا دوسرا طریقہ یہ ہے کہ اول 2 رکعت نماز استخارہ کی نیت سے پڑھے۔ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ اخلاص 3 مرتبہ پڑھیں۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد 11 مرتبہ درود شریف پڑھیں اور پھر 111 مرتبہ اسم مبارک یَاخَبِیْرُ پڑھیں۔ اس

کے بعد 11 مرتبہ درود شریف پڑھیں اور اس طرح سونے کے لئے لیٹیں کہ چہرہ قبلہ کی طرف ہو اور سر کے نیچے دایاں ہاتھ ہو۔ جو بات معلوم کرنی ہو، اسے دہراتے ہوئے اور یَاخَبِیْرُ پڑھتے ہوئے باوضو سو جائیں۔ چند یوم میں پتہ چل جائے گا خواب میں۔

☆ نماز تہجد کے بعد کثرت سے اس اسم مبارک کا ورد کریں تو صاحبِ کشف ہو جائیں گے اور اسرارِ الٰہی منکشف ہونا شروع ہو جاتے ہیں اور خواب و بیداری میں پوشیدہ حالات سے آگاہی ہوتی ہے۔

☆ ہر مشکل کے لئے نماز عصر کے بعد 121 مرتبہ یہ اسم مبارک پڑھ کر دعا مانگیں، انشاء اللہ چند یوم میں مشکل دور ہو جائے گی۔

☆ 7 روز تک بکثرت یہ اسم پڑھنے سے پوشیدہ راز ظاہر ہونے لگتے ہیں۔ نفس کے شر سے رہائی پائے گا اور فہم و فراست پیدا ہوگی۔

☆ استخارہ کے لئے ایک طریقہ یہ ہے کہ اول وقت میں نماز عشاء پڑھ کر 1100 مرتبہ یَاخَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ پڑھیں اور بات کئے بغیر کان کے نیچے ہاتھ رکھ کر سیدھی کروٹ (دائیں طرف) سو جائیں۔ انشاء اللہ خواب میں معلومات حاصل ہوں گی۔

☆ ڈاکٹر یا حکیم اگر روزانہ 812 مرتبہ اس کا ورد کیا کریں (معمول بنالیں) تو اسے مریض دیکھتے ہی مرض کا پتہ چل جائے گا۔

☆ یہ معلوم کرنے کے لئے کہ رشتہ اچھا یا بُرا ہے تو لڑکے کی والدہ یا والد اس اسم کو 7 دن تک تنہائی میں بیٹھ کر روزانہ رات کو 3248 مرتبہ پڑھیں اور بغیر بات کئے سو جائیں تو اشارۃً پتہ چل جائے گا۔

☆ یہ معلوم کرنے کے لئے کہ یہ شراکت یا کاروبار فائدہ مند رہے گا یا نقصان دہ۔ اس اسم کو 7 دن تک گیارہ ہزار مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ معلومات حاصل ہوں گی۔

## 46- یَاعَظِیْمُ:

عظمت و بزرگی حاصل ہونا، اسم جمالی و جلالی مشترکہ خصوصیات کا حامل، اعداد 1020، پیٹ درد میں مفید، مفلسی دور:

☆ اس کا ورد بڑا مجرب ہے۔ 1011 مرتبہ روزانہ پڑھنے سے عزت حاصل ہوتی ہے (دوست، دشمن سب کے سامنے)۔

☆ روزانہ 7 مرتبہ پانی پر دم کر کے پئیں تو ساری عمر پیٹ درد نہ ہوگا۔لہٰذا پیٹ درد کے لئے 7 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے یا کاغذ پر لکھ کر پانی میں بھگو کر پلائیں، انشاء اللہ فوراً آرام آجائے گا۔اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

☆ صبح بیدار ہونے کے بعد اور رات کو سونے سے پہلے چند بار پڑھنے سے عمر اور اقبال میں اضافہ ہوتا ہے۔

☆ روزانہ صبح و شام ورد کرنے سے آدمی مفلس و قلاش نہیں ہوتا۔

☆ 40 روز تک روزانہ 5000 مرتبہ پڑھنے سے دین و دنیا کی محتاجی نہ ہوگی، بے حد خوشحالی اور عزت واحترام حاصل ہوگا۔

☆ ظہر کے بعد یہ اسم بکثرت پڑھیں اور اس اسم کے وسیلہ سے خدا سے دعا مانگیں تو عزت، بزرگی، بلند مرتبہ حاصل ہوگا۔

## 47- یَاغَفُوْرُ:

اسم جمالی، اعداد 1286، مغفرت کے لئے اکسیر، بے اولادی، بخار، سردرد کے لئے، غم دور کرنا، بیماری، شفایابی کے لئے:

☆ صبح و شام ایک سو ایک مرتبہ پڑھیں (مغفرت کے لئے)۔

☆ بخار و سردرد میں اس کو 3 مرتبہ کاغذ پر لکھیں اور رنگین سیاہی پر روئی کا ٹکڑا لگا کر وہ نقش روئی پر جذب کرلیں اور اس ٹکڑے کو کھالیں۔3 روز بعد ہی انشاء اللہ آرام ہوگا۔اگر تندرست آدمی 7 روز تک یہ عمل کرے تو دل کی سیاہی جاتی رہے گی۔

☆ اگر کوئی بڑا غم لاحق ہو تو روئی کے ٹکڑے پر 3 مرتبہ یَاغَفُوْرُ لکھیں اور 3 بار یَاغَفُوْرُ کے مقطعات حروف (ی ا غ ف و ر) اس طرح روئی پر لکھ کر روئی کا ٹکڑا کھالیں۔انشاء اللہ غم غلط ہوگا۔یہ عمل (برابر) 3 دن تک کریں۔

☆ اگر سجدے میں جا کر 3 مرتبہ یا رَب اغفرلی پڑھیں تو سارے گناہ معاف ہوجاتے ہیں۔

☆ طویل بیماری میں مریض یا اس کا رشتہ دار اس اسم کو 5044 مرتبہ روزانہ 21 دن پڑھے اور پانی پر دم کر کے وہ پانی پیئے۔

☆ مالی تنگی میں اسے 3125 مرتبہ روزانہ پڑھیں۔رمضان المبارک میں اس کا پڑھنا بے حد نافع ہے۔

☆ اگر کوئی مشکل یکدم آجائے تو چند آدمی مل کر 3 دن تک سوا لاکھ مرتبہ پڑھیں۔

☆ اگر بیماری میں دوا اثر نہ کرتی ہو تو اس اسم کو 180 مرتبہ پڑھ کر دوا پر دم کر کے مریض کو پلا دیں۔

☆ بے اولادی میں نماز عشاء کے بعد 700 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں۔

☆ توبہ کے لئے اسے 111 مرتبہ ہر نماز کے بعد اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھیں۔ توبہ قبول ہوگی۔

## 48- یَاشُکُورُ:

اسم جمالی، اعداد 526، دشمن کو زیر کرنا، رزق میں اضافہ، بینائی تیز کرنا، صاحبِ کشف ہونا، جذبۂ شکر پیدا ہونا، دین و دنیا کی بھلائی، سکونِ قلبی:

☆ جذبۂ شکر پیدا کرنے کے لئے صبح و شام (رات سوتے وقت) 111 مرتبہ پڑھیں۔ اس سے اللہ تعالیٰ دین و دنیا کی نعمتیں عطا کرتا ہے۔

☆ اگر آنکھ کے اندر تاریکی ہو تو 41 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور پھر وہ پانی آنکھوں میں لگائے، انشاء اللہ ایک ہفتہ میں شفایاب ہوگا۔

☆ دین و دنیا کی عزت کے لئے ساری عمر 3000 مرتبہ روزانہ پڑھے۔

☆ بینائی تیز کرنے کے لئے اور اگر آنکھوں کے آگے اندھیرا چھا جاتا ہو تو ایک پیالی میں پانی لے کر اول و آخر 21-21 مرتبہ درود شریف پڑھے اور 41 مرتبہ یَاشَکُورُ کا ورد کرے، پھر پانی پر دم کر کے پانی آنکھوں پر ملے۔

☆ یَاجَبار یَاشَکُورُ کو ملا کر روزانہ 732 مرتبہ پڑھنے سے بڑے بڑے زبردست اور سرکش زیر ہو جاتے ہیں اور زبردست اور طاقتور رشتہ داروں کی مخالفت ختم ہو جاتی ہے۔

☆ سونے سے پہلے 41 مرتبہ روزانہ پڑھنے سے وسائل رزق میں اضافہ ہو جاتا ہے اور ہر قسم کی تنگی و تُرشی ختم ہو جاتی ہے۔

☆ روزانہ 5000 مرتبہ پڑھنے سے قیامت میں اس کا درجہ بے حد بلند ہوگا اور دین و دنیا میں بے حد عزت ہوگی۔

☆ کھانا کھاتے وقت بسم اللہ شریف پڑھ کر لقمہ کھاتے وقت اگر یَاشَکُورُ پڑھ لیا کرے اور معمول بنالے تو اللہ اس سے راضی ہوگا۔ اس کے رزق میں اضافہ

ہو گا اور اس کی عزت ہو گی اور مالی تنگی کبھی نہ ہو گی۔

☆ روزانہ 2004 مرتبہ پڑھنے سے وہ مستجاب الدعوات (جن کی دعائیں قبول ہوتی ہیں) بن جائے گا اور اللہ تعالیٰ اسے اپنے انعامات سے نوازیں گے، دین و دنیا میں بلند درجہ حاصل ہو گا۔

☆ اگر کوئی چاہتا ہو کہ مرتے دم تک اس کی بینائی خراب نہ ہو تو روزانہ اس اسم کو 526 مرتبہ بعد نماز فجر کے پڑھے۔

☆ ذہنی دباؤ اور گھریلو پریشانیوں کے لئے ہر نماز کے بعد 41 مرتبہ پڑھیں، اول و آخر 13-13 مرتبہ درود شریف۔ انشاء اللہ سکونِ قلبی حاصل ہو گا اور خوشیاں حاصل ہوں گی۔

☆ اگر قابلیت کے مطابق سروس نہ مل رہی ہو تو ہر روز نماز فجر او رعشاء کے بعد 111 مرتبہ پڑھیں اور اللہ سے دعا مانگیں۔

☆ صاحبِ کشف ہونے کے لئے ہر نماز کے بعد 300 مرتبہ اس کا ورد یکسوئی سے کریں۔

## 49- یَاعَلِیُّ:

بزرگی، بڑائی ملنا، اعداد 110، اسم جلالی، خونی بواسیر، آنکھوں کی سرخی و درد، حاجت پوری کرنا، کشائش رزق، ورم دور کرنا، بلند حوصلہ، ہمت، عزت:

☆ اگر کسی جگہ درد یا ورم ہو تو 500 مرتبہ پڑھ کر ورم کی جگہ دم کریں۔

☆ اگر 3000 مرتبہ روزانہ پڑھیں تو فقیر امیر ہو جائے گا، اور ذلیل، عزت والا ہو جائے گا اور اگر مسافر ہو گا تو بخریت گھر واپس آ جائے گا۔

☆ اگر آنکھ میں درد و سرخی ہو تو 700 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے، پھر اس پانی کو سلائی سے آنکھوں میں لگا لے۔ 3 یوم میں آرام ہو گا۔

☆ خونی بواسیر میں ایک گلاس پانی پر ہر روز 21 مرتبہ درود شریف اوّل و آخر اور 700 مرتبہ یَاعَلِیُّ کا ورد کریں اور پانی پر دم کر کے پی لیں۔ چند یوم میں انشاء اللہ آرام ہو گا۔

☆ اگر بیوی یا شوہر تابعدار نہ ہوں تو 21 دن روزانہ 11000 مرتبہ پڑھیں اور آخری روز دعا مانگیں۔

☆ اگر کسی لڑکی یا لڑکے کا پیغام نہ آتا ہو تو خود 2970 مرتبہ روزانہ 40 دن تک بعد

نماز مغرب تنہائی میں بیٹھ کر پڑھیں اور جب رشتہ آئے، تب بھی اس کا ورد کریں۔ اگر رشتہ صحیح ہوگا تو ہو جائے گا ورنہ نہیں۔

☆ بعد نماز فجر روزانہ 1100 مرتبہ اگر کوئی شخص معمول بنا لے تو اس کی بے حد عزت ہوگی اور مالدار ہو جائے گا۔

☆ اس کا وظیفہ ڈاکٹروں اور وکیلوں کے لئے بے حد مفید ہے۔ اگر وہ اسے پڑھتے رہا کریں تو اس کی وجہ سے ان کی بے حد شہرت ہوگی۔

☆ تہجد کے وقت 41 مرتبہ پڑھنے سے بہت عزت ملے گی۔

☆ اگر افسر سخت ہو اور بے عزتی کرتا ہو تو روزانہ بلاحساب آفس میں 40 دن تک پڑھے، افسر مہربان ہو جائے گا۔

☆ اگر لڑکے یا لڑکی کا رشتہ نہ آتا ہو تو اس کے والدین یَاعَلِیُّ یَاعظیم کو روزانہ 11000 مرتبہ 21 دن تک فجر اور عشاء کے بعد پڑھیں۔ وظیفہ مکمل ہونے پر پیغامات آنا شروع ہو جائیں گے۔

☆ اگر کوئی حاجت درپیش ہو تو یَاعَلِیُّ یَاعظیم کو پہلے دن 1000 مرتبہ، اگلے دن 2000 مرتبہ، اسی طرح گیارھویں دن 11000 مرتبہ پڑھیں۔ پھر بارھویں دن 10000 مرتبہ اور اسی طرح ایک ہزار روزانہ کم کرتے جائیں حتیٰ کہ اکیسویں دن 1000 مرتبہ پڑھیں۔ اس کے بعد سجدے میں سر رکھ کر اللہ کے آگے اپنی حاجت رکھیں اور دعا مانگیں۔ انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔

## 50- یَاکَبِیرُ:

اسم جمالی، اعداد 232 کشائش رزق، عزت، بیماری و دشمن سے حفاظت،۔۔۔:

☆ اگر حاکم 5000 مرتبہ روزانہ پڑھے گا تو اپنے عہدے پر عزت و آبرو کے ساتھ رہے گا۔

☆ اگر چاہے کہ خلقت پر رعب رہے تو روزانہ 3000 مرتبہ پڑھے۔

☆ اگر بیمار ہو تو 90 مرتبہ روزانہ پڑھے۔

☆ اگر کوئی اپنے عہدے سے معزول ہو گیا ہو تو وہ 7 روزے رکھے اور روزانہ 1000 مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ بحال ہو جائے گا۔

☆ اگر عزت شان بڑھانا مقصود ہو تو 8000 مرتبہ پڑھے۔

☆ اگر عزیز جدا ہو گئے ہوں یا روٹھ کر چلے گئے ہوں تو روزانہ گیارہ دن تک 14848 مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ ملاپ ہو جائے گا۔

☆ کشائش رزق، عزت و جاہ کے لئے 3 سال تک روزانہ 928 مرتبہ پڑھے۔

☆ اگر گھر والے (خاوند یا ساس وغیرہ) تنگ کرتے ہوں اور بے عزتی کرتے ہوں تو روزانہ 3125 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئیں۔

☆ دشمن کی دشمنی سے محفوظ رہنے کے لئے ہر نماز کے بعد اوّل و آخر 7-7 مرتبہ درود پاک کے ساتھ 121 مرتبہ پڑھیں اور دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے دعا مانگیں۔

## 51- یَاحَفِیظُ:

حفاظت جان، مال، ایمان، بلڈنگ، وبا، اعداد 998، حافظ کے لئے، بیماری سے شفا، نظرِ بد سے بچانا، اسم جمالی:

☆ اگر جہاز یا کشتی میں سوار ہو تو 7 مرتبہ یَاحَفِیظُ لکھ کر اپنے داہنے بازو پر باندھے، انشاء اللہ سلامت واپس آئے گا۔

☆ خود کو یا اپنے بچے کو نظرِ بد سے بچانے کے لئے 11 مرتبہ یَاحَفِیظُ لکھ کر کاغذ کو تعویذ بنا کر گلے میں باندھیں۔ یَاحَفِیظُ 111 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے 3 دن تک پلائیں۔

☆ بیماری سے شفا کے لئے 7 دن تک روزانہ 1000 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

☆ مال و اسباب کی حفاظت کے لئے یَاحَفِیظُ کے حروف الگ الگ لکھیں (3 جگہ پر)۔ اس طرح ''ی اح ف ی ظ''، انشاء اللہ وہ مال گم نہ ہو گا۔

☆ دوکان یا مکان کی حفاظت کے لئے اسے 1100 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے کونوں میں چھڑک دیں تو ہمیشہ محفوظ رہے گا، انشاء اللہ۔

☆ سفر میں اس کا ورد کرتے رہیں تو حادثہ سے محفوظ رہیں گے۔

☆ وبائی امراض کے دوران 8992 مرتبہ روزانہ پڑھیں تو محفوظ رہیں گے۔

☆ نسیان کے مرض میں روزانہ نماز فجر کے بعد 500 مرتبہ پڑھیں۔

☆ اگر گندے و شیطانی خیالات تنگ کرتے ہوں تو ہر نماز کے بعد 121 مرتبہ ورد کریں۔ اول و آخر 3-3 مرتبہ درود شریف، 40 روز کریں اور سکونِ قلبی حاصل ہو گا۔

☆ اگر کوئی عورت یہ خطرہ محسوس کرتی ہو کہ کوئی بدکردار آدمی اسے نقصان پہنچائے گا تو وہ بکثرت یَاحَافِظُ یَاحَفِیظُ کا ورد کرتی رہے۔

☆ اگر کسی جگہ جانا ہو اور وہاں راستے میں خطرہ ہو تو یَاحَافِظُ یَانَاصِرُ پڑھتے رہیں (بلاتعداد)۔ دشمن اندھا ہو جائے گا اور تباہ ہو جائے گا۔ اگر روزانہ 101 مرتبہ پڑھیں تو دشمن محبوب بن جائے گا۔

☆ ہچکی میں ایک گلاس پانی کو 3 سانس سے پئیں اور ہر سانس میں 7 بار یَاحَفِیظ پڑھیں۔ انشاء اللہ ہچکی رک جائے گی۔

☆ سفر پر جانے سے قبل باوضو 998 مرتبہ پڑھ کر سفر کو جائیں، اول و آخر 9-9 مرتبہ درود شریف پڑھیں، تو سفر بخیر ہوگا اور مراد پوری ہوگی۔ (بامقصد سفر ہوگا)۔

☆ نظرِ بد میں یا باری کے بخار میں (سردی سے) تو اس نقش کو لکھ کر مریض کے گلے میں باندھ دیں۔ تعویذ لکھنے سے قبل اول و آخر 21-21 بار درود شریف پڑھیں اور 989 مرتبہ یَاحَافِظُ کا ورد کریں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَاحَافِظُ | یَاحَافِظُ | یَاحَافِظُ | یَاحَافِظُ |
| یَاحَافِظُ | یَاحَافِظُ | یَاحَافِظُ | یَاحَافِظُ |
| یَاحَافِظُ | یَاحَافِظُ | یَاحَافِظُ | یَاحَافِظُ |
| یَاحَافِظُ | یَاحَافِظُ | یَاحَافِظُ | یَاحَافِظُ |

## 52- یَامُقِیتُ:

قوت و توانائی عطا کرنا، اسم جلالی، اعداد 550، بچوں کی ضد دور کرنا، گیس پیدا ہونے میں، کمزور بچوں میں، درد قولنج، آنکھ درد، مستجاب الدعوات، حافظہ:

☆ اس کا ورد کرنے والا ظالم کو مظلوم پر ظلم کرنے سے روکے گا۔

☆ اگر بچہ ضد کرتا یا روتا رہتا ہو یا بدچلن ہو تو 7 مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر خالی گلاس میں دم کریں، پھر اس میں پانی بھر کر بچے کو پلائیں۔ انشاء اللہ 7 روز کے عمل سے بچہ ضد چھوڑ دے گا۔ اگر بچہ آوارہ اور ضدی بدتمیز ہو تو 550 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

☆ اگر کسی کو کمزوری ہو (روزہ دار وغیرہ) تو کسی بھی خوشبودار پھول پر 7 بار پڑھ کر

دم کریں اور پھول وہ شخص سونگھے، تو طاقت پیدا ہو گی۔

☆ اگر اس کو بارش کے پانی پر 7 مرتبہ پڑھ کر دم کریں تو جس بچے کو وہ پانی پلائیں گے، وہ اچھی خصلت اور ذہن والا ہو گا اور حافظہ قوی ہو گا۔

☆ جو کمزور ہوں، بھوک کم لگتی ہو یا خوراک نہ لگتی ہو تو گیارہ روز تک 1100 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔

☆ گیس میں روزانہ کھانے سے پہلے چند بار پڑھے اور کھانے کے دوران بھی پڑھے اور کھانا ختم ہونے پر اللہ کے حضور دعا کرے کہ یا اللہ، اپنی صفت مقیت کی بناء پر اس کھانے کو ہضم کر کے اس میں قوت پیدا کر۔ انشاء اللہ کچھ عرصہ میں گیس سے نجات مل جائے گی۔

☆ اگر کسی جانور (گائے، بھینس وغیرہ) نے چارہ کھانا چھوڑ دیا ہو تو اس کا مالک اس اسم کو 160 مرتبہ پڑھ کر چارے پر دم کرے اور پھر وہ چارہ جانور کو کھلائے۔ وہ چارہ کھانے لگے گا۔

☆ اس اسم کے وِرد سے حال غالب آجاتا ہے، بھوک محسوس نہیں ہوتی اور روحوں کو سیراب کر دیتا ہے اور دنیاوی لحاظ سے ہر چیز حاصل ہو جاتی ہے۔

☆ اگر کسی کوزے پر اس کو لکھ کر سفر میں وہ کوزہ رکھے اور 7 بار اس اسم کو پانی پر دم کر کے وہ پیے تو سفر بخیر گزرے گا۔

☆ قولنج کے درد میں 100 بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے وہ پانی پلا دیں، پھر کبھی درد نہ اٹھے گا۔

☆ ہر روز نماز کے بعد 121 مرتبہ پڑھنا مستجاب الدعوات بناتا ہے اور محتاج نہیں ہوتا۔

## 53- یَاحَسِیبُ:

حساب لینے والا، کفایت کرنے والا، اسم جمالی+جلالی، اعداد 80، اللہ تعالیٰ کا شکر گزار، حفاظت، خوف دور کرنا، انکوائری ختم، کامیابی، امتحان، قرضہ واپس لینا:

☆ جس شخص کو کسی حاسد یا دشمن کا ڈر ہو، 7 دن تک روزانہ صبح و شام 70-70 مرتبہ حَسْبِیَ اللّٰہُ الحَسِیب پڑھے اور عمل جمعرات سے شروع کرے۔ انشاء اللہ سال تک ہر طرح محفوظ رہے گا۔

☆ اگر کسی ملازم کو مالک یا افسر سے حساب کتاب طلب کرنے کا اندیشہ ہو اور خوفزدہ

ہو تو وہ 3000 مرتبہ رات کو عشاء کی نماز کے بعد اس نام کو پڑھے اور دل میں یہ تصور جمائے کہ میرے مالک یا افسر سے خدا کی سرکار سے حساب طلب ہوا۔ میرا آقا ادھر مشغول ہو کر مجھے بھول گیا۔ 3 روز برابر اس عمل کو کرے۔

☆ اگر کسی طالب علم کو امتحان کا نتیجہ اچھا معلوم نہ ہوتا ہو تو وہ 11000 مرتبہ 3 دن تک یَاحَسِیبُ کا وِرد التحیات کی طرح بیٹھ کر باوضو قبلہ رُو پڑھے، انشاء اللہ نتیجہ حسبِ مراد نکلے گا۔

☆ اگر کوئی شخص روزانہ اس کو مقررہ وقت پر 70 مرتبہ پڑھنا اپنا معمول بنائے تو چوروں، پڑوسیوں اور دشمنوں کے خوف و شر سے محفوظ رہے گا۔

☆ اگر کوئی خوف دل میں بیٹھ گیا ہو تو روزانہ اس کا ورد فجر اور عشاء کے بعد 80-80 مرتبہ کریں۔ خوف جاتا رہے گا۔

☆ اگر کوئی ایماندار بننا چاہتا ہو تو ہر روز کاروبار کے آغاز میں 80 مرتبہ اسے پڑھنا اپنا معمول بنا لے (خصوصاً بینکرز وغیرہ)۔

☆ اگر کوئی قرضہ لے کر نہ دے تو قرضہ واپس لینے کی نیت سے اس اسم کو 8000 مرتبہ روزانہ 40 دن پڑھیں۔ آخری دن اس اسم پاک کو کسی کاغذ پر 11 مرتبہ لکھیں اور تعویذ بنا کر کسی درخت کی شاخ سے لٹکا دیں۔

☆ اسے روزانہ 1280 مرتبہ پڑھنے (ایک سال سے زئد عرصہ) سے اللہ مہربان ہوگا اور دعائیں قبول ہوں گی۔

☆ اگر کوئی شخص سچا ہو اور انکوائری ہو رہی ہو تو روزانہ 8604 مرتبہ 40 دن تک پڑھے۔ انکوائری ختم ہو جائے گی۔

## 54- یَاجَلِیلُ:

اسم جلالی، مال چوری سے محفوظ، جھوٹی گواہی نہ دے سکنا، میاں بیوی میں محبت، اعداد 73، دبدبہ، عزت، تسخیر، حفاظت، عبادت میں یکسوئی، حفاظتِ حمل:

☆ جو کوئی اس کو مشک یا زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھ لے یا گھول کر پیئے تو اس کی ہیبت پیدا ہوگی اور لوگ اس سے محبت کریں گے۔ اگر اپنے مال و اسباب پر 10 مرتبہ پڑھ کر دم کرے تو مال و اسباب محفوظ رہے گا۔

☆ اگر کسی شخص کا مقدمہ چل رہا ہو اور اسے جھوٹی گواہی کا ڈر ہو تو 1000 مرتبہ پڑھ کر اس گواہ کی طرف دم کرے۔ انشاء اللہ وہ عدالت میں قائم نہ رہ سکے گا اور جھوٹی گواہی نہ دے سکے گا۔

☆ اسے چاندی کے پترے پر کندہ کروا کر اپنے پاس رکھنے سے عزت و مرتبہ میں اضافہ ہوتا ہے۔

☆ اسے اپنے مال و اسباب پر 10 مرتبہ دم کرے تو چوری سے محفوظ رہے گا۔

☆ حفاظتِ حمل کے لئے اسے لکھ کر بازو پر باندھیں تو بچہ محفوظ رہے گا۔ باوضو قبلہ رو بیٹھ کر لکھیں اور لکھنے سے پہلے 73 مرتبہ ورد کریں۔

☆ شب عروسی میں 1100 مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر کسی چیز پر دم کر کے دلہن کو کھلانا، میاں بیوی میں محبت کا موجب بنے گا اور زندگی پر سکون گزرے گی۔

☆ عبادت میں یکسوئی اور لذت کے لئے ہر نماز کے بعد اس نیت سے 7 مرتبہ یہ اسم پڑھ کر اپنے اوپر پھونک لیں۔ سکون قلبی حاصل ہوگا۔

☆ لوگوں کو مسخر کرنے کے لئے اسے 40 دن تک 7300 مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ اس کے بعد روزانہ 1100 مرتبہ ورد میں رکھیں۔

☆ اگر بچہ کو آسیب کی شکایت ہو تو اس کے والدین یا رشتہ دار پہلے 7000 مرتبہ اس کا ورد کریں، اس کے بعد ایک کاغذ پر اس اسم پاک کو لکھیں اور اس کے ارد گرد آیت الکرسی لکھیں اور بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ جب تک تعویذ اس کے گلے میں رہے گا، اس کو کوئی ڈر نہیں لگے گا۔

☆ اسے 16000 مرتبہ روزانہ 40 دن پڑھنے سے جو مقصد دل میں رکھے گا پورا ہوگا (یعنی جس حاجت کے لئے پڑھے گا، پوری ہوگی)۔

## 55- یَامَجِیْدُ:

ریٹائرمنٹ کے بعد معاشی مسائل، انتہائی بزرگی والا، بیوی فرمانبردار ہو جائے گی، اسم جمالی، اعداد 57، ذاکر نیک خصلت، نیک سیرت ہو جائے گا، سگریٹ نوشی سے نجات، آتشک، بواسیر، جذام، پسلی درد:

☆ اگر کوئی جذام یا خونی بواسیر یا کسی ناپاک زخم والے مرض میں مبتلا ہو تو وہ چاند کی

13 تا 15 تاریخ تک برابر 3 روزے رکھے اور افطار کے وقت 7000 مرتبہ اس اسم کا ورد کرے، پھر پانی پر دم کرکے پانی اور ہاتھ اٹھا کر متعلقہ مرض سے شفا کے لئے دعا مانگے اور گڑگڑا کر خدا کے حضور بار بار دعا دہرائے۔ انشاء اللہ شفا نصیب ہوگی۔

☆ جس شخص کی پسلی میں درد ہو، وہ 1000 مرتبہ اس نام کو پڑھ کر روئی پر دم کرکے روئی درد کی جگہ باندھے، انشاء اللہ فوراً درد جاتا رہے گا۔

☆ عزت و وقار حاصل کرنے کے لئے بعد نماز فجر 99 مرتبہ اس کا ورد کرکے اپنے اوپر دم کریں۔

☆ اگر کوئی شخص آتشک کے مرض میں گرفتار ہو تو دن میں 7 مرتبہ یہ عمل کرے۔ پہلے 21 مرتبہ درود شریف پڑھے، پھر 101 مرتبہ یَامَجِیْدُ کا ورد کرے، پھر 21 مرتبہ درود شریف پڑھے، انشاء اللہ جلدی مرض سے چھٹکارا حاصل ہوگا۔

☆ اگر کسی شخص کو جبری ریٹائر کردیا گیا ہو یا ریٹائرمنٹ کے بعد کوئی ذریعۂ معاش نہ ہو اور پریشان ہو تو نماز فجر کے بعد کثرت سے اس اسم کا ورد کرے اور اللہ سے دعا مانگے۔

☆ اگر بیوی تابعدار اور باوفا نہ ہو تو 11 روز تک اس اسم کو روزانہ 12500 مرتبہ پڑھیں اور آخری روز تھوڑی سی شیرینی یا پانی لے کر دم کرکے اسے کھلا دیں یا پلا دیں، یا پہلی رات کو عورت کے آتے ہی یہ عمل کرلیں۔ انشاء اللہ ساری عمر عورت وفادار رہے گی۔ یہ عمل شوہر کے لئے بھی عورتیں جائز مقصد کے لئے کرسکتی ہیں۔

☆ بزرگی حاصل کرنے کے لئے اسے روزانہ 8700 مرتبہ 3 سال تک پڑھیں، مستجاب الدعوات ہو جائے گا۔

☆ اسے بعد نماز فجر اور عشا کے 100-100 مرتبہ پڑھنے سے نیک خصلت ہو جائے گا اور اللہ پاک کی ذات پانے کے لئے بہت مفید ہے۔

☆ سگریٹ نوشی سے نجات کے لئے 40 دن تک روزانہ 3125 مرتبہ پڑھیں اور روزانہ پڑھائی کے بعد سبز الائچی پر دم کرکے منہ میں ڈال کر چبائیں۔

## 56- یَاحَکِیْمُ:

اسم جلالی، اعداد 78، انوار و اسرار کی کنجی ہے، میاں بیوی میں صلح، تشخیص کا کرنا، قرض سے نجات، ہر مشکل حل:

☆ جو شخص اس کا ورد کرتا ہے، اللہ اس پر حکمت اور علم کے دروازے کھول دیتا ہے۔

☆ اگر مشکل کام یا مہم درپیش ہو اور مسئلہ حل نہ ہوتا ہو تو اس کو 3000 مرتبہ روزانہ 7 دن تک پڑھیں۔

☆ ظہر کی نماز کے بعد 90 مرتبہ پڑھنے سے ہر مشکل حل ہو جاتی ہے۔

☆ اگر خاوند اور بیوی میں نہ بنتی ہو اور ایک ناراض ہو یا روٹھ گیا ہو تو اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 101 مرتبہ اس کا ورد کریں۔ وقت ورد آنکھیں بند کر کے متعلقہ فریق کا تصور سامنے رکھیں اور جب ورد ختم ہو جائے تو تصور کے اوپر دم کریں۔

☆ اسے ہر نماز کے بعد بکثرت پڑھنے سے قرض سے نجات مل جاتی ہے۔

☆ سوتے وقت 78 مرتبہ روزانہ پڑھنے سے حکمت و دانائی کی راہیں کھل جاتی ہیں۔

☆ اگر کسی مشکل میں پھنس گیا ہو تو روزانہ 7000 مرتبہ اس کا ورد 21 دن تک کرے اور ہر روز ورد کے بعد 2 نفل پڑھ کر سجدے میں جا کر دعا مانگے۔

☆ اگر میاں بیوی میں جھگڑا رہتا ہو تو 1000 مرتبہ پڑھ کر مٹھائی پر دم کر کے دونوں میاں بیوی کھائیں یا جو زیادتی کرتا ہو، اسے کھلائیں۔

☆ اگر کوئی حکیم یا ڈاکٹر روزانہ 1100 مرتبہ 40 دن تک پڑھے تو تشخیص کی قوت بڑھ جائے گی اور علاج کارگر ہوگا۔

## 57- یَامُجِیبُ :

اسم جمالی، اعداد 55، مستجاب الدعوات بننا، سر درد:

☆ اگر جمعہ کے دن 101 مرتبہ لکھ کر تعویذ بنا کر اپنے پاس رکھیں تو جو دعا کریں، قبول ہوگی، ہر بلا سے محفوظ رہیں گے اور کسی کو جو بات کہیں گے، منظور ہوگی۔

☆ اگر کسی کے سر میں درد ہو تو اپنے ہاتھ سے سر کو پکڑ کر اول 3 مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر دم کریں، پھر دوسری بار 5 مرتبہ، پھر تیسری بار 7 مرتبہ، اور چوتھی بار 9 مرتبہ، پانچویں بار 11 مرتبہ پڑھیں۔

☆ اگر کسی شخص کے خط کا جواب یا کسی درخواست پر کوئی حکم نہ آتا ہو تو وہ 3 دن تک برابر صبح کی نماز کے بعد 1000 مرتبہ اسے پڑھ کر تصور کرے کہ میرے خط کا جواب یا میری درخواست کا حکم آسمان سے اتر آیا ہے۔ انشاء اللہ چند دن میں مسئلہ حل ہو جائے گا۔

☆ اگر اسے 7 مرتبہ پڑھ کر دعا کریں یا 1000 مرتبہ دعا پڑھ کر دعا کریں تو قبول ہوگی۔

☆ اگر کسی کی شادی نہ ہو رہی ہو تو اسے 11 دن تک روزانہ 5500 مرتبہ ورد کریں، پھر شادی کے لئے دعا کریں۔

☆ اگر ہمیشہ سوتے وقت 220 مرتبہ پڑھیں تو ہر دعا قبول ہوگی۔

☆ اگر کوئی ناجائز طور پر قید ہو گیا ہو یا کوئی شخص گم ہو گیا ہو اور پتہ نہ چلتا ہو تو چند آدمی مل کر سوا لاکھ مرتبہ اس کا ورد کریں۔ اس کے بعد سجدے میں سر رکھ کر دعا کریں۔ (11 روز)۔

☆ اگر بیوی ناراض ہو کر میکے چلی گئی ہو تو اسے گیارہ ہزار مرتبہ پڑھیں اور پڑھنے کے بعد پانی پر دم کر کے پانی کو اس طرف منہ کر کے جس طرف بیوی رہتی ہو، پاکیزہ جگہ پر پھینکے۔ اس عمل کو 11 روز تک کریں۔

☆ مرشد کامل تلاش کرنے کے لئے بعد نماز مغرب 12500 مرتبہ 10 دن تک پڑھیں۔

## 58- یَارَقِیْبُ :

اسم جمالی، اعداد 312 نفس کی نگہبانی، حفاظت ہر چیز، ناسور، چیز گم ہونا، سحر سے نجات:

☆ اپنے اہل وعیال، مال واسباب، گھر بار، کھیتی باغ وغیرہ کی حفاظت کے لئے 7 مرتبہ اسے پڑھ کر اس چیز پر دم کریں اور اس کا ورد رکھیں۔ رات کو سونے سے قبل 7-7 مرتبہ پڑھ کر گھر کے چاروں کونوں میں پھونکیں اور سفر پر جانے سے قبل اپنے اہل وعیال کو جمع کر کے ان پر 7 مرتبہ پڑھ کر پھونکیں تو سفر سے واپسی تک سب بخیریت رہیں گے۔

☆ اگر کوئی ناسور میں مبتلا ہو تو روزانہ 300 مرتبہ پڑھ کر زخم پر دم کریں۔

☆ اگر شوہر ظالم ہو تو اسے 7 مرتبہ چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر روزانہ پلائیں تو وہ محبت میں دیوانہ ہو جائے گا۔

☆ اگر کوئی چیز گم ہو جائے تو ہر نماز کے بعد 170 مرتبہ ورد کریں۔ اول وآخر 3-3 درود شریف پڑھیں اور اللہ سے دعا مانگیں۔

☆ اگر کسی شخص کے دشمن بہت ہوں اور وہ کمزور ہو تو روزانہ ہر نماز کے بعد 7-7 پڑھیں۔

☆ اگر کسی کی جائداد وغیرہ بوجوہ دشمنی اور حسد چھین لی جائے تو وہ کثرت سے اس کا ورد کرے۔

☆ اگر سحر زدہ ہو تو 40 دن تک روزانہ 1248 مرتبہ اس کا ورد کرے اور اس کے بعد

روزانہ 100 مرتبہ پڑھے تو ہر قسم کے جادو کا اثر جاتا رہے گا اور اس پر کسی قسم کے جادو کا اثر نہ ہوگا۔

☆ اگر حمل ضائع ہونے کا خطرہ ہو تو اسے 1100 مرتبہ پڑھ کر الائچی پر دم کر کے اسے کھلا دیں۔(7 دن تک یہ عمل کریں)۔(عورت خود بھی یہ عمل کرسکتی ہے)۔

## 59- یَاکَرِیْمُ :

اسم جمالی، اعداد 270، رزق میں اضافہ، عزت و جاہ:

☆ روزانہ سوتے وقت چت لیٹ کر 101 مرتبہ اس کا ورد کریں اور بات کئے بغیر سو جائیں۔ ایک نیند لینے کے بعد بات کرنے میں کوئی حرج نہیں، تو اللہ تعالیٰ اسے معزز بنا دیں گے۔ اگر بلا تعداد ورد کرتے ہوئے سو جائیں تو فرشتے رات بھر اس کی عزت و وجاہت کی زیادتی کے لئے دعا کرتے رہیں گے۔

☆ اگر کوئی کنجوس اور تنگ دل ہو (خاوند یا باپ وغیرہ) تو 1000 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔ 3 روز میں سخی بن جائے گا۔

☆ رزق و کاروبار میں اضافہ کے لئے "یَاکَرِیْمُ یَاوَھَّابُ" 284 مرتبہ کا ورد کریں۔

☆ اگر کوئی حاجت درپیش ہو تو روزانہ 11000 مرتبہ 40 دن تک اس کا ورد کریں۔(جائز حاجت پوری ہوگی۔)

☆ اگر ہر نماز کے بعد 100 مرتبہ ورد کریں تو معزز بن جائے گا۔

☆ اگر مفلوک الحال ہو تو فجر کی نماز کے بعد کامل یقین کے ساتھ ایک گھنٹہ اس کا ورد کریں اور عشاء کی نماز کے بعد بھی ایک گھنٹہ اس کا ورد کرے تو متمول ہو جائے گا۔

☆ عزت و جاہ کے لئے ہر نماز کے بعد 528 مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ کثرت سے ورد کرنے سے مستجاب الدعوات ہو جاتا ہے۔(وضو بے وضو بلا تعداد)۔

## 60- یَاکَرِیْمُ :

وسعت رزق، دین و دنیا کی کامیابی، اسم جمالی، اعداد 137:

☆ اس کا ذاکر ظاہر اور باطنی استغناء والا ہو جاتا ہے۔

☆ روزانہ کم از کم 137 مرتبہ پڑھیں۔

☆ اگر کوئی زہریلا کیڑا یا جانور کاٹ لے تو سات بار 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھ

کر دم کریں۔ اگر درد زیادہ ہو تو 70-70 مرتبہ 7 بار پڑھیں اور قلمی شورہ پانی میں بھگو کر دم کر کے زخم پر لگائیں۔

☆ اگر کوئی بچہ قرآن مجید پڑھنے یا حفظ کرنے میں دقت محسوس کرتا ہو تو ہر مہینہ میں 3 دن 100 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے بچے کو پلائیں۔

☆ کشائش رزق کے لئے روزانہ بعد نماز عشاء 5000 مرتبہ اس کا ورد کریں۔ مجرب عمل ہے۔

☆ وسعتِ رزق کے لئے ہر نماز کے بعد 15 بار ورد کریں۔

☆ اگر تعلیم حاصل کرنے میں کوئی رکاوٹ ہو تو روزانہ 137 مرتبہ ورد کریں۔

☆ اگر بچے کا ذہن پڑھائی میں نہ لگتا ہو تو بچے کو روزانہ 1100 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔ چند دن میں بچے کا ذہن کھل جائے گا۔

☆ اگر کاروبار نہ چلتا ہو تو چند آدمی اکٹھے کرے اور نماز جمعہ کے بعد تمام مل کر 31250 مرتبہ اس کا ورد کریں اور چار جمعہ اس طرح پڑھائی کروائیں۔

☆ جس کی گزر بسر مشکل سے ہوتی ہو، اس کا ورد بکثرت کرے اور انگوٹھی پر اس اسم کو نقش کر کے پہنے یا کاغذ پر لکھ کر بطور تعویذ اپنے پاس رکھے۔ تعویذ عروج ماہ (قمری مہینہ کے پہلے 14 دن) میں لکھیں اور اسے باندھنے یا پرس میں رکھنے سے پہلے سورۃ فاتحہ اور 137 بار یَا وَاسِعُ کا ورد کریں۔

## 61- یَاوَدُوْدُ:

محبت کرنے والا سب سے، اسم جمالی، اعداد 20، تنگدستی دُور، میاں بیوی میں اتفاق:

☆ اگر میاں بیوی میں نا اتفاقی ہو تو 11 مرتبہ درود شریف پڑھیں، پھر 101 مرتبہ اس اسم کا ورد کریں۔ پھر 11 مرتبہ درود شریف پڑھیں اور کسی کھانے پینے کی چیز پر دم کر کے میاں بیوی کو کھلا دیں۔

☆ اگر اولاد یا بیوی یا خاوند بدمزاج ہو تو کسی مٹھائی پر 1001 مرتبہ اس اسم کو پڑھیں، پھر 2 رکعت نماز نفل پڑھ کر دعا کریں اور جب موقع ملے، اس مٹھائی کو متعلقہ شخص کو کھلا دیں۔

☆ اگر بیوی اپنے خاوند کے لئے 3000 مرتبہ یہ اسم پڑھ کر کسی عطر پر دم کرے اور پھر وہی

عطر لگا کر خاوند کے سامنے جائے تو خاوند اس عورت سے ہمیشہ محبت رکھے گا۔

☆ اگر کوئی 1000 مرتبہ اس اسم کا پڑھنا معمول بنا لے تو اللہ کا محبوب بن جائے گا۔

☆ اگر گھوڑا بدمست ہو جائے اور قابو نہ آتا ہو تو اس اسم مبارک کو 300 بار پڑھ کر (چنے کے آٹے پر) دم کر کے گھوڑے کو کھلائے تو وہ صحیح ہو جائے گا۔

☆ اگر روزانہ 12 مرتبہ یا باسط یا وَدُوْدُ کا ورد کریں تو تنگدستی دُور ہو اور لوگ محبت کرنے لگیں۔

☆ اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہو کہ بیوی ساری عمر وفادار رہے تو شب عروسی یا جب موقع ملے، گیارہ روز تک 12500 مرتبہ روزانہ یا وَدُوْدُ یا مَجِیْدُ کا ورد کرے اور آخری روز تھوڑی سی مٹھائی پر دم کر کے بیوی کو کھلا دے۔

☆ اگر گھر والوں میں آپس میں نفرت بیٹھ جائے اور جھگڑے رہتے ہوں تو اس اسم کو 3125 مرتبہ روزانہ 40 دن تک پڑھیں اور پانی پر دم کر کے تمام گھر والوں کو پلا دیا کریں اور دعا کریں۔

نوٹ: اس اسم کے ورد کو صرف جائز مقاصد کے لئے استعمال کریں، وگرنہ نقصان ہوگا۔

## 62- یَاحَقُّ:

دوام حاصل کرنا (قائم ودائم)، جلالی + جمالی، اعداد 108، قید سے نجات، مقدمہ کا فیصلہ حق میں:

☆ جس شخص کا کوئی سامان چوری ہو گیا ہو، وہ ایک کاغذ کے چاروں کونوں پر "یاحق" لکھ کر بیچ میں اس سامان کا نام لکھے جو کھو گیا ہو یا چوری ہو گیا ہو اور آدھی رات کے وقت وہ کاغذ ہتھیلی پر رکھ کر آسمان کی طرف اٹھائے اور عرض کرے کہ یاالٰہی بطفیل سید المرسلین، امام الانبیاءؑ، میرا سامان مجھے مل جائے۔ انشاء اللہ سامان مل جائے گا۔

☆ اگر قیدی رات کو سر ننگا کر کے 160 مرتبہ اس اسم کا ورد کرے، انشاء اللہ قید سے خلاصی پائے گا۔ اس کے ساتھ ہر نماز کے بعد اول وآخر 11-11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 108 مرتبہ "یاحق" کا ورد کرے۔

☆ اگر کوئی شخص ناحق کسی مقدمہ میں پھنس گیا ہو اور حق فیصلہ چاہتا ہو تو 100 مرتبہ سبحان الملک الحق المبین پڑھ کر 7000 مرتبہ "یاحق" پڑھے۔ 3

Qureshi

روز کے عمل سے فیصلہ ٹھیک اور حق پر ہو گا۔

☆ اگر کسی پر کوئی ناحق اور جھوٹا الزام لگا دیا گیا ہو تو وہ ہر نماز کے بعد 300 مرتبہ اس اسم پاک ''یا حق'' کا ورد کرے اور اللہ سے دعا مانگے، انشاء اللہ الزام لگانے والے شرمندہ ہوں گے اور الزام جھوٹا ثابت ہو گا۔

☆ اگر کسی شخص کو کوئی حق اور سچ کی راہ سے ہٹانے اور سچی گواہی دینے سے روکتا ہو تو وہ ہر روز نماز فجر اور عشاء کے بعد 700 مرتبہ اس اسم کا ورد کرے۔ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھے، پھر اللہ سے دعا مانگے تو اللہ دشمنوں کو ذلیل کرے گا اور اس کو حق پر ثابت قدم رکھے گا۔

## 63- یَاشَہِیْدُ:

ریاکاری سے نجات، اعداد 319، اسم جمالی+جلالی، تجلی الٰہی کا مشاہدہ کرنا۔۔ ہر جگہ حاضر جوابی اور گواہی دینا:

☆ جو ریاکار ہو، وہ اس عادت سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لئے اس اسم پاک کے معنی کا خیال کر کے 1000 مرتبہ پڑھے (21 روز تک مسلسل)۔

☆ جس شخص کی اولاد یا بیوی نافرمان ہو تو وہ ہر صبح کو ہاتھ اس کے ماتھے پر رکھ کر اس نام کو 21 مرتبہ ورد کر کے اس پر دم کرے۔ مگر پڑھتے وقت اس کا منہ آسمان کی طرف ہونا چاہیے۔ 7 روز تک یہ عمل کرے۔

☆ اگر کوئی شخص شدت مرض سے بے ہوش ہو جائے تو اس مریض کے سرہانے 101 مرتبہ اس اسم کا ورد اس خیال سے کیا جائے کہ خود اللہ تعالیٰ یہاں موجود ہیں، تو مریض فوراً ہوش میں آ جائے گا۔

☆ اگر کوئی شخص ہر فرض نماز کے بعد 319 مرتبہ اس کا ورد کرے تو ذاکر کے قلب سے حجاب اٹھ جائیں گے۔

☆ اگر کوئی شخص برائیوں میں مبتلا ہو تو چھٹکارا حاصل کرنے کے لئے صدقِ دل سے پہلے توبہ کرے، پھر ہر نماز کے بعد 111 مرتبہ یہ اسم پڑھ کر اللہ سے دعا مانگے۔

☆ اگر کسی شخص پر جھوٹی تہمت لگائی گئی ہو تو اس اسم کو 11 دن تک کسی مسجد یا قبرستان میں بیٹھ کر بعد نماز عصر 1100 مرتبہ پڑھے۔

☆ اگر کوئی شخص ناحق مقدمہ میں پھنس گیا ہو تو یہ اسم 40 دن تک روزانہ 3125 مرتبہ پڑھے اور مقدمے کی تاریخ پر پیشی کے وقت اسے کثرت سے بلا تعداد پڑھے۔ انشاء اللہ کامیاب ہوگا۔

☆ اگر کوئی شخص سچا ہو اور اس کے خلاف جھوٹے گواہ بھگتنا چاہتے ہوں تو وہ اس دن جس دن جھوٹے گواہوں نے گواہی دینی ہو، اس سے 7 روز قبل اس اسم کو روزانہ 5100 مرتبہ شروع کردے اور جب مخالف گواہ پیش ہوں، تب بھی اس اسم کو دل میں پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ جھوٹے گواہ خوف کی وجہ سے جھوٹی گواہی نہ دے سکیں گے۔

☆ اگر کوئی شخص اپنی زندگی کا خاتمہ شہادت پر چاہتا ہو تو وہ اس اسم کو 33 مرتبہ بعد نماز فجر اور مغرب پڑھے۔ انشاء اللہ اس کا خاتمہ بلا ایمان شہادت کے ذریعہ ہوگا۔

## 64- یَاوَکِیلُ:

دشمن ذلیل، نفس تابع، وافر رزق، اعداد 66، اسم جمالی، چوروں ڈاکوؤں سے نجات، اللہ پر توکل ہو جانا۔ دنیا سے بے نیاز ہو جانا، جس کا نام محمد سے شروع ہو، اس کا ورد کرے:

☆ اگر یہ اسم 7 مرتبہ ایک صفحہ پر لکھ کر مکان کے سامنے کی طرف چسپاں کر دیا جائے تو مکان قدرتی آفات سے محفوظ ہو جاتا ہے۔

☆ اگر کسی سفر (بحری سفر وغیرہ) میں یا کسی بلڈنگ میں آگ لگنے کا خطرہ ہو تو 1001 مرتبہ اس کا ورد کریں۔ انشاء اللہ حفاظت رہے گی۔ اسی طرح اگر بہو کو ساس وغیرہ سے اس قسم کا خطرہ ہو، تب بھی وہ روزانہ 1001 مرتبہ ورد کرے۔

☆ چوروں ڈاکوؤں سے بچنے کے لئے بکثرت اس کا ورد کریں۔

☆ اس اسم کو کثرت سے پڑھنے سے رزق وافر ملتا ہے۔

☆ جس شخص کا نام محمد سے شروع ہو، وہ روزانہ اس کا ورد کرے۔ اس کے ساتھ یَاکَفِیلُ کا بھی اگر ورد کیا جائے تو بے حد فائدہ مند ہے۔ یعنی (یَاوَکِیلُ یَاکَفِیلُ)۔

☆ اگر ناحق قید میں پھنس گیا ہو تو وہ روزانہ 11000 مرتبہ یَاوَکِیلُ یَاکَفِیلُ کا ورد کرے۔

☆ ہر جائز حاجت کے لئے اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف، درمیان میں 41 مرتبہ سورۃ فاتحہ اور پھر 1100 مرتبہ یَاوَکِیلُ اور پھر 41 مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھے۔ 21 دن یہ عمل کریں اور اللہ سے دعا مانگیں۔

☆ زلزلہ یا آگ سے بچنے کے لئے اس کا ورد کرتے رہیں۔

☆ بگڑے کام کو سنوارنے کے لئے 40 دن تک روزانہ 3125 مرتبہ اس کا ورد کریں او ہر روز اس کے ساتھ 100 مرتبہ اسم ذات اللہ کا ورد کرے۔

☆ مایوسی دور کرنے کے لے اور رکاوٹیں دور کرنے کے لئے ہر نماز کے بعد 101 مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ نفس کو اپنے تابع کرنے کے لے ہر روز باوضو 1000 مرتبہ اس کا ورد کریں۔اور عاجزی اور نرمی پیدا ہو گی۔

☆ حفاظت کے لئے ہر روز بعد نماز عصر 7 مرتبہ پڑھیں۔

☆ اگر کوئی خطا ہو تو ہر نماز کے بعد 66 مرتبہ اس کا ورد کرے اور ظالم دشمن کے خلاف بددعا کرے تو دشمن ذلیل ہو گا۔

## 65- یَاوَلِیُّ:

برائے حفاظت، نفس مطیع، کشف القلوب، اعداد 46، اسم جمالی، اللہ کو اپنا دوست بنالینا۔ولایت کا درجہ پالینا:

☆ اس کا ورد کرنے والا دل کا صاف اور مخاطب کے دل کی بات سے آگاہ ہو جائے گا۔

☆ جو شخص بدمزاج ہو، اس کے سامنے اس نام کا ورد کرتے ہوئے جانے سے وہ مہربان ہو جائے گا۔

☆ اگر میاں بیوی میں موافقت نہ ہو تو اس نقش کو لکھ کر کسی درخت سے لٹکا دیں۔انشاء اللہ موافقت پیدا ہو جائے گی۔پہلے دو رکعت نماز ادا کریں۔ پھر 11 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔پھر 95 مرتبہ یَاوَلِیُّ اور آخر میں پھر 11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر یہ تعویذ لکھیں۔

یَاوَلِیُّ. یَاوَلِیُّ

عورت کا نام۔۔۔مرد کا نام

یَاوَلِیُّ. یَاوَلِیُّ

(اس تعویذ کو ناجائز مقاصد کے لئے نہ لکھیں، وگرنہ نقصان ہو گا)

☆ جو شخص 4600 مرتبہ روزانہ اس کا ورد کرے تو اللہ زندگی کے ہر شعبے میں اس کی مدد فرمائے گا۔

☆ کشف القلوب کے لئے اس اسم کا ورد بے حد مفید ہے۔
☆ جو شخص روزانہ گیارہ ہزار مرتبہ اس کا ورد کرے (3 سال مسلسل)، وہ شخص کشف القلوب بن جائے گا۔
☆ اگر افسر سخت دل ہو تو ملازم 12500 مرتبہ روزانہ گیارہ دن اس کا ورد کرے، افسر نرم دل ہو جائے گا۔
☆ اگر کوئی مشکل پیش آئے تو شب جمعہ 1000 مرتبہ اس کا ورد کریں، انشاء اللہ مشکل حل ہو گی۔
☆ اپنے نفس کو مطیع کرنے کے لئے (نفسانی خواہشات پامال کرنے کے لئے) ہر روز بعد نماز عصر 140 مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔
☆ اپنے گھر کو آفات سے محفوظ رکھنے اور آباد کرنے کے لئے 300 مرتبہ یَاوَلِیُّ پڑھیں، پھر ایک پیالہ میں اسم پاک یَاوَلِیُّ لکھیں۔ پھر اس پانی کو دیواروں پر چھینٹے ماریں۔

## 66- یَاحَمِیدُ:

وساوس سے بچنا، غناء، اعداد 62، اسم جمالی، صاحب عظمت بن جانا، اخلاقِ حمیدہ پیدا ہونا:

☆ جس شخص کی زبان پر گالیاں اور فحش الفاظ ہوں تو 9 بار کورے پیالے پر وہ اس نام کو لکھے اور 90 مرتبہ پڑھ کر پیالے پر دم کرے اور اس پیالی میں پانی ڈال کر پیے، انشاء اللہ بدکلامی سے محفوظ رہے گا۔
☆ بری عادات (مثلاً نشہ، جوا، چوری، جھوٹ) وغیرہ سے بچنے کے لئے 6100 مرتبہ اسے پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔ (41 دن تک یہ عمل کریں)۔
☆ لوگوں پر ہیبت، دبدبہ، رعب وغیرہ طاری کرنے کے لئے بعد نماز فجر 100 مرتبہ اس کو پڑھیں۔
☆ یَامَجِیدُ یَاحَمِیدُ کا ورد کرنے والا معزز بن جائے گا اور آفات سے محفوظ رہے گا۔
☆ جو شخص 300 مرتبہ روزانہ یَاغَنِیُّ یَاحَمِیدُ کا ورد مسلسل 3 سال رکھے گا، وہ غنی بن جائے گا۔
☆ گندے خیالات اور وساوس سے بچنے کے لئے رات کے اندھیرے میں تنہا بیٹھ کر 93 مرتبہ اس کا ورد کریں (45 روز تک)۔

☆ اگر کوئی شخص فساد کرانے اور راز آشکارا کرنے کی بدعادت میں مبتلا ہو تو وہ ہر نماز کے بعد 62 مرتبہ اس کا ورد کرے اور ایک تسبیح "اللہ اللہ" کی کرلیا کرے۔ اس کا قلب آئینہ ہو جائے گا۔

## 67- یَابَاعِثُ:

انوار و تجلیات، بھاگا بچہ واپس آنا، صحت مند، بہادر، نیکی کے لئے سُستی اور غفلت دور ہو جانا، زندہ دل بن جانا، اعداد 573، جمالی+جلالی:

☆ اگر حاکم سخت ہو تو 7 مرتبہ اس کو پڑھ کر اس کے سامنے جائے (اپنے اوپر پھونک مار کر)۔ وہ نرم ہو جائے گا۔

☆ انوار و تجلیات آشکارا ہونے کے لئے روزانہ سوتے وقت سینے پر ہاتھ رکھ کر 101 مرتبہ پڑھیں۔

☆ اگر کسی کا بچہ یا بچی گم ہو جائے تو چند افراد مل کر (مرد یا عورتیں) سوا لاکھ مرتبہ اس اسم کا ورد کریں۔ گمشدہ کا پتہ چل جائے گا۔ یا اگر یہ نہ کر سکتے ہوں تو بچے کی والدہ یا والد 3 روزے رکھیں اور ہر روز ظہر کی نماز کے بعد 5000 مرتبہ اس اسم کا ورد کریں اس کے بعد ہاتھ اٹھا کر یہ دُعا پڑھیں۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّ الاَرْضَ اَرْضُکَ وَالسَّمَاءُ سَمَاءُ کَ وَمَابَیْنَھُمَا فَھِیَ لَکَ (بچہ کا نام لیں) آتِ اِلَیْنَا۔ 21 مرتبہ یہ دعا پڑھ کر ہاتھ منہ پر پھیریں۔ انشاء اللہ 3 روز میں بچہ واپس آجائے گا۔

☆ اگر بہت مشکل یا سختی پیش آجائے تو روزانہ 3125 مرتبہ اس کا ورد کریں۔ انشاء اللہ چند روز میں پریشانی دور ہو گی۔

☆ اگر کوئی شخص کم ہمت ہو تو روزانہ 33 مرتبہ اس کا ورد کریں۔ "یَااَللّٰہ یَابَاعِثُ"۔ انشاء اللہ وہ بہادر اور صحت مند ہو جائے گا۔

## 68- یَاقَوِیُّ:

نسیان، مردانہ کمزوری، احساسِ کمتری ختم ہونا، اعداد 116، اسم جلالی، اللہ سے قوت پانا، باطنی قوت پیدا ہونا:

☆ اگر حاملہ کمزور ہو یا بچے کی پیدائش کے بعد کمزوری ہو تو 121 مرتبہ حاملہ خود اس کا ورد کرے، روزانہ۔

☆ اگر کوئی روزانہ 116 مرتبہ اس کا ورد کرے تو قوی بن جائے گا، احساسِ کمتری ختم ہوگا، صحت ہوگی۔

☆ مردانہ کمزوری سے بچنے کے لئے روزانہ باداموں کی 11 گریاں لے کر اس پر 100 مرتبہ یَاقَوِیُّ پڑھ کر دم کریں، اس کے بعد کھالیں۔ 40 دن مسلسل یہ عمل کریں۔ علاوہ ازیں بعد نماز عشاء 100 مرتبہ ''یَاقَوِیُّ یامعین'' کا ورد کریں۔ نامردی دور ہوگی، اکسیر ہے۔

☆ جو دشمن بہت تنگ کرتا ہو (تعویذات و کالے علم وغیرہ سے) تو کسی قبرستان میں جا کر روزانہ 125 مرتبہ 11 روز تک یَاقَوِی کا ورد کریں۔ اس کے بعد دشمن سے نجات کا تصور کریں۔ چند دن میں دشمن مغلوب ہوگا۔

☆ نسیان کے لئے جمعہ کے روز سورج نکلنے کے ایک گھنٹہ بعد 3000 مرتبہ اس کا ورد کریں (7 جمعے تک یہ عمل کریں)۔

☆ دشمن سے بچنے کے لئے روزانہ فجر کی نماز کے بعد 300 مرتبہ اس کا ورد کر کے خدا سے دعا مانگیں۔

☆ بیماری کے بعد کمزوری یا بڑھاپے کی کمزوری کے لئے چینی کی پلیٹ پر '' یَاقَادِرُ یَاقَوِیُّ یَاقَائِمُ، یَادَائِمُ'' لکھ کر دن میں 3 بار پانی سے دھو کر پییں۔

☆ ہر بیماری سے حفاظت کے لئے دل و دماغ کی طاقت اور کمزوری کو دور کرنے کے لئے روزانہ 313 مرتبہ ''یَااَللّٰہ۔ یَاسَلَامُ۔ یَاقَوِیُّ'' کا ورد کریں۔

## 69- یَامُحْصِیُ:

دشمن کے شر سے بچنا، قوت حافظہ تیز، مخلوق کا مسخر ہونا، اعداد 148، اسم جلالی، عاقل۔ قوی ہو جانا، روحانی امراض کے لئے:

☆ صبح کی نماز کے بعد 10 مرتبہ ورد کرنے سے اللہ کی حفاظت میں رہے گا۔ 11 مرتبہ پڑھنے سے توکل پیدا ہوتا ہے، مخلوق مسخر ہوتی ہے۔

☆ قبر کے عذاب اور آخرت کے حساب میں ثابت قدم رہنے کے لئے جمعرات کی شام (شب جمعہ) (مغرب سے آدھی رات تک) 1000 مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ اگر بچہ کھو گیا ہو تو اگر بچہ زندہ ہے، واپس آجائے گا یا مل جائے گا۔ مندرجہ ذیل

نقش لکھ کر درخت پر لٹکا دیں۔

یَامُحْصِیُ      یَامُحْصِیُ

بچہ کا نام      ماں کا نام

یَامُحْصِیُ      یَامُحْصِیُ

☆ قوت حافظہ تیز کرنے کے لئے روزانہ 1480 مرتبہ اس کا ورد کریں۔ پانی پر دم کر کے پئیں یا پلائیں۔

☆ اگر روحانی امراض ہوں (حسد، کبر، بغض، بخل، خود نمائی، غصہ زیادہ) تو اس اسم کو 3125 مرتبہ 40 دن تک روزانہ پڑھے۔ پھر روزانہ بعد نماز فجر 100 مرتبہ پڑھنا معمول بنا لے۔

☆ تسخیر کے لئے روٹی کے 20 ٹکڑے کر لیا کریں (کھانا کھاتے وقت) اور ہر ٹکڑے پر ایک مرتبہ یَامُحْصِیُ پڑھ کر دم کر کے کھا لیا کریں۔

☆ اکاؤنٹس کلرک، ایڈیٹر وغیرہ کثرت سے اس کا ورد رکھیں، کام آسان ہو جائے گا۔

☆ نسیان میں اس کا کثرت سے ورد کریں۔

☆ دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے روزانہ نماز عصر کے بعد 100 مرتبہ پڑھیں۔ مجرب عمل ہے۔

## 70- یَامُبْدِیُٔ:

صاحب کشف، حمل گرنے سے بچاؤ، اعداد 56، اسم جلالی، اللہ پر بھروسہ کرنے والا، توکل کرنے والا بن جاتا ہے:

☆ اگر کسی عورت کا حمل گر جاتا ہو تو اس اسم کو 90 مرتبہ پڑھ کر کلمہ کی انگلی حاملہ کے پیٹ کے گرد پھیرے، یعنی دائرہ کھینچے۔ 7 دن تک مسلسل عمل کریں۔ حمل محفوظ رہے گا اور بچہ صحیح سلامت ہو گا۔

☆ جو 1000 مرتبہ روزانہ پڑھے، صادق القول بن جائے گا۔

☆ بانجھ عورت ایک سیب کو چھیل کر 7 مرتبہ یہ اسم سیب پر لکھ کر 3 روز تک نہار منہ کھائے۔ انشاء اللہ پہلے مہینہ میں حاملہ ہو جائے گی۔ وگرنہ 3 مہینے یہ عمل کرے تو ضرور حاملہ ہو جائے گی۔ اگر سیب نہ ملے تو مرغی کے انڈے کو ابال کر چھیل

کر سفیدی پر لکھ کر کھلائے۔

☆ مکان، دوکان، کارخانہ وغیرہ کی تعمیر بغیر کسی رکاوٹ کے جاری رکھنے کے لئے اس اسم کو 7 دن تک روزانہ 5600 مرتبہ پڑھیں۔

☆ فرزند صالح حاصل کرنے کے لئے میاں بیوی دونوں سو سو مرتبہ اس اسم کا ورد کر کے اپنے اوپر چادر ڈال کر صحبت کریں۔ اگر حمل کے بعد بچہ کی پیدائش تک روزانہ یہ ورد عورت جاری رکھے تو بچہ آسانی سے صحیح سالم پیدا ہوگا۔

☆ روحانی مشاہدات دیکھنے اور قابل مرشد حاصل کرنے کے لئے اس اسم کو بعد نماز فجر صرف اللہ کی رضا کے لئے روزانہ گیارہ ہزار مرتبہ پڑھے تو کچھ عرصہ بعد اس پر پوشیدہ اسرار واضح ہونے لگیں گے۔ یہ ورد کرنے کے ساتھ ساتھ درود شریف بھی بکثرت پڑھا کرے۔

☆ علم کے اضافہ کے لئے ہر نماز کے بعد 41 مرتبہ اس کا ورد کرے۔

## 71- یَامُعِیْدُ:

کشف، غائب یا گم ہونے والے کی واپسی کے لئے، اعداد 124، اسم جمالی، بھولی باتیں یاد آنا:

☆ اگر کوئی گم ہو جائے تو آدھی رات کے وقت جب سب گھر والے سو جائیں تو مکان کے چاروں کونوں میں باری باری کھڑے ہو کر 70 بار ایک کونے میں یَامُعِیْدُ پڑھے۔ اس کے بعد کہے یَامُعِیْدُ میرے پاس لاؤ فلاں غائب کو (یہاں غائب ہونے والے کا نام لے)۔ اس طرح چاروں کونوں میں یہ عمل کرے۔ 7 روز تک مسلسل یہ عمل کریں تو یا تو غائب ہونے والا واپس آجائے گا یا اس کی اطلاع مل جائے گی۔

☆ اگر کوئی مالدار تھا، اب فقیر ہو گیا، تندرست تھا، اب بیمار ہو گیا، زاہد تھا، اب عبادت چھوٹ گئی یا کوئی قیمتی چیز کھو گئی تو پہلی حالت پر واپس آنے کے لئے وہ روزانہ گیارہ ہزار مرتبہ یَامُعِیْد کا ورد کرے۔ اول و آخر 11 - 11 مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس عمل کو 21 دن تک جاری رکھے۔

☆ اگر کوئی شخص کوئی تعمیر کروا رہا ہو اور وہ درمیان میں رک جائے تو مسلسل جمعے تک بعد نماز جمعہ چند آدمی اکٹھے ہو کر اس اسم کو اٹھارہ ہزار مرتبہ پڑھیں اور بعد میں کام دوبارہ ہونے

کی (شروع ہونے کی) دعا کریں۔اسی طرح اگر کسی ٹھیکیدار کی ادائیگی نہ ہوتی ہو یا رُک گئی ہو تو ٹھیکہ یا کام کے مقام پر 5100 مرتبہ اسے پڑھے یا پڑھوائے۔

☆ اگر پہلی بیوی سے علیحدگی ہونے کے بعد دوسری شادی میں رکاوٹ پڑ رہی ہو تو 12400 مرتبہ روزانہ 41 دن تک یہ پڑھے۔

☆ اگر کسی شخص کا کوئی عزیز یا اشیاء وغیرہ غائب ہو جائے تو 7 دن تک اس اسم پاک کو اس مقام پر جہاں سے غائب ہوا تھا، عشاء کی نماز کے بعد اس کے چارپائی پر بیٹھنے کے مقام پر روزانہ 7000 مرتبہ پڑھیں اور وظیفہ ختم ہونے پر یہ دعا کریں کہ یاالٰہی، فلاں بن فلاں کو یہاں لا دے (یہاں غائب شدہ اور اس کے والد کا نام لے)۔

☆ اگر کسی کا جسم سوکھ رہا ہو تو 1300 مرتبہ یہ پڑھ کر تیل پر دم کریں اور اس سے مالش کریں۔

☆ درد زہ میں 1100 مرتبہ اس کو پانی پر پڑھ کر دم کر کے پینے کے لئے دیں۔

☆ اس کے کثرتِ ذکر سے بھولی باتیں یاد آجاتی ہیں۔روزانہ 100 مرتبہ پڑھیں۔

☆ کشف کے لئے روزانہ 124 مرتبہ بعد نماز عشاء قبلہ رخ یکسوئی سے ورد کیا کرے۔

☆ دائم المریض روزانہ ہر وقت اس کا ورد کرے۔

☆ چڑچڑاپن میں روزانہ باوضو 1000 مرتبہ پڑھیں اور دعا مانگیں۔

## 72- یَاحَیُّ:

حادثات سے بچاؤ، شفا ملے، بلڈ پریشر، اسم جلالی، اعداد 18، دل ہمیشہ زندہ رہنا، ہر مردہ کام میں زندگی پڑجانا:

☆ روزانہ 100 مرتبہ پڑھنے سے بیمار صحت یاب ہوگا۔

☆ روزانہ 3000 مرتبہ پڑھنے والا بیمار نہ ہوگا یا جلد صحت یاب ہو جایا کرے گا۔

☆ 70 مرتبہ روزانہ پڑھنے سے عمر میں برکت ہوتی ہے۔

☆ ڈاکٹر یا حکیم کے مطب شروع کرنے سے پہلے روزانہ 1100 مرتبہ پڑھنے سے اس کے ہاتھ میں شفا ہوگی۔

☆ آپریشن سے قبل سرجن 700 مرتبہ (صبح کو) یہ پڑھے تو آپریشن کامیاب ہوگا۔

☆ فالج میں اس کا ورد (کثرت سے) جاری رکھیں۔

☆ بلڈ پریشر میں پانی میں یا کسی دوسرے مشروب پر 7 بار یہ پڑھ کر دم کریں۔یاحَیُّ

قَبلَ کُلِّ شئٍ یَاحَیُّ بَعدَ کُلِّ شئٍ

☆ پُرخطر پیشوں میں کام کے دوران یَاحَیُّ کا کھلا ورد رکھیں۔ انشاء اللہ حادثات سے محفوظ رہیں گے۔

73- یَامُمِیتُ :

نفسانی خیالات، بدنظر لگنا، جادو میں بچاؤ، اعداد 490، اسم جلالی، نفس پر قابو پانا:

☆ اگر نفس امارہ تنگ کرتا ہو اور ہر وقت برائی پر آمادہ کرتا ہو تو وہ روزانہ رات کو سوتے وقت دونوں ہاتھوں کو سینے پر رکھ کر 490 مرتبہ اس اسم کو پڑھے۔ یہ عمل مسلسل 41 دن تک جاری رکھیں۔

☆ جس شخص کو جادو کا خوف ہو، وہ روزانہ 7 مرتبہ اس کو پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لے۔ انشاء اللہ کوئی جادو اثر نہ کرے گا۔

☆ کالے جادو میں اس اسم کو 7000 مرتبہ روزانہ 7 دن پڑھیں اور روزانہ پانی پر دم کر کے پییں۔ انشاء اللہ اثر ختم ہو جائے گا بلکہ جادو کرنے والا بھی متاثر ہو گا۔

☆ اگر کسی بچے کو نظر لگ جاتی ہو تو 5 مرتبہ یَامُمِیتُ اس طرح لکھے اور بچے کے گلے میں ڈال دے۔

یَامُمِیتُ

یَامُمِیتُ............یَامُمِیتُ

یَامُمِیتُ............یَامُمِیتُ

☆ جس شخص کے اوپر جنسی غلبہ ہو اور دوسری عورتوں میں دلچسپی لیتا ہو اور باوجود کوشش کے عادت نہ چھوٹتی ہو تو وہ روزانہ رات کو یَامُمِیتُ پڑھتا ہوا سو جائے۔ اگر شوہر ا نہ کر سکتا ہو تو بیوی 100 مرتبہ پڑھ کر شوہر کا تصور کر کے پڑھتے پڑھتے سو جائے۔

74- یَاقَیُّومُ:

شفا، خیر و برکت، سستی دور ہونا، زیادہ نیند کا غلبہ کم ہونا، اعداد 156، اسم جلالی، بگڑے کام درست ہونا:

☆ شفا کے لئے (زیادہ نیند و سستی کا غلبہ)۔ ہر نماز کے بعد اول و آخر 21-21 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 101 مرتبہ اس اسم کا ورد کریں۔

☆ اس کے ورد سے ہر بگڑا کام درست ہو جاتا ہے۔ ہر نماز کے بعد 1000 مرتبہ 40 دن تک پڑھیں۔

☆ عزت و جاہ، ترقی، حصولِ مراد کے لئے ہر نماز کے بعد 33 مرتبہ پڑھیں۔

☆ اگر کوئی چیز گم ہو جائے تو سوتے وقت 15200 مرتبہ روزانہ 7 دن تک پڑھے۔

☆ اگر کسی کو اپنی طرف مائل کرنا ہو تو خلوت میں بیٹھ کر نماز تہجد کے بعد 11 دن تک روزانہ 2436 مرتبہ پڑھیں۔

☆ دلوں کی تسخیر کے لئے صبح صادق سے لے کر سورج نکلنے تک بے تعداد اس اسم کو پڑھیں۔

☆ سخت مہم اور مشکل امر سر کرنے کے لئے روزانہ 21000 مرتبہ پڑھنا مجرب ہے (3 دن تک برابر پڑھیں)۔

☆ دل کو خوش رکھنے کے لئے 300 مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

☆ غربت اور تنگی دور کرنے کے لئے ہر نماز کے بعد اول و آخر 3 - 3 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 121 مرتبہ پڑھیں۔

☆ مقدمہ میں کامیابی کے لئے ہر فرض نماز کے بعد 41 مرتبہ پڑھ کر اللہ سے دعا مانگیں۔

## یَا حَیُّ یَاقَیُّومُ

اس میں اسم اعظم ہے۔ (الحی القیوم اسم اعظم ہے)

اس کو پڑھنے سے ہر مشکل آسان ہوتی ہے۔

یَاحَیُّ یَاقَیُّومُ بِرَحمَتِکَ استغیث پڑھنے سے تمام مصائب دکھ دور ہوتے ہیں۔

☆ یہ عمل باقاعدگی سے کرنے والے کی ہر حاجت پوری ہو جاتی ہے۔

☆ یَااللہ یَارحمٰن یَاحی یَاقیوم کو ہر نماز کے بعد 100 مرتبہ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف کے پڑھے یا دن میں ایک مرتبہ 500 بار پڑھے۔ اس وظیفہ کی خصوصیات بے انتہا ہیں۔

☆ جب کوئی شخص مصیبت میں گرفتار ہو تو اسم پاک "یَاحَیُّ یَاقَیُّوم" روزانہ ایک کاغذ پر سو مرتبہ اس طرح لکھیں (100 مرتبہ) کہ ہر اسم کو بعد میں جدا کر لیا جائے (درمیان میں فاصلہ دے کر لکھے)۔ لکھنے کے لئے زعفران یا پسی ہوئی ہلدی استعمال کرے۔ باوضو لکھیں اور لکھتے وقت خوشبو جلائیں۔ سو مرتبہ لکھنے کے بعد (ہر روز) ہر نام کو جدا جدا کر کے

آٹے کی گولیوں میں لپیٹ کر دریا یا تالاب میں ڈال دیں۔ اگر دریا یا تالاب نہ ہو تو جنگل میں جا کر زمین میں دفن کر دیں۔ انشاءاللہ 25 دن میں مصیبت ختم ہو جائے گی۔ لکھنے کا کوئی خاص وقت مقرر نہیں۔ اگر کسی روز ناغہ ہو جائے تو اس کے اگلے دن 200 مرتبہ لکھیں۔

☆ (یَاحَيُ یَاقَیُوم) کے پڑھنے سے ہر کام ہوتا چلا جاتا ہے۔ تندرستی رزق وغیرہ۔ فیوض و برکات کے لئے دن رات 500 مرتبہ پڑھیں۔

☆ اگر شدید بیماری ہو تو یَاحَيُ یَاقَیُوم کا ہر وقت ورد رکھے۔ وگرنہ کوئی رشتہ دار روزانہ 1000 مرتبہ اسے پڑھ کر پانی پر دم کر کے 11 روز تک پلائے۔

☆ اگر اولاد نہ ہوتی ہو تو اس دعا یا عبارت کو لکھ کر وہ عورت جس کے اولاد نہ ہوتی ہو، اس کو موم جامہ کے نیچے تین مہینے رکھے، وہ حاملہ ہو جائے گی۔ اگر درخت پر باندھ دیں تو وہ درخت بہت پھولے پھلے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

هو هو هو هو هو هو الله الله الله الله الله الله

حی حی حی حی حی حی قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم

وصلی الله تعالیٰ علیٰ خیر خلقه محمدو اله و اصحابه اجمعین

## 75- یَامُحيُ:

اختلاج قلب، یرقان، شوگر میں مفید، شفا کے لئے مجرب، اعداد 68، اسم جمالی، زندگی میں توانائی برقرار رکھنا:

☆ اگر آنکھ، سر یا سینہ میں درد رہتا ہو تو نماز فجر اور عشاء کے بعد اول و آخر درود شریف 21-21 مرتبہ، پھر اس اسم کو 101 مرتبہ پڑھے۔

☆ اگر کسی مرض کی وجہ سے کوئی جسمانی عضو ضائع ہونے کا اندیشہ ہو تو 7 مرتبہ صبح شام روزانہ اس کا ورد کر کے اپنے اوپر دم کریں۔

☆ اگر عبادت کو دل نہ چاہتا ہو تو 3 دن برابر روزے رکھے اور ظہر کی نماز کے بعد اس کا ورد 11000 مرتبہ روزانہ (3 دن) تک کرے۔ اس کے بعد روزانہ 1000 مرتبہ اس کو پڑھتا رہے۔

☆ شوگر میں روزانہ 6250 مرتبہ مسلسل 80 دن اس کا ورد کرے۔

Oureshi

☆ یرقان میں روزانہ 100 مرتبہ اس کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے مسلسل 11 روز پلائیں۔

☆ دل ڈوبنا، وغیرہ میں 300 مرتبہ روزانہ اس کا ورد کرے اور پانی پر دم کر کے پلائیں۔

## 76- یَامَاجِدُ:

اقتدار قائم رکھنا، ذلت سے بچنا، اعداد 48، اسم جمالی، علم و عرفان کی دولت پانا:

☆ اللہ تعالیٰ کی معرفت حاصل کرنے کے لئے بعد از نماز عشاء 500 مرتبہ ورد کریں۔

☆ اگر رات کے اندھیرے میں بیٹھ کر گیارہ ہزار مرتبہ روزانہ 41 روز تک پڑھیں تو صاحبِ باطن اور روشن ضمیر ہو جائیں گے بشرطیکہ گناہ کبیرہ سے بچیں، رزق حلال کھائیں اور بدبودار چیزوں (پیاز، لہسن، سگریٹ) سے پرہیز کریں۔

☆ اگر عشاء کی نماز کے بعد 3000 مرتبہ ہمیشہ پڑھیں تو باعزت ہو جائیں گے۔

☆ اگر کوئی بیمار ہو تو کھانے کی کسی میٹھی چیز پر 11 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور بیمار کو پلا دیں۔ اگر مسلسل یہ عمل کریں تو بیماری سے نجات مل جائے گی۔

☆ اگر ناحق کسی وجہ سے ذلیل ہو رہا ہو تو 21 دن تک روزانہ 7000 مرتبہ ورد کریں۔

☆ اگر ملازمت سے معطل ہو گیا ہو یا برطرف تو روزانہ 3125 مرتبہ 40 دن تک ورد کریں اور توبہ و استغفار کے بعد دعا کریں۔

☆ اقتدار قائم رکھنے کے لئے روزانہ 1000 مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد پڑھیں۔

☆ کسی گوشے یا کھلے آسمان کے نیچے بیٹھ کر 300 مرتبہ پڑھیں (یکسوئی سے) تو اللہ تعالیٰ کی صفات کا مشاہدہ ہوگا۔ ہر قسم کی تمباکو نوشی، لہسن، پیاز اور بدبودار چیزوں سے پرہیز کریں۔

☆ اگر ملازمت چھوٹ جانے کا اندیشہ ہو تو نماز جمعہ کے بعد چند نیک آدمی اکٹھے ہو کر سوا لاکھ مرتبہ پڑھیں (ان میں خود بھی شامل ہو)۔ 7 جمعہ تک یہ عمل کریں۔

## 77- یَاوَاحِدُ:

وظیفہ سے رجعت سے بچنے کے لئے، اولادِ نرینہ کے لئے، صبر اور شکر کی خصوصیات پیدا ہو جانا، اعداد 19، اسم جلالی، دنیا کی محبت سے بیگانہ ہو جانا:

☆ اگر اولاد نہ ہوتی ہو یا لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں، تو اولادِ نرینہ کے لئے فرزند کی نیت سے یہ اسم یعنی "الواحِدُ الاحد" 94 مرتبہ اس طرح پڑھے کہ پہلے 10 مرتبہ اسم پاک، پھر ایک مرتبہ سورۃ انبیاء کی آیت رَبِّ لَا تَذَرْنِی فَرْدًا وَّ اَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ۔

پڑھے۔اس طرح 10 مرتبہ اسم پاک تلاوت کرنے کے بعد ایک مرتبہ یہ آیت تلاوت کرے۔آخر میں چار مرتبہ رہ جائے گا۔وہ اس طرح پڑھے کہ ایک مرتبہ اسم پاک اور ایک مرتبہ آیت مبارکہ۔یہ عمل شروع کرنے سے پہلے میٹھا دودھ اپنے پاس رکھ لیا کرے۔جب عمل ختم ہو تو اس دودھ پر دم کرے،زیادہ حصہ کو مرد پیئے اور تھوڑا حصہ بیوی کو پلائے۔جلد ہی حمل ظاہر ہوگا۔یہ عمل عورت کے دوا یام تک جاری رکھا جائے۔یہ عمل اسوقت شروع کیا جائے جب ایام کے شروع ہونے میں اندازاً ایک ہفتہ ہو۔بڑا ہی مجرب عمل ہے۔

☆ اگر کسی وظیفہ کے پڑھتے ہوئے ڈر یا خوف محسوس ہوتا ہو تو 1000 مرتبہ اس اسم کو پڑھے، انشاء اللہ ڈر جاتا رہے گا،اطمینان قلب محسوس ہوگا۔اگر کسی کو چلہ یا وظیفہ میں رجعت ہو جائے تو وہ روزانہ 3000 مرتبہ گیارہ دن تک اس اسم پاک کا ورد کرے۔

☆ اگر اللہ تعالیٰ کو دیکھنے یا پانے کی تمنا ہو تو اس اسم کو 3125 مرتبہ روزانہ 40 دن تک پڑھے۔انشاء اللہ خود ہی اللہ کے نور کا جلوہ نظر آئے گا یا وصالِ قلبی اسی چلیہ کے اندر میسر ہوگا۔(انشاء اللہ تعالیٰ)۔

☆ اگر لڑکیاں ہی لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں تو رمضان کے پہلے جمعہ کو نماز جمعہ کے بعد اس اسم کو 101 مرتبہ کاغذ پر لکھے اور پھر اس کو بطور تعویذ اپنے داہنے بازو پر باندھے۔انشاء اللہ اسی سال فرزند پیدا ہوگا۔

☆ اگر لڑکیاں ہی لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں تو حمل ٹھہرنے کے بعد بچہ پیدا ہونے تک دونوں میاں بیوی اس اسم کو روزانہ 1900 مرتبہ پڑھتے رہیں اور ہر روز پڑھائی کے بعد سجدہ ریز ہو کر خدا سے اولادِ نرینہ کے لئے دعا مانگیں۔

☆ اگر تنہائی میں ڈر لگتا ہو تو اس اسم کو پڑھنا شروع کر دیں (کم از کم 1000 بار روزانہ)،ڈر جاتا رہے گا۔

☆ عبادت میں سرور اور یکسوئی کے لئے ہر نماز کے بعد 121 مرتبہ یہ اسم پڑھیں۔اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

## 78- یَا اَحَدُ:

اسم جمالی+جلالی،اعداد 13 سکون قلبی، جرأت بہادری، برے خیالات ختم ہونا،سانپ کا زہر زائل ہونا،خاتمہ بالخیر ہونا:

☆ 90 مرتبہ پڑھ کر جس کام کے لئے بھی جائیں گے،کامیاب ہوں گے۔

Oureshi

☆ 41 مرتبہ صبح و شام پڑھنے سے خاتمہ بالخیر ہوتا ہے۔
☆ اگر اس کو یَا وَاحِدُ کے ساتھ ملا کر 101 مرتبہ پڑھ کر سانپ کے کاٹے پر دم کریں تو اثر زائل ہو جائے گا۔
☆ اگر نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد 100 مرتبہ پڑھنا معمول بنالیں تو اللہ کا خوف پیدا ہوگا اور نیک اعمال کریں گے۔
☆ اگر نفس برائی پر اکساتا ہو اور قابو میں نہ آتا ہو تو روزانہ 5200 مرتبہ 40 روز تک پڑھیں۔
☆ فجر کی نماز کے بعد روزانہ 1100 مرتبہ پڑھنے سے بیماری سے صحت یابی ہوگی اور کسی بھی مہم میں آسانی ہوگی۔
☆ اگر کسی مشکل میں گرفتار ہو تو باوضو بکثرت اس کا ورد کریں اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں۔

## 79- یَا صَمَدُ:

اسم جمالی (یا جمالی+جلالی مشترکہ خصوصیات)، اعداد 134، فقر و فاقہ سے نجات (بغیر کوشش کے رزق میں فراوانی)، معزز بن جانا، بھوک پیاس میں شدت سے محفوظ، صاحب کشف و کمالات:

☆ روزانہ اَللّٰهُ الصَّمَدُ، گیارہ ہزار مرتبہ پڑھنے سے صاحب کشف اور صاحب عالی مقام ہوگا۔ عالمِ غیب کا وقتاً فوقتاً مشاہدہ نصیب ہوگا۔ اگر ساری عمر پڑھتا رہے تو کسی چیز کی کمی نہ ہوگی۔
☆ جو صبح صادق یا آدھی رات کو سجدہ کرے اور 115 مرتبہ یَا صَمَدُ پڑھے، اس کی حالت درست ہو جائے گی، زبان کا سچا ہو جائے گا، بری عادات چھوٹ جائیں گی۔
☆ بعد نماز عشاء روزانہ 100 مرتبہ پڑھنے سے کسی ظالم کے پنجہ میں گرفتار نہ ہوگا۔
☆ روزانہ 1003 مرتبہ پڑھنے سے فقر و فاقہ نہیں آئے گا اور تمام مخلوق سے بے پروا ہوگا۔
☆ اس کو کثرت سے پڑھنے والا مخلوق سے بے نیاز ہو جاتا ہے۔ اسے کوئی خوف و غم نہیں ہوتا، اس کی جیب کبھی خالی نہیں رہتی۔ اس کے لئے روزانہ 7000 مرتبہ ورد کرے۔
☆ نماز تہجد کے بعد (ادائیگی کر کے) 121 مرتبہ اس کا ورد کریں۔ مطلوبہ مقصد حاصل ہوگا۔
☆ اگر کوئی ناحق قید کر لیا گیا ہو یا کسی ظالم کے ظلم کا شکار ہو تو وہ ہر روز باوضو اول و آخر 3-3 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 1011 مرتبہ اس کا ورد کرے۔
☆ اگر کوئی بہت بڑی مشکل درپیش ہو تو ہر روز باوضو حالت میں وقت معین پر 1100 مرتبہ

اس کا ورد کرے۔

☆ اَللّٰہُ الصَّمَد کے 1200 اعداد ہیں۔روزانہ دو تسبیح اس کی پڑھیں۔جس کام میں ہاتھ ڈالیں گے، فتح مند ہوں گے۔

☆ رزق میں زیادتی اور فراوانی کے لئے 100 مرتبہ روزانہ اوّل و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ اس کا ورد کریں۔

## 80- یَاقَادِرُ:

نفس پر قابو پانا، اسم جلالی، اعداد 305، مشکل آسان:

☆ جو شخص وضو کرتے وقت اس کا ورد کرے گا، کبھی دشمن کے قبضے میں نہیں آئے گا۔

☆ اگر کوئی مشکل درپیش ہو تو 41 مرتبہ اس کا ورد کرے۔

☆ اگر بیماری کی وجہ سے جسمانی کمزوری ہو تو ہر نماز کے بعد 101 مرتبہ اس کا ورد کرے۔اول و آخر 21-21 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

☆ اگر کوئی مشکل، مہم یا کام درپیش ہو تو اس کا ورد (کثرت سے) کرے۔جب تک کہ مسئلہ حل نہ ہو جائے۔

☆ ہر نماز کے بعد 33 مرتبہ اس کا ورد کرنے سے ہر کام میں اللہ کی رحمت شامل ہو جاتی ہے۔

☆ اگر اس کو روزانہ 305 مرتبہ پڑھنا معمول بنا لیں تو اللہ کی مدد ہر وقت شامل حال رہے گی۔

## 81- یَامُقْتَدِرُ:

اللہ کی قدرتوں کا مشاہدہ کرنا، اسم جلالی، اعداد 744، نفس پر غلبہ پانا، دشمن کو مسخر کرنا، حافظہ زیادہ و نیند کم کرنا، شفا:

☆ صبح بیدار ہونے کے فوراً بعد 100 مرتبہ یہ اسم پڑھنے سے دن بھر کے تمام کام آسان ہو جاتے ہیں، غیب سے مدد حاصل ہوتی ہے۔اگر 100 مرتبہ نہ پڑھ سکتا ہو تو 20 مرتبہ پڑھ لے۔

☆ نماز فجر کے بعد 121 مرتبہ پڑھنے سے جسم کو توانائی ملتی ہے اور سستی دور ہو جاتی ہے۔

☆ نفس کو مغلوب کرنے کے لئے عشاء کی نماز کے بعد 1001 مرتبہ ورد کریں۔

☆ ظالم دشمن کو مسخر کرنے کے لئے نماز عصر کے بعد 1001 مرتبہ ورد کریں۔

☆ اگر بہت نیند آتی ہو یا حافظہ کمزور ہو تو روزانہ 500 مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ کوئی پراجیکٹ کامیابی سے مکمل کرنے کے لئے روزانہ بعد نماز فجر 1000 مرتبہ اس کا ورد کریں۔ انشاء اللہ 11 دن میں کام مکمل ہوگا۔

☆ ظالم کو زیر کرنے اور دشمن پر قابو پانے کے لئے جمعرات اور جمعہ کی درمیانی رات (شب کو) بعد نماز عشاء 7000 مرتبہ اس کا ورد کریں۔ اس کے بعد دشمن کی دشمنی اور ظالم کے ظلم سے بچنے کی دعا کریں۔

☆ سیاسی، سماجی، معاشرتی، کاروباری شعبہ میں اقتدار حاصل کرنے کے لئے روزانہ 3720 مرتبہ اس کا ورد 11 دن کریں۔ (مگر اس کا استعمال لوگوں کی بھلائی کے لئے ہو)۔

☆ امراض سے شفا کے لئے روزانہ 1100 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مریض کو پلائیں۔ اگر مریض خود پڑھے تو زیادہ بہتر ہے۔

## 82- یَامُقَدِّمُ:

نیک کام میں جلدی کرنے والا، اسم جلالی + جمالی، رکی ترقی حاصل کرنا، حفاظت، نفس مطیع کرنا، اعداد 184:

☆ ہر قسم کے حادثات سے محفوظ رہنے کے لئے 184 مرتبہ ورد کریں۔ اول وآخر درود شریف 11-11 مرتبہ۔

☆ اگر کسی کو اپنی طرف جائز کام کے لئے متوجہ کرنا ہو تو کسی میٹھی چیز پر 9 مرتبہ یَامُقَدِّمُ پڑھ کر اسے کھلائیں۔

☆ اگر 1000 مرتبہ روزانہ اس کا ورد کریں تو نفس مطیع ہو جاتا ہے۔

☆ حفاظت کے لئے (عزت و جان) روزانہ 1100 مرتبہ ورد کریں۔

☆ اگر ترقی رک گئی ہو تو روزانہ 184 مرتبہ 21 یوم تک پڑھیں۔

☆ میدان جنگ میں اس کا ورد بے حد مفید ہے۔

## 83- یَااَوَّلُ:

ہر عبادت اول وقت کرنے والا، اسم جمالی، اعداد 37، تسخیر خلق، اولادِ نرینہ کے لئے، حاجت پوری ہونا، بدخیالات دور:

☆ تسخیر خلق کے لئے اس اسم کو روزانہ سورج نکلنے سے قبل پڑھیں۔

☆ اولادِ نرینہ کے لئے چالیس دن تک 3125 مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ اور ہر روز ذکر کے بعد سجدے میں سر رکھ کر گڑگڑا کر دعا مانگیں۔ اگر یہ نہ کر سکتا ہو تو روزانہ چالیس دن تک

40 مرتبہ اس کا ورد کر کے پانی یا شربت پر دم کریں اور آدھا خود پئیں، آدھا بیوی کو پلا دیں۔

☆ اگر عبادت کو سستی ہوتی ہو یا دل نہ لگتا ہو تو روزانہ 1000 مرتبہ پڑھیں۔

☆ حاجت پوری ہونے کے لئے جمعرات کے دن 12500 مرتبہ پڑھیں۔ گیارہ جمعرات تک یہ عمل کریں۔

☆ غربت دور کرنے کے لئے روزانہ 5000 مرتبہ اس کا ورد ایک سال تک مسلسل کریں۔

☆ اگر ہر رات 1000 مرتبہ اس کا ورد چالیس رات کرے تو ہر مراد پوری ہو گی۔

☆ شیطانی تصورات اور بد خیالات کو دور کرنے کے لئے ہر نماز کے بعد 21 مرتبہ ورد کریں۔

☆ اولادِ نرینہ کے لئے حمل قرار پانے کے بعد 3 ماہ تک روزانہ 40 مرتبہ اس کا ورد کر کے ماں اپنے پیٹ پر دم کرے۔

## 84- یَا آخِرُ:

عابد بن جانا، اسم جمالی + جلالی، اعداد 801، دشمن پر غلبہ پانا، تسخیرِ خلق، سفر بخیر:

☆ خاتمہ بالایمان کے لئے روزانہ 33 مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ سفر سے بخیریت واپس آنے کے لئے سفر پر جانے سے پہلے 1000 مرتبہ اس کا ورد کریں۔ انشاء اللہ گھر والے بھی بخیریت رہیں گے۔

☆ دل سے غیر اللہ کی محبت ختم کرنے کے لئے اور دل کو اللہ کی محبت کا مرکز بنانے کے لئے روزانہ 1100 مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ غیر لوگوں میں جا کر اپنی عزت بحال رکھنے کے لئے وہاں جا کر اس اسم کو 41 مرتبہ پڑھیں۔

☆ اس اسم پاک کو کثرت سے پڑھنے سے دشمن پر غلبہ حاصل ہو جاتا ہے۔

☆ دشمن یا ظالم کو مغلوب کرنے کے لئے عشاء کی نماز کے بعد 21 دن تک روزانہ 6000 مرتبہ پڑھیں اور دشمن یا ظالم سے بچنے کی دعا کریں۔

☆ مخلوقِ خدا میں ممتاز ہونے کے لئے ہر نماز کے بعد 121 مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ خاتمہ بالخیر کے لئے کثرت سے اس کا ورد کریں۔

## 85- یَا ظَاھِرُ:

درست ہونا ہر طرح سے، اسم جمالی + جلالی، اعداد 1106، کردار میں عظمت، عزت، اللہ کے جلوے کا مشاہدہ:

☆ نئے مکان یا دوکان وغیرہ کو نظرِ بد سے بچانے کے لئے اسے روزانہ 1106 مرتبہ

7 دن تک پڑھیں اور پانی پر دم کر کے اسے عمارت کی دیواروں پر چھڑک دیں۔ مکان یا دوکان محفوظ رہے گی۔

☆ آنکھوں کی بینائی قائم رکھنے کے لئے 40 روز تک اشراق کی نماز پڑھ کر 500 مرتبہ اس اسم کا ورد کریں۔ انشاء اللہ تا زندگی نظر قائم رہے گی۔

☆ جس بلڈنگ کی پیشانی یا دیوار پر یہ اسم لکھا جائے گا، وہ زلزلہ سے محفوظ رہے گی۔

☆ سورج طلوع ہونے کے بعد جب دھوپ خوب تیز ہو جائے تو 100 مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں کی انگلیوں پر دم کریں اور ان انگلیوں کو آنکھوں پر پھیر لیں۔ انشاء اللہ آنکھیں خوبصورت و پُرکشش ہو جائیں گی۔ یہ عمل جب تک چاہیں، جاری رکھیں۔

## 86- یَابَاطِنُ :

پوشیدہ حقائق کھل جانا، صاحب کشف، اسم جمالی، اعداد 66، گندے خیالات دور:

☆ باطن کے مشاہدے کے لئے روزانہ 20 یا 25 ہزار بار ورد کریں (زبان سے) یا دل سے روزانہ 1000 مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ اس کا ذاکر مخلوق خدا میں محبوب ہو جاتا ہے۔ اس کے لئے روزانہ بعد نماز عشاء 111 مرتبہ ورد کریں۔

☆ ظاہر و باطن پاکیزہ کرنے کے لئے روزانہ 7000 مرتبہ اس کا ورد ایک سال کے لئے کریں۔

☆ جو شخص الاول والاخر و الظاہر و الباطن کا ورد روزانہ بعد نماز فجر و عشاء 2100 مرتبہ کرے گا اور 2 سال تک یہ عمل جاری رکھے گا، تو اس پر اسرارِ الٰہی آشکارا ہوں گے اور اللہ کا قرب و وصال نصیب ہوگا۔

☆ اگر کوئی شخص طلوع آفتاب کے وقت 1000 مرتبہ یَا ظَاھِرُ یَا بَاطِنُ کا ورد کرے گا تو اس کی بینائی زائل نہ ہوگی۔

☆ جو شخص کسی چھپی ہوئی بات کو معلوم کرنا چاہتا ہو تو وہ ایک تہائی رات گذرنے کے بعد 7 دن تک روزانہ 3000 مرتبہ "یَا بَاطِنُ" کا ورد کرے۔ اس کے بعد خاموش ہو کر سو جائے۔ انشاء اللہ 7 روز میں غیب سے چھپی ہوئی بات ظاہر ہو جائے گی۔

☆ جو کوئی چاہے کہ شیطانی تصورات سے بچا رہے اور گندے خیالات اس کے دل پر قبضہ نہ جمائیں تو وہ ہر روز 1001 مرتبہ اس اسم کا ورد کرے۔ انشاء اللہ گندے

خیالات اور شیطانی وساوس سے نجات ہوگی۔

☆ ہر نماز کے بعد 33 مرتبہ اس اسم پاک کا ورد کرنے سے اللہ تعالیٰ صاحبِ کشف بنا دیتا ہے اور باطنی اسرار سے آگاہی فرماتا ہے۔

## 87- یَاوَالِیُ:

اللہ کا مددگار ہونا، اسم جمالی، اعداد 47، تسخیر کے لئے، نفس کا قابو کرنا، بیماری سے شفا، برکت:

☆ اگر کوئی نئی بلڈنگ بنائے یا دوکان شروع کرے تو چند آدمی اکٹھے مل کر اس اسم کو 125000 مرتبہ پڑھیں اور خود بھی شامل ہو۔ اس کے بعد پانی پر پھونک کر اس پانی کو مکان یا دوکان کے کونوں اور چھت پر چھڑک دیں۔ انشاء اللہ وہ بلڈنگ ہر آفت وغیرہ سے محفوظ رہے گی۔ اگر یہ نہ کر سکتا ہو تو خود 7 مرتبہ پڑھے اور غیر استعمال شدہ مٹی کے پیالے میں پانی بھر کر اس پر دم کر کے پانی کو چھڑک دے۔

☆ اگر کوئی مکان یا دوکان غیر آباد اور ویران ہو اور اسے آباد کرنا مقصود ہو تو 313 مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے مکان کے چاروں کونوں میں چھڑک دیں۔ پھر کبھی یہ بلڈنگ ویران یا بے آباد نہ ہوگی۔

☆ ٹھیکیدار تمام مشکلات (ٹھیکے کے دوران) سے بچنے کے لئے روزانہ 1111 مرتبہ اس کا ذکر معمول بنالے تو تمام مشکلات دُور ہوں گی اور کام میں برکت ہوگی۔

☆ کسی کو مسخر کرنے کے لئے اس کو روزانہ 4100 مرتبہ سات روز تک پڑھیں اور پڑھتے ہوئے اس کی شکل کا تصور اپنے ذہن میں رکھیں۔ انشاء اللہ مطلوب حاضر ہو جائے گا۔ مگر اس وظیفہ کو جائز کام کے لئے استعمال کریں ورنہ نقصان ہوگا۔

☆ اگر کسی مرض میں مبتلا ہوں تو روزانہ 1100 مرتبہ اَللّٰہُ وَالِیُ پڑھیں اور شفا کے لئے دعا کریں۔

☆ اپنے نفس کو قابو کرنے کے لئے ہر روز نماز عشاء کے بعد 111 مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ کام میں برکت کے لئے اس اسم کا ورد باوضو کثرت سے کیا کریں۔

## 88- یَامُتَعَالِیُ:

اسم جلالی، اعداد 551، بلند مرتبہ اور معزز ہو جانا، ناجائز مقدمہ سے چھٹکارا، جائز کام نہ ہوتا ہو، اچھا رشتہ نہ آنا، جائز کام افسر سے کروانا:

☆ سخت سے سخت مصیبت میں اس اسم پاک کا کثرت سے ورد مصیبت اور مشکل سے

چھٹکارے اور نجات کا ذریعہ بنتا ہے۔ اسے 9000 مرتبہ ایک مجلس میں پڑھیں۔ مجرب ہے۔ وگرنہ ہر نماز کے بعد 300 مرتبہ پڑھیں تو انشاء اللہ مشکلات کا خاتمہ ہو جائے گا۔

☆ اگر عورت ماہواری کے دنوں میں باوضو ہو کر اسے 3000 مرتبہ روزانہ پڑھے تو کبھی اس کا بچہ ام الصبیان کے مرض میں مبتلا نہ ہوگا اور وہ خود بھی تمام بیماریوں اور آفتوں سے محفوظ رہے گی۔

☆ اگر کسی نے ناجائز مقدمہ کر رکھا ہو تو اس سے چھٹکارے کے لئے روزانہ 6250 مرتبہ 21 دن بعد نماز عشاء پڑھیں۔

☆ یہ اسم قضائے حاجت کے لئے بہت مئوثر ہے۔ مثلاً شادی نہ ہونا، قرضے کا ادا نہ ہونا، کسی سے پیچھا چھڑانا، یا کسی سے جائز کام کروانا ہو اور وہ نہ کرتا ہو تو ایسے تمام مسائل کے لئے اس اسم کو 11 دن تک روزانہ 2755 مرتبہ رات کو پچھلے پہر پڑھیں اور آخر میں سجدہ ریز ہو کر دعا مانگیں۔

☆ اگر کوئی شخص پیر کی شب کو غسل کر کے آسمان کی طرف منہ اٹھا کر 141 مرتبہ اس اسم کو پڑھے تو جو دعا مانگے، قبول ہوگی۔

☆ اگر کسی کا اچھا رشتہ نہ آتا ہو تو جمعرات اور جمعہ کی درمیانی شب کو آدھی رات کے بعد 2 رکعت نماز برائے حاجت پڑھے اور ہر رکعت میں گیارہ گیارہ بار سورۃ اخلاص پڑھیں۔ اس کے بعد آنکھیں بند کر کے قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھ جائیں اور اس اسم کو 551 مرتبہ پڑھیں۔ بعد میں نیک رشتہ کی خواہش کر کے دعا کریں۔ مسلسل 7 روز تک یہ عمل کریں۔

☆ ماہواری کی خرابی کے لئے خالص السی کے تیل پر روزانہ 1000 مرتبہ اسے پڑھ کر 11 روز تک دم کریں۔ اور صبح سورج نکلنے سے قبل ریڑھ کی ہڈی کے جوڑ جو کولہوں کے درمیان ہوتا ہے، بلاناغہ ایک ماہ تک مالش کریں۔

☆ اگر جائز کام ظالم آدمی یا افسر سے ہو اور وہ نہ کرتا ہو تو باوضو حالت میں 1100 مرتبہ اسے پڑھ کر دعا مانگیں۔ اور پھر اس افسر کے پاس جائیں تو وہ حسن سلوک سے پیش آ کر جائز کام کر دے گا۔

## 89- یَابَرُّ:

زندگی کے ہر شعبے میں نیکی پانا، اسم جمالی، اعداد 202، برے کاموں سے نجات حاصل کرنا، نظرِ بد سے بچنا، شیطانی وساوس سے بچنا، سفرِ بخیر:

☆ برے کاموں سے نجات کے لئے (نشہ، زنا وغیرہ) اول نماز کا پابند بنے۔ پھر روزانہ اول

و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 777 مرتبہ روزانہ اسے پڑھے (دل سے)۔ کوئی وقت مقرر نہیں۔ وگرنہ ہر نماز کے بعد 101 مرتبہ پڑھیں۔ اگر ورد مسلسل نہ کر سکتا ہو تو 11 روز تک باوضو قبلہ رُو بیٹھ کر 1100 مرتبہ پڑھیں اور 11 روز کے بعد 7 مرتبہ روزانہ پڑھیں اور اپنے اوپر دم کریں۔

☆ اس کا کثرت سے ذکر کرنے سے اللہ کی نعمتوں کی بارش ہوتی ہے اور اس کی زندگی میں سکون اور فرحت پیدا ہوتی ہے۔ طبعیت نیکی کی طرف مائل ہوتی ہے اور وہ با اخلاق بن جاتا ہے۔

☆ اگر کسی بچے کو نظر لگ جاتی ہو تو روزانہ صبح 7 مرتبہ یہ اسم پڑھ کر اس پر دم کریں۔ سارا دن نظر نہیں لگے گی۔

☆ سفر پر روانہ ہونے سے قبل 100 مرتبہ اسے پڑھنے سے اور سفر کے دوران بھی حسب استطاعت پڑھنے سے سفر میں آسانی پیدا ہوگی اور وہ بخیریت واپس آئے گا۔

☆ اگر کوئی شخص بری عادتوں کا شکار ہو اور بدلنے کی خواہش ہو تو 1100 مرتبہ اس کا ورد کر کے پانی پر دم کر کے کچھ پانی اسے پلائیں اور کچھ اس کے کپڑوں پر چھڑکیں۔ 40 دن تک یہ عمل کریں۔

☆ اگر بچے کو نظر لگ جاتی ہو اور وہ دودھ پینا چھوڑ دیتا ہو اور چڑچڑا ہو جاتا ہو اور روتا رہتا ہو تو نیلے رنگ کا کچا دھاگا لے کر 7 مرتبہ بچے کے سر سے پاؤں تک ناپیں اور 7 مرتبہ یہ پڑھ کر بچے پر دم کریں اور دوسری پھونک دھاگہ پر لگائیں اور دھاگہ کو جلا دیں۔ بری نظر کا اثر فوراً ختم ہو جائے گا۔

☆ شیطانی وساوس اور برے فاسد خیالات سے بچنے کے لئے 100 مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ اگر بچہ نابالغی کی عمر سے سنِ بلوغت تک اسے پڑھتا رہے تو وہ تمام عمر آفتِ روزگار سے محفوظ رہے اور جو چاہے گا، اسے مل جائے گا۔

## 90- یا تَوّاب :

اسم جمالی، اعداد 409، دین و دنیا میں بلند مرتبہ پانا، توبہ قبول ہونا، ایک سال کی حفاظت، نفس مطیع ہونا، دعا قبول ہونا، مشکلات کا خاتمہ، نشہ چھوڑ دینا:

☆ ہر نماز کے بعد 300 مرتبہ اس کا ورد کریں تو اس کا دین و دنیا میں درجہ بلند ہوگا اور

وہ جس پر نظر ڈالے گا، وہ گناہوں سے تائب ہو جائے گا۔

☆ سوتے وقت روزانہ 409 مرتبہ پڑھنے سے اس کی سچی توبہ قبول ہوگی۔

☆ بعد نماز چاشت 160 مرتبہ روزانہ پڑھنے سے نفس مطیع ہو جائے گا اور ہمیشہ نیکی کی طرف مائل رہے گا۔

☆ اگر دعا قبول نہ ہوتی ہو تو 11 دن تک روزانہ 1100 مرتبہ اس کا ورد کریں اور دعا مانگیں۔ جائز دعا قبول ہوگی۔

☆ بعد نماز عشاء اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 121 مرتبہ اس کا ورد کریں تو دل سے عبادت کا شوق پیدا ہوگا اور بندے کی توجہ اللہ تعالیٰ کی طرف مبذول ہو جاتی ہے۔

☆ ہر قسم کی مشکلات کے خاتمہ کے لئے ہر نماز کے بعد 121 مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ اگر کوئی اس کا ختم پڑھے گا تو ایک سال تک امن و امان کے ساتھ دین و دنیا کی آسائشوں سے بسر کرے گا۔ لیکن یہ ختم ہر سال پڑھنا ہوگا۔ ختم پڑھنے کی ترکیب یہ ہے کہ رمضان المبارک کی 21 تاریخ کو یہ ختم شروع کیا جائے اور عید کا چاند دیکھ کر موقوف کیا جائے۔ ہر روز 21121 مرتبہ اس کا ورد کیا جائے۔ اول و آخر 17-17 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

☆ اگر اس اسم کو لکھ کر مینہ کے پانی سے دھو کر کسی نشہ کرنے والے کو پلایا جائے تو وہ نشہ چھوڑ دے گا۔

☆ اگر کسی کا دل سخت ہو جائے اور دوسروں کو تکلیف میں دیکھ کر خوشی ہو، جو کہ شیطان کی صفت ہے تو وہ زیادہ سے زیادہ اس کا ورد کرے۔

☆ جو شیر خوار بچہ بہت روتا ہو تو اس پر 70 مرتبہ یہ پڑھ کر دم کریں تو وہ ہر مرض سے محفوظ رہے گا۔

## 91- یَا مُنْتَقِمُ:

اس کے عامل پر ظلم کا بدلہ اللہ تعالیٰ خود لیتا ہے، اسم جمالی، اعداد 630، سفلی وار کا اثر ختم کرنا، حاجت پوری کرنا، جھوٹے مقدمے سے نجات، ظالم دشمن سے بدلہ لینا، آسیب سے نجات:

☆ اگر کسی پر سفلی وار کیا گیا ہو تو روزانہ صبح کے وقت 640 مرتبہ اس کا ورد کرے۔ اگر

6400 مرتبہ پڑھ لے تو مزید بہتر ہے۔ سفلی وار کا اثر ختم ہو جائے گا۔

☆ اگر بری عادات کی وجہ سے عزت و دولت ختم ہوگئی ہو تو دوبارہ وہ عزت وغیرہ حاصل کرنے کے لئے سچے دل سے گناہوں سے توبہ کر کے یَاتَوَّابُ یَا مُنْتَقِمُ کا ورد کریں۔

☆ کوئی حاجت پوری کروانے کے لئے آدھی رات کو تنہائی میں کھڑا ہو کر 3000 مرتبہ اس کا ورد کریں۔ اس کے بعد جو حاجت ہو، اللہ کے حضور پیش کریں۔ انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔

☆ اگر کوئی جھوٹے فوجداری مقدمہ میں پھنسا ہو تو بارہ بجے/۱۲ بجے دن کو 5000 مرتبہ روزانہ 3 دن تک اس کا ورد کریں۔ انشاء اللہ دشمن سے نجات حاصل ہوگی۔

☆ جو شخص کسی دشمن سے مغلوب ہو تو وہ شخص 3 جمعہ تک ہر جمعہ 7000 مرتبہ اس کا ورد کرے۔ انشاء اللہ دشمن کے پنجہ سے رہائی حاصل ہوگی۔

☆ اگر کوئی شخص اپنے دشمن سے انتقام لینے پر قادر نہ ہو تو اس اسم کا بکثرت ورد کریں۔ اللہ تعالیٰ خود انتقام لیں گے۔

☆ اگر کسی نے بے تحاشا ظلم کیا ہو اور وہ آدمی معاف نہ کرنا چاہتا ہو تو 7 روز تک وضو بغیر وضو چلتے وقت اس کا ورد کریں۔

☆ آدھی رات کو باوضو 1000 مرتبہ اس کا 40 روز ورد کرنے سے وہ مستجاب الدعوات بن جاتا ہے۔

☆ باوضو حالت میں آسیب زدہ پر پڑھ کر دم کرنے سے آسیب دور ہو جاتا ہے۔

☆ اگر کوئی شخص اپنے دشمن سے بہت تنگ ہو تو بعد نماز فجر 1000 مرتبہ اسے پڑھ کر دعا مانگیں۔ اللہ تعالیٰ دشمن کو ذلیل و خوار کرے گا۔

☆ نماز تہجد کے بعد توجہ و یکسوئی سے باوضو حالت میں 1000 مرتبہ اسے پڑھنے سے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگنے سے جائز حاجت پوری ہوگی۔

## 92- یَا عَفُوُّ:

کوتاہیاں درگزر ہو جانا، اسم جمالی، اعداد 156، روحانیت پیدا ہونا، سرخ باد میں فائدہ، مرض کی شدت میں کمی:

☆ 100 مرتبہ روزانہ پڑھنے سے تمام گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔

☆ اگر خاوند بہت غصیلا ہو تو بیوی خاوند کو کھانا دیتے وقت 111 مرتبہ اس کا ورد کر کے کھانے پر دم کر کے اسے دے۔ 40 روز کا عمل ہے۔

☆ اگر مرض قابو میں نہ آتا ہو تو کثرت سے اس کا ورد کرنے سے مرض کی شدت میں کمی آجائے گی۔

☆ مرض سرخ باد میں 7 مرتبہ زعفران سے اس اسم کو مریض کے ماتھے پر لکھنے سے مرض سے فوری طور پر آرام آجاتا ہے۔

☆ اگر اس اسم کو ''یَا غَفُورُ'' کے ساتھ ملا کر پڑھا جائے تو اس کی تاثیر میں اوراضافہ ہو جاتا ہے اور ان دونوں کو ملا کر بکثرت پڑھنے سے روحانیت کی راہیں کھل جاتی ہیں۔

## 93- یَارَؤُفُ:

معرفت کے دروازے کھل جانا اور اسرار آشکارا ہو جانا، اسم جمالی، اعداد 286، غصہ کم کرنا، چڑچڑا مزاج درست ہو جانا:

☆ اگر کوئی حاکم ظالم ہو اور بات نہ سنتا ہو تو 1100 مرتبہ پڑھ کر دعا کریں۔

☆ اگر مزاج چڑچڑا ہو اور بد دماغ، ہو تو 300 مرتبہ صبح اور 300 مرتبہ شام کو اس کا ورد کرے۔ 21 روز میں چڑچڑا پن دور ہو جائے گا۔

☆ شادی کے بعد دلہن جب رخصت ہو کر جائے تو راستے میں اس کا ورد کرتی جائے اور خاوند کے سامنے جب پہلی مرتبہ جائے تو 7 مرتبہ یہ پڑھ لے۔ انشاء اللہ خاوند ہمیشہ مہربان رہے گا۔ اسی طرح اگر دولہا، دلہن کو گھر لا کر 111 مرتبہ یہ پڑھ کر دلہن سے ملاقات کرے تو بیوی ہمیشہ تابعدار ہو گی۔

☆ اگر کوئی اس کو یَارَحِیمُ سے ملا کر پڑھے (بکثرت) تو اسے ہر کام میں کامیابی حاصل ہو گی۔ اور اللہ کی رحمت حاصل ہو گی۔

☆ اول و آخر 3-3 مرتبہ درود شریف کے ساتھ ''یَارَؤُفُ یَارَؤُفُ'' کی تسبیح پڑھنے سے لڑنے والے کا غصہ ٹھنڈا ہو جائے گا۔

☆ ہر نماز کے بعد چند بار پڑھنے سے دل نرم ہو جاتا ہے۔ روح کی کثافت دور ہو جاتی ہے، اللہ مہربان ہو جاتا ہے اور تسخیر خلائق ہو جاتی ہے۔

☆ غصہ کم کرنے کے لئے (اگر زیادہ آتا ہو) تو بعد نماز عشاء اول و آخر

11-11 مرتبہ درود شریف اور کم از کم 281 مرتبہ اس کا ورد کرے۔

## 94- یَامَالِکَ المُلک:

صاحبِ عزت بن جانا (ہر لحاظ سے)، اسم جلالی، اعداد 212:

☆ روزانہ 212 مرتبہ پڑھنا معمول بنا لینے سے صاحبِ عزت بن جائے گا، ہر لحاظ سے۔ اگر 7000 مرتبہ روزانہ پڑھیں تو بے تحاشا مال و دولت و عزت حاصل ہوگی۔

☆ اگر کوئی جائز جائیداد کا مقدمہ ہار گیا ہو تو وہ اپیل کرے اور اس اسم پاک کا ختم دلوائے تو اپیل کامیاب ہوگی اور جائیداد واپس مل جائے گی۔ ختم کی ترکیب یہ ہے کہ روزانہ غسل کرے اور احرام باندھے۔ جو کی ایک روٹی جو چھٹانک آٹے کی ہو 24 گھنٹے میں روزانہ کھائے اور رات دن میں 41 ہزار مرتبہ اس اسم پاک کو پڑھے۔ ختم کے شروع اور آخر میں 100-100 مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے۔ 7 روز تک برابر اس عمل کو کریں۔

نوٹ: یہ عمل چونکہ جلالی ہے، اس لئے کوئی بد پرہیزی نہ کریں ورنہ نقصان ہوگا۔

☆ اگر جائیداد کی تقسیم میں زیادتی ہو رہی ہو (کسی بھی شکل میں) تو روزانہ 11 ہزار مرتبہ 21 روز تک پڑھے اور عدالت میں بوقتِ پیشی بھی دل میں پڑھتا رہے۔

☆ الیکشن میں کامیابی کے لئے امیدوار خود یا اپنے کسی ہمدرد کے ذریعے اس اسم کو روزانہ 6250 مرتبہ پڑھے۔ 40 دن تک اس پڑھائی کو جاری رکھے۔

☆ اگر کوئی حاجت پوری ہوتی نظر نہ آتی ہو تو 7 جمعرات چلتے پانی کے کنارے پر جائے اور وہاں اس اسم پاک کو بعد نماز عصر 2120 مرتبہ پڑھے اور اس کے بعد اللہ کے حضور اپنی حاجت پیش کرے۔

☆ اگر کوئی عہدہ یا ملازمت لینی مقصود ہو تو پاکیزہ حالت میں باوضو ہو کر تنہائی میں روزانہ 500 مرتبہ اس اسم کو پڑھے۔ جب تک مطلوبہ مقصد حاصل نہ ہو، پڑھتا رہے۔ تھوڑے ہی عرصہ میں کامیابی نصیب ہوگی۔

## 95- یَاذُوالجَلالِ وَالاِکرَم:

جگر کی بیماری سے شفا، غیب سے اسرار حاصل ہونا، دنیاوی زندگی اور روحانیت، باعزت، خوش بخت، عظمت، ترقی، اسم جلالی، اعداد 1100، مقدمہ میں فتح، قید سے نجات، مصیبت سے نجات:

☆ گیارہ ہزار مرتبہ روزانہ پڑھنے سے باطن کھل جاتا ہے، غیبی اسرار خواب میں

آشکارا ہوں گے۔

☆ 100 مرتبہ روزانہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔3 دن میں شفا ہوگی۔

☆ اگر کوئی غم ہو تو 500 مرتبہ روزانہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔

☆ اگر کوئی عورت خاوند کی نظروں سے گر گئی ہو یا ملازم آقا کی نظروں سے گر گیا ہو تو روزانہ 1000 مرتبہ اس کا ورد کریں۔21 دن میں دوبارہ عزت بحال ہوگی۔

☆ خراب حافظہ کے لئے 3 عدد بادام پر یہ اسم پڑھ کر دم کریں۔ایک ایک بادام صبح، دوپہر، شام کھائیں۔21 روز کے عمل سے ذہن صاف، حافظہ قوی ہو جائے گا۔

☆ مقدمہ میں فتح حاصل کرنے کے لئے بعد نماز فجر یا عشاء 3،5،7 یا 11 آدمی مل کر اسے سوا لاکھ مرتبہ پڑھیں۔اول و آخر ایک ایک ہزار مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ختم کے بعد تمام لوگ مل کر 15 منٹ تک مقدمہ میں فتح کی دعا کریں۔نہایت ہی مجرب عمل ہے۔

☆ جگر کی بیماری میں پانی پر 21 مرتبہ دم کر کے پلانا بے حد مجرب ہے۔

"تَبَارَکَ اسْمُ رَبِّ ذوالجلالِ والْاِکْرَامْ"

☆ سوتے وقت روزانہ 21 مرتبہ پڑھنے سے اور اس کے بعد اللہ کے حضور اپنی تندرستی کے لئے التجا کرنے سے صحت حاصل ہو جاتی ہے۔

☆ اگر کوئی سخت بیمار ہو تو اس کے لواحقین اس اسم کو روزانہ 1100 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔7 روز کا عمل ہے۔

☆ تمام دنیا کو مسخر کرنے کے لئے اور صاحبِ عزت بننے کے لئے روزانہ 21 مرتبہ پڑھنا معمول بنالیں۔

☆ کوئی خاص مراد یا مقصد حاصل کرنے کے لئے گیارہ دن تک روزانہ 1100 مرتبہ پڑھیں۔

☆ مستجاب الدعوات بننے کے لئے ہر روز بعد از نماز عشاء 1000 مرتبہ قبلہ رُو ہو کر مکمل یکسوئی کے ساتھ پڑھے۔

☆ اگر کوئی بے گناہ قید میں ہو تو ہر نماز کے بعد 700 مرتبہ پڑھ کر اللہ سے دعا مانگیں۔

☆ رات کے آخری حصے میں ننگے سر آسمان کے نیچے کھڑے ہو کر باوضو صدقِ دل سے 100 مرتبہ پڑھیں۔اول و آخر 3-3 مرتبہ درود شریف۔صرف 7 دن میں مصیبت

ٹل جائے گی۔ بڑا مجرب عمل ہے۔

## 96- یَامُقْسِطُ:

انصاف ملنا، اسم جلالی، اعداد 209، غصہ دور کرنا، رنج و غم دور، چڑچڑاپن دور، دشمن کے شر سے محفوظ:

☆ اگر کسی پر ظلم ہو رہا ہو اور انصاف نہ ملتا ہو تو اس کا ورد کرے۔

☆ اگر نماز میں شیطانی وساوس بہت آتے ہوں تو بعد نماز فجر 1000 مرتبہ اس کا ورد کرے وساوس دور ہوں گے۔

☆ اگر رنج و غم میں مبتلا ہو تو روزانہ 3000 مرتبہ اس کا ورد کرے، غم غلط ہو گا اور خوشی ملے گی۔

☆ اگر کوئی جج منصف واقعتاً بننا چاہتا ہو تو روزانہ بعد نماز فجر 100 مرتبہ اس کا ورد کرے اور اللہ سے عادل منصف بننے کی دعا مانگے۔

☆ اگر خاوند انصاف نہ کر پاتا ہو (خصوصاً دو بیویوں کی شکل میں) تو روزانہ 7 دن تک اس کا 7000 مرتبہ ورد کرے اور پانی پر دم کر کے پیے۔

☆ غصہ دور کرنے کے لئے اس کو بکثرت پڑھیں۔ روزانہ صبح 209 مرتبہ پڑھنے سے چڑچڑاپن اور بدمزاجی دور ہو جاتی ہے۔

☆ دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے ہر روز باوضو 700 مرتبہ پڑھیں۔

## 97- یَاجَامِعُ:

باوقار، صاحبِ تسکین، اسم جمالی + جلالی (مشترکہ خصوصیات)، اعداد 114، چھینی ہوئی چیز واپس آ جانا:

☆ اگر اہل و عیال وغیرہ کسی سے جدا ہو گئے ہوں اور انہیں دوبارہ حاصل کرنا چاہتا ہو تو چاشت کے وقت غسل کر کے احرام باندھ کر کھڑے ہو کر منہ آسمان کی طرف اٹھا کر 1000 مرتبہ یہ اسم پڑھے۔ 7 روز میں انشاء اللہ سب ایک جگہ اکٹھے ہوں گے یا ان کی طرف سے اطمینانِ قلبی حاصل ہو گا۔

☆ اگر کوئی سوا لاکھ مرتبہ اس کو پڑھ لے تو فرشتہ سیرت بن جائے گا۔

☆ اگر بیوی روٹھ کر سسرال سے دور میکے جا کر بیٹھ جائے تو 1364! مرتبہ روزانہ اس اسم کو پڑھیں۔ 44 دن کا عمل ہے۔ تنہائی میں پڑھیں (بیٹھ کر)۔

☆ اگر اولاد یا اچھا ملازم ناراض ہو کر چلا گیا ہو تو روزانہ 1140 مرتبہ اس کا ورد ایک ہفتہ تک کریں۔

☆ اگر کسی کی جائیداد یا کرایہ دار نے مکان یا دوکان پر ناجائز قبضہ کرلیا اور وہ نہ چھوڑتا ہو تو اس اسم کو 40 روز تک 3150 مرتبہ روزانہ پڑھیں (بعد نماز عشاء)۔

☆ اگر کوئی شخص گم یا اغواء ہو گیا ہو تو 2 رکعت نفل نماز حاجت پڑھیں۔ پھر سجدے میں جا کر 1001 مرتبہ اس کا ورد کریں۔ آخر میں 11 مرتبہ درود شریف کا ورد کریں اور دعا مانگیں۔

☆ اگر دل میں بے چینی ہو اور بے سکونی ہو تو فجر کی نماز کے بعد اس کا ورد کیا کریں۔

☆ اگر کوئی دوست یا عزیز غلط فہمی کی وجہ سے ناراض ہو گیا ہو تو ہر روز نماز چاشت کے بعد 1001 مرتبہ اس کا ورد کر کے دعا مانگیں۔ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف۔

☆ اگر عزیز و اقارب دور دراز کے علاقوں میں بکھر گئے ہوں اور آپس میں ملنے کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو سورج نکلنے سے آدھ گھنٹہ بعد غسل کر کے آسمان کی طرف دیکھتے ہوئے دس مرتبہ اس اسم کو پڑھیں اور دائیں ہاتھ کی ایک انگلی بند کرلیں۔ اسی طرح 10-10 مرتبہ پڑھ کر ایک ایک انگلی بند کرتے جائیں۔ دائیں ہاتھ کی انگلیوں کے بعد بائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کی جائیں، جب دونوں مٹھیاں بند ہو جائیں تو چہرے کے قریب لے جا کر کھول دیں اور منہ آسمان سے پھیر لیں۔ 40 روز تک یہ عمل کریں۔

## 98- یَاغَنِیُّ:

قناعت، احساسِ ہمدردی، اسم جمالی + جلالی، اعداد 1060، دولت مند بننا:

☆ جو شخص لالچی ہو۔ وہ فجر کی نماز کے بعد 100 مرتبہ سر پر ہاتھ رکھ کر اور پھر 100 مرتبہ دل پر ہاتھ رکھ کر یَاغَنِیُّ کا ورد کرے۔ انشاءاللہ 11 روز میں دل بے طمع ہو جائے گا۔

☆ اگر دوکان یا دفتر وغیرہ کھولنے سے قبل 70 مرتبہ پڑھیں تو کاروبار میں برکت ہو گی۔

☆ جمعرات کے دن یا جمعہ کی رات میں 19000 مرتبہ ورد کرنے اور مداومت سے غیب سے تونگر اور دولت مند بنا تا ہے۔ مجرب عمل ہے۔

☆ اگر کاروبار کم ہو گیا ہو یا آمدن کم ہو گئی ہو تو دوکان پر بیٹھ کر (صبح دوکان کھول کر) 11000 مرتبہ اس کا ورد کرے اور اس دوران کاروبار بھی کرتا رہے۔ ایک سال عمل کریں۔

☆ اگر رزق میں برکت نہ ہو تو روزانہ بعد نماز فجر اور عشاء گیارہ گیارہ سو مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ اگر تنگدستی ہو تو روزانہ 11000 مرتبہ اس کا ذکر ایک سال تک کریں۔

☆ اگر بری عادات کا شکار ہو (لالچ، حسد، تکبر وغیرہ) تو ہر نماز کے بعد 100 مرتبہ اس کا ورد کرے، اول و آخر 21-21 مرتبہ درود شریف پڑھیں اور اپنے اوپر دم کریں۔ تھوڑے دنوں میں روحانی بیماروں سے پاک ہوگا۔

☆ اگر جائز دلی مراد نہ پوری ہوتی ہو تو عصر کی نماز کے بعد 1100 مرتبہ اس کا ورد کریں۔ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف کریں، پھر دعا مانگیں۔

☆ اپنے نفس پر قابو رکھنے کے لئے ہر وقت باوضو حالت میں اس کا ورد کریں۔

☆ اگر کسی مصیبت، بلا یا مرض میں گرفتار ہو تو ستر مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کرے اور تمام بدن کا مسح کرے۔ مقصد حل ہونے تک جاری رکھیں۔ اگر ان وظائف سے رزق میں اضافہ نہ ہو تو متواتر خیرات دینا ضروری ہے۔

## 99- یَامُغْنِیُ:

غنی ہو جانا، اسم جمالی، اعداد 1100، امساک زیادہ:

☆ اگر جمعہ کے روز فجر کی نماز کے بعد 7000 مرتبہ دس جمعہ تک پڑھیں تو غنی ہو جائے گا۔

☆ ہمبستری سے قبل 70 مرتبہ اس کو پڑھنے سے بیوی رحم کی بیماریوں میں مبتلا نہ ہوگی اور امساک زیادہ ہوگا۔ بیوی محبت کرنے لگے گی۔

☆ اگر مالی تنگی کی وجہ سے لڑکی کنواری بیٹھی ہو تو لڑکی یا اس کی والدہ یا لڑکا عشاء کی نماز کے بعد 11000 مرتبہ 11 روز تک کرے۔ یہ عمل جمعرات کو شروع کر کے اتوار کو ختم کرے۔ بڑا مجرب عمل ہے۔ اگر گیارہ ہزار مرتبہ نہ پڑھ سکیں تو 1100 مرتبہ پڑھ لیں۔

☆ اگر لڑکے لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو یا پیغام ختم ہو جاتا ہو تو لڑکی یا لڑکا یا ان کی والدہ نماز عشاء کے بعد 300 مرتبہ اس کا ورد کریں۔ عمل کی مدت 90 روز ہے۔

نوٹ: (خواتین یہ عمل ناغہ کے دنوں میں بھی کر سکتی ہیں مگر نماز ناغہ کے دنوں میں نہ پڑھیں)۔

☆ فراخی رزق اور خوشی قلب، افسردگی کے خاتمہ کے لئے بعد نماز فجر روزانہ سیر کے لئے نکل جائیں۔ پہلے 11 مرتبہ درود شریف پڑھیں، پھر 1100 مرتبہ یہ اسم پڑھیں۔ پھر 11 مرتبہ سورۃ مزمل اور پھر آخر میں 11 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ پھر چلتے چلتے ہی دعا مانگ لیں۔ بڑا مجرب عمل ہے۔

☆ ترقیٔ رزق، دولت، ترقی و مراتب، غم تفکرات دور کرنے کے لئے یہ مجرب عمل ہے۔ عمل کے لئے ایک خاص وقت مقرر کرلیں اور روزانہ اسی جگہ اور اسی وقت پڑھیں۔ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ پھر 107 مرتبہ یاغنی او ریامغنی 11011 مرتبہ پڑھیں۔ پھر گریہ زاری کے ساتھ اپنے مقصد کے لئے دعا کریں۔ اس عمل کی مدت 7 دن، 21 دن، یا 40 دن ہے۔

☆ نماز فجر یا عشاء کے بعد اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 1100 مرتبہ یاغنی اور 100 مرتبہ یامغنی کا ورد اگر معمول بنالیں تو تونگری حاصل ہوتی ہے۔

☆ اگر یامغنی 1266 مرتبہ روز بلاناغہ پڑھے تو غنی ہو جاتا ہے۔

☆ اگر کاروبار نہ چلتا ہو تو دوکان یا دفتر کھول کر بیٹھ کر 11 مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر 1100 مرتبہ یاغنی یامغنی کا ورد کرے۔ پھر 11 مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اگر اس کو معمول بنالے تو کاروبار میں اضافہ ہوتا چلا جائے گا۔

(ان وظائف سے جب رزق میں توسیع ہوجائے تو خیرات دیتے رہا کریں)

## 100- یَامَانِعُ:

اسم جلالی، اعداد 161، اللہ کی پناہ میں چلے جانا، وظائف سے قبل خوف دور، نظرِ بد، نشہ ترک کرنا:

☆ اگر کوئی دشمن بے حد تنگ کرتا ہو تو رات کے پچھلے پہر 21 دن تک 161 مرتبہ یہ پڑھیں۔ دشمن سے پیچھا چھوٹ جائے گا۔

☆ اگر کوئی بدکردار شخص پیچھے پڑا ہو تو بعد نماز عشاء عورت تنہائی میں بیٹھ کر گیارہ ہزار مرتبہ اس کا ورد کرے، عمل کی مدت 11 روز ہے۔

☆ اگر خاوند بیوی پر سختی کرتا ہو یا مالک نوکر پر تو فجر یا عشاء کی نماز کے بعد 21 مرتبہ اس کو پڑھ کر عورت خاوند کا اور نوکر مالک کا تصور کرکے اس کی طرف پھونک مار دیا کرے، تھوڑے دنوں میں شکایات دور جائیں گی۔

☆ اگر ٹڈی دل نے حملہ کردیا ہو تو 4 کوری ٹھیکریاں لے کر ہر ایک پر 7-7 مرتبہ یہ اسم لکھ کر کھیت یا باغ کے چاروں کونوں میں 1-1 ٹھیکری دفن کردیں تو وہ محفوظ رہے گا۔

☆ اگر بچے کو نظرِ بد لگی ہو تو تانبے کے پترے پر 7 مرتبہ یہ اسم کندہ کروا کر تعویذ

بنا کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔

☆ اگر کسی شخص کو کسی نشہ کی عادت پڑ گئی ہو تو روزانہ 6250 مرتبہ یہ اسم پڑھ کر پانی پر دم کرے اسے پلائیں۔ 40 یوم یہ عمل کریں۔

☆ اگر کوئی شخص بعد نماز عشاء 4 ماہ میں اسے گیارہ لاکھ مرتبہ پڑھ لے تو وہ اس کا عامل بن جائے گا اور ہر قسم کا نشہ ترک کروانے کے لئے، پھر 11 مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر دم کر کے جس شخص کو دے گا، وہ نشہ ترک کر دے گا۔ مگر یہ وظیفہ کرنے سے پہلے 3-3 مرتبہ سورۃ فاتحہ، آیت الکرسی اور چاروں قل پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلیں۔

☆ اگر بیوی نافرمان ہو تو وہ مرد رات سوتے وقت یہ اسم گیارہ ہزار مرتبہ گیارہ دن تک پڑھے۔

☆ ایسے لوگ جن کو وظائف یا ورد کے دوران خوف پیدا ہوتا ہو، وہ وظیفہ شروع کرنے سے پہلے یہ اسم 100 مرتبہ پڑھ لیں۔ انشاء اللہ ہر قسم کا خوف ختم ہو جائے گا۔

☆ اگر کوئی ظالم دکھ دیتا ہو تو فجر کے بعد 100 مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلیں (روزانہ)۔

☆ جب عورت خاوند میں باہمی ناراضگی ہو تو پاس جانے سے پہلے 20 مرتبہ اس کا ورد ناراضگی دور کر دیتا ہے۔

## 101- یَاضَارُّ:

اللہ کے دشمن کو زیر کرنا، اسم جلالی، اعداد، اعداد 1001، حفاظت کے لئے، دشمن پر غلبہ پانا:

☆ اگر کوئی مرید یا سالک راہِ طریقت پر سفر کے دوران ثابت قدم نہ رہتا ہو یا حالتِ اضطراری میں مبتلا ہو اور اسے کسی مقام پر قرار نہ ہوتا ہو تو وہ جمعہ کی شب میں غسل کرے۔ احرام باندھے کھڑے ہو کر آسمان کی طرف نگاہ کر کے 1000 مرتبہ اس کا ورد کرے اور 7 جمعہ تک برابر ایسا کرے۔ انشاء اللہ اضطراری حالت ختم ہو گی اور صاحب مقام ہو جائے گا۔ اگر ایسا نہ کر سکتا ہو تو روزانہ 1921 مرتبہ اس کا ورد کرے۔ وظیفہ کی مدت 120 دن ہے۔

☆ شیطان کے وسوسوں اور نفسِ امارہ کے حملوں سے بچنے کے لئے اس اسم کو صبح 1000 مرتبہ اور شام کو 1000 مرتبہ پڑھیں۔ چند ماہ تک پڑھنے سے شیطانی وساوس ختم ہو جائیں گے۔ وگرنہ کم از کم 38 مرتبہ روزانہ پڑھیں (صبح و شام)۔

☆ اگر کسی کو مال، عزت یا اولاد و کاروبار میں ضرر پہنچنے کا اندیشہ ہو تو 7 دن تک بعد نماز عصر 4141 مرتبہ اس کا ورد کرے۔

☆ اگر دشمن بہت تنگ کرتا ہو تو اس پر غالب آنے کے لئے اس اسم کو روزانہ 6250 مرتبہ 21 دن تک پڑھیں اور دورانِ ورد دشمن پر غالب آنے کا تصور ذہن میں رکھیں۔ انشاء اللہ دشمن مغلوب ہو جائے گا (ناجائز نہ کریں)۔

☆ دورانِ جہاد گولی یا گولہ چلاتے وقت اس کا ورد کرنے سے نشانہ خطا نہ جائے گا۔

☆ اپنے مال و اہل و عیال کی حفاظت کے لئے ہر روز سونے سے پہلے اول و آخر ایک بار درود شریف درمیان میں 11 مرتبہ پڑھ کر گھر کے چاروں کونوں میں دم کریں۔

☆ ہر روز بعد نماز عشاء 121 مرتبہ اس کو پڑھنے سے علم و حکمت کے دروازے کھلتے ہیں اور اللہ کی معرفت عطا ہوتی ہے۔

☆ اپنی عزت و آبرو کو شیطان ظالموں سے محفوظ رکھنے کے لئے ہر نماز کے بعد 100 مرتبہ پڑھیں۔

☆ برائے عزت وجاہ شب جمعہ کو 400 مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ اگر کوئی شخص کہیں ٹھہرنا چاہتا ہو اور یہ معلوم کرنا چاہتا ہو کہ اس کا ٹھہرنا مفید ہے یا نہیں تو ایام بیض (چاند کی 13، 14، 15 تاریخ) کے روزے رکھے اور افطاری کے وقت یہ اسم 100 مرتبہ پڑھے۔ اس کو معلوم ہو جائے گا کہ وہ جگہ اس کے لئے اچھی ہے یا بری ہے۔

## 102- یَانَافِعُ :

دونوں جہانوں میں نفع پانا، اسم جلالی، اعداد 201، کاروباری لوگوں کے لئے مفید، نفس کو قابو کرنا:

☆ تجارت، کاروبار کے مقام پر کاروبار شروع کرتے وقت روزانہ 201 مرتبہ پڑھیں۔

☆ مال خریدتے وقت اس کا کثرت سے ورد کریں (کم از کم 41 مرتبہ) اور اللہ کا نام لے کر مال خریدیں اور اللہ سے نفع کی دعا مانگیں۔

☆ ماہِ رجب، شعبان، رمضان میں اس کا ورد 7000 مرتبہ روزانہ کرنے سے صاحب کشف ہو جاتا ہے۔

☆ جہاز، کشتی یا بس یا ٹرین میں سفر کرتے ہوئے دورانِ سفر اس کا ورد کرتے

رہیں۔ یا کم از کم سواری پر سوار ہونے سے قبل 100 مرتبہ پڑھیں۔
☆ کوئی بھی کام کرتے ہوئے شروع میں 100 مرتبہ پڑھیں تو فائدہ ہوگا۔
☆ رزق میں برکت کے لئے فجر کی نماز کے بعد 41 مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھیں، پھر 110 مرتبہ یَانَافِعُ کا ورد کرے۔ آخر میں پھر 41 مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھیں۔ 41 دن عمل کریں۔
☆ رزق میں برکت اور وسعت کے لئے ہر نماز کے بعد 100 مرتبہ پڑھیں۔
☆ نفس کو قابو کرنے اور شیطانی حملوں سے محفوظ رہنے کے لئے رات کو سونے سے قبل 100 مرتبہ پڑھیں۔

## 103- یَاهَادِیْ :

**اللہ سے ہدایت پانا، اسم جمالی، اعداد 20، مرشد کامل کی طلب، راستہ بھولنا، بچوں کا رونا:**

☆ نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد 7 مرتبہ یَاهَادِیْ دعا کی طرح ہاتھ اٹھا کر پڑھیں اور ہاتھ منہ پر پھیر لیں۔ ہر کام میں درست فیصلہ کرنے کی توفیق اللہ پاک عنایت فرمائے گا۔
☆ جج، مجسٹریٹ، قاضی، مفتی، سردار، وغیرہ، اگر فیصلہ کرتے وقت 7 مرتبہ اس کا ورد کرلیں تو حق فیصلہ کرنے کی توفیق اللہ عنایت کرے گا۔
☆ اگر سفر پر جاتے وقت 11 مرتبہ ورد کرلیں تو سفر کے دوران سارے کام درست رہیں گے۔
☆ اگر نیک کام اور اعمال و عبادت کی طرف دل مائل نہ ہوتا ہو تو روزانہ صبح اٹھتے وقت اور رات کو سوتے وقت 20 مرتبہ اس کا ورد کریں۔
☆ اگر کوئی شخص عاداتِ بد میں گرفتار ہو اور سدھرتا نہ ہو تو گیارہ روز تک روزانہ 11364 مرتبہ یہ اسم پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس کو پلائیں۔ اگر یہ عمل نہ کر سکتے ہوں تو 21 مرتبہ سفید کاغذ پر لکھ کر گھول کر پلائیں اور اس کے حق میں اللہ سے دعا کریں۔
☆ اگر ہر نماز کے بعد دعا سے قبل اسے 12 مرتبہ پڑھ لیا کریں تو ظاہری اور باطنی ہر کام میں بھلائی ہوگی اور ہر کام درست رہے گا، تدبر و حکمت عطا ہوگی۔
☆ مرشد کامل کی طلب کے لئے اس نیت سے روزانہ 3125 مرتبہ پڑھیں، مرشد کامل مل جائے گا۔
☆ شیر خوار بچے جو بہت روتے ہوں تو اس پر 11 مرتبہ پڑھ کر اس کا دم کریں۔ اسی

طرح شرارتی بچوں پر بھی دم کر سکتے ہیں۔

☆ اگر رات کو کسی وقت اٹھ کر دعا کی طرح آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر 500 مرتبہ یہ پڑھیں تو دل مضبوط ہوگا، معارف و اسرار ظاہر ہوں گے۔

☆ مقامِ کشف حاصل کرنے کے لئے نماز فجر کی ادائیگی سے قبل انتہائی توجہ و یکسوئی سے 170 مرتبہ اس کا ورد کریں (روزانہ)۔

☆ خاتمہ بالحق کے لئے روزانہ 1000 مرتبہ پڑھیں۔

☆ صراطِ مستقیم پر چلنے کے لئے نماز تہجد کے بعد اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 100 مرتبہ ورد کر کے 15 منٹ تک مراقبہ کریں۔

☆ اگر کوئی راستہ بھول گیا ہو تو اس اسم کو پڑھنا شروع کرے۔

☆ جب کوئی مشکل پیش آئے تو 2 رکعت نماز پڑھیں۔ پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد آیت الکرسی اور دوسری رکعت میں سورۃ اخلاص پڑھیں اور بعد سلام اسم یَاھَادِی کو ایک سانس میں پڑھیں۔ جب سانس ٹوٹ جائے تو دعا مانگیں۔ انشاء اللہ دعا قبول ہوگی۔

## 104- یَانُوْرُ:

ظاہر و باطن روشن ہونا، راہِ معرفت ملنا، اسم جمالی + جلالی، اعداد 256، حفاظت ہو ہر چیز سے:

☆ نورِ ایمان حاصل ہونا، موت پر ایمان ہونا، صبح بیدار ہوتے وقت، رات کو سوتے وقت، ہر نماز کے بعد پڑھیں۔

☆ جمعرات کی شام کو مغرب کے بعد سے صبح صادق تک، یعنی جمعہ کی رات کو، 7 بار سورۃ نور اور 3000 مرتبہ یَانُوْرُ کا ورد کریں۔ دل پر جمی کثافت دور ہوگی۔

☆ بعد نماز فجر 1121 مرتبہ یا کم از کم 111 مرتبہ اس کا ورد کرنے سے مکان روشن ہوتا ہے اور اس مکان میں موذی جانور سانپ، وغیرہ یا جن آسیب وغیرہ نہیں ٹھہر سکتے اور جادو نہیں رہ سکتا۔ متواتر اس عمل کو کریں۔

☆ اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْض یَانُوْرُ کو ملا کر 1000 مرتبہ پڑھنے سے آندھی، مینہ کا طوفان رک جاتا ہے اور سورج گرہن، چاند گرہن کے وقت اس وظیفہ کو ورد کرنے سے (بلا تعداد کثرت سے) ذاکران آفات سے محفوظ رہتا ہے۔

☆ دل کو روشن کرنے کے لئے نفی اثبات کے ذکر کے بعد یَانُوْرُ یَانُوْرُ کا ورد کرنے

سے دل منور ہو جاتا ہے۔

☆ ''اَللّٰہُ نُورٌ'' کا عمل کرنے سے صاحبِ کشف بن جاتا ہے۔عشاء یا تہجد کے وقت گیارہ ہزار مرتبہ پڑھنے سے (ایک سال تک) (تنہائی میں بیٹھ کر) دل کی آنکھ کھل جاتی ہے اور آٹھ نور روشن ہوتے ہیں۔آٹھ نور یہ ہیں۔ (1) نورِ قلب، (2) نورِ ایمان ،(3) نورِ نفس،(4) نورِ روح،(5) نورِ عقل،(6) نورِ سر،(7) نورِ معرفت،(8) نورِ کشف۔

☆ چلتے پھرتے ،اٹھتے بیٹھتے،وضو بے وضو ہر وقت یَانُورُ پڑھنے سے دل نورِ الٰہی سے منور ہو جاتا ہے۔

☆ 11 مرتبہ ایک سفید کاغذ پر اسم پاک یَانُورُ لکھ کر اپنی دوکان پر لگانے سے کاروبار میں خیر و برکت پیدا ہوتی ہے اور گھر میں لگانے سے امن و سکون کی حالت رہے گی۔

☆ قلب کی پاکیزگی اور نورانیت کے لئے نماز فجر اور عشاء کے بعد 100 مرتبہ یکسوئی سے پڑھنا جسم و قلب کو منور کرتا ہے اور دل پر اللہ کے انوار کا نزول ہوتا ہے۔

☆ حضرت علیؓ کے بقول 256 مرتبہ روزانہ اس کا ورد کرنے سے آنکھیں نورِ الٰہی سے روشن ہو جاتی ہیں اور ہر شخص عزت و احترام سے پیش آتا ہے۔

## 105- یَابَدِیعُ:

قدرت کے اسرار کھلنا، اسم جمالی، اعداد 86، مشکل دور ہونا، مقصد حاصل ہونا، کھویا مال، جائیداد ملنا:

☆ اگر کوئی مادی چیز بنا رہا ہو یا تجربہ کر رہا ہو تو اس کے ذکر سے اللہ کی مدد سے وہ کامیاب ہوگا۔

☆ روزانہ 86 مرتبہ پڑھنے سے اس کے دل سے زبان کے ذریعہ علم جاری ہو جائے گا۔وہ علم و حکمت کی باتیں کرے گا،، مستقبل کی باتوں سے آگاہ ہو جایا کرے گا۔

☆ اگر کاروباری مشکلات، پریشانی یا معاشی تباہی ہو تو بدھ کے دن نماز عشاء کے بعد 32041 مرتبہ اس کا ورد کرے اور عاجزی سے اللہ کے حضور اپنی التجا پیش کرے۔اللہ اس کی مشکلات دور کرے گا۔

☆ اگر کوئی مشکل درپیش ہو تو باوضو قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھ جائیں اور ستر ہزار مرتبہ اس کا ورد ایک دن میں یا زیادہ (2-4 دن) میں مکمل کرے۔

Qureshi

☆ 1000 مرتبہ اس کا روزانہ پڑھنا ہر قسم کے غم اور مشکل کو دور کرتا ہے۔

☆ اگر کوئی اپنے عہدہ یا ملازمت سے معزول ہوگیا ہو تو 21 روز تک روزانہ 700 مرتبہ اس کو پڑھے۔ انشاء اللہ وہ عہدہ دوبارہ مل جائے گا۔ اس دوران ہر نماز کے بعد چلتے پھرتے ہر وقت اس کا ورد کریں۔

☆ دعا مانگنے سے قبل 70 مرتبہ اس کا ورد کریں، دعا قبول ہوگی۔

☆ کسی پریشانی کے وقت غسل کر کے پاک لباس پہنیں، رزق حلال سے صدقہ دیں، خلوصِ دل سے 2 رکعت نماز ادا کریں اور 70 مرتبہ یَابَدِیعَ السَّمٰوٰتِ وَالاَرْض یَاقَاضِی الحَاجَات اور 1000 مرتبہ یَا بَدِیع پڑھیں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

☆ اگر کسی معاملہ میں نیک و بد انجام معلوم کرنا ہو تو عشاء کی نماز کے بعد قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھ جائیں اور 1100 مرتبہ یَابَدِیعَ العَجَائِبِ بَالخَیرِ یَابَدِیعُ پڑھیں۔ چند دنوں میں مطلب حل ہو جائے گا۔

☆ اگر کوئی شخص سخت بیمار ہو تو 2 رکعت نمازِ نفل پڑھے۔ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد 3 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں۔ سلام کے بعد مصلّی پر بیٹھا رہے، کسی سے بات چیت نہ کرے اور ایک مرتبہ یہ تسبیح پڑھیں۔ یَابَدِیعُ العجائبْ بالخیر ارحم الھیٰ الٰی یوم الدین۔ انشاء اللہ از سرِ نو زندگی ملے گی۔

☆ بارہ دن تک 1200 مرتبہ پڑھیں۔ جس مقصد یا کام کے لئے پڑھیں گے، پورا ہوگا۔ مجرب عمل ہے۔

☆ بعد نماز عشاء 12000 مرتبہ بارہ بجے رات تک پڑھا جائے۔ جو بھی حاجت ہوگی، پوری ہوگی۔ (اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف)۔

☆ جمعرات کو عشاء کے بعد (شب جمعہ) 2 رکعت نماز ادا کریں۔ نماز میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ اذا زلزلت (زلزال) 10 مرتبہ، سورۃ کافرون 4 مرتبہ، سورۃ اخلاص 11 مرتبہ پڑھیں اور سلام کے بعد کسی سے بات کئے بغیر 1200 مرتبہ یَابَدِیعُ العجائب بالخیر یابدیع پڑھیں۔ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف۔

☆ نماز عشاء کے بعد باوضو یہ اسم پڑھتے پڑھتے سو جائیں تو جس کام کا ارادہ ہوگا، وہ خواب میں نظر آجائے گا۔

☆ اگر کسی سے کوئی چیز زمین، مال وغیرہ ناحق چھین لیا جائے تو وہ ہر نماز کے بعد 300 مرتبہ اس کا ورد کرے۔اول و آخر 3-3 مرتبہ درود شریف۔ پھر اللہ کے حضور دعا مانگیں۔ مقصد حل ہونے تک ورد جاری رکھیں۔انشاء اللہ کھویا ہوا مال یا جائیداد مل جائے گی۔

☆ مال و دولت کی حفاظت کے لئے نماز عشاء کے بعد 121 مرتبہ یہ اسم پڑھ کر دم کریں۔اگر 100 مرتبہ پڑھیں تو غم و پریشانی دور ہوتی ہے۔گھر میں خیر و برکت ہوتی ہے، کاروبار میں درپیش رکاوٹیں دور ہوتی ہیں۔اگر پڑھتے پڑھتے سو جائیں تو سچے خواب نظر آتے ہیں۔

## 106- یَاحَیُّ:

مرنے کے بعد بھی نام زندہ رہنا، اسم جمالی، مستجاب الدعوات ہونا، اعداد 113، قطب اولیاء کا وِردِ خاص ہے، بیماری سے نجات، غم سے نجات، قوتِ حافظہ تیز، پانچ کھیت کی حفاظت:

☆ اگر کوئی غم ہو تو روزانہ 1000 مرتبہ ورد کریں، غم سے نجات ہو گی یا کم از کم جمعہ کی رات کو 1000 مرتبہ پڑھ لیا کرے۔

☆ دشمن کو مطیع کرنے کے لئے زوال سے لے کر نماز ظہر تک 7000 مرتبہ پڑھیں یا کم از کم 100 مرتبہ پڑھ لیں یا پھر عشاء کی نماز کے بعد روزانہ 121 مرتبہ ورد کر کے دعا کریں۔

☆ اگر جمعہ کی رات کو 100 مرتبہ پڑھیں تو سارے عمل قبول ہوں گے۔

☆ اگر کھیت یا باغ کے برباد ہونے کا خطرہ ہو تو مٹی کی 4 ٹھیکریاں لیں اور ہر ٹھیکری پر 3-3 مرتبہ "اَللّٰہُ الباقی" لکھیں۔پھر ان چاروں کو کھیت یا باغ کے ہر کونے میں دفن کر دیں۔

☆ جس شخص کی صحت اکثر خراب رہتی ہو، وہ ہر وقت "اَللّٰہُ شَافِي اَللّٰہُ بَاقِي" کا ورد کرے۔اگر ہر نماز کے بعد چند مرتبہ ورد کریں تو بیماری بہت کم حملہ کرے گی۔

☆ صاحب عزت انسان کو اپنی حیثیت برقرار رکھنے کے لئے 113 مرتبہ پڑھے۔

☆ قوتِ حافظہ تیز کرنے کے لئے آخر عمر تک یہ مجرب ہے۔بعد نماز مغرب 33 مرتبہ ہمیشہ وِرد کریں۔

☆ ہر شب 100 مرتبہ اور ہر شبِ جمعہ کو 1000 مرتبہ پڑھنے سے مستجاب الدعوات ہو جاتا ہے۔

☆ اگر زمین بنجر یا سیم تھور والی ہو یا بظاہر ٹھیک ہو مگر فصل ٹھیک نہ دیتی ہو تو 10 سیر چکنی

مٹی پر 1100 مرتبہ اس کا ورد کریں اور یہ مٹی سارے کھیت میں بکھیر دیں۔

☆ نماز عصر کے بعد باوضو حالت میں 1000 مرتبہ پڑھ کر دعا کریں تو اسے بارگاہِ الٰہی میں بلند درجہ عطا ہوگا۔

☆ بعد نماز فجر 1000 مرتبہ پڑھنے سے ہر نقصان سے محفوظ رہے گا۔اور دولت کبھی ختم نہ ہوگی۔صدقہ جاریہ کی توفیق ہوگی۔

## 107- یَاوَارِثُ:

دنیا سے نفرت رکھنا،دیدارِ الٰہیٰ کی رغبت رکھنا،اسم جمالی،اعداد 707،وراثت کا حق دلانا،نزع کی سختی سے بچنا:

☆ طلوع آفتاب کے وقت 100 مرتبہ ورد کرنے سے ہر رنج،غم،سختی،مصیبت سے محفوظ رہتا ہے۔

☆ مغرب وعشاء کے درمیان 1000 مرتبہ ورد کرنے سے ہر پریشانی سے محفوظ رہے گا اور خوش رہے گا۔

☆ ہر مہینہ کے شروع چاند میں ایک ہی مرتبہ 41 ہزار مرتبہ ورد کرنے سے عمر دراز ہوگی۔اگر یہ نہ کرسکتا ہو تو چلتے پھرتے ورد کریں۔

☆ اس اسم کو روزانہ 2828 مرتبہ 41 دن تک پڑھنا وراثت کا حق دلواتا ہے۔مجرب ہے۔

☆ چلتے پھرتے ہر وقت بانجھ عورت اگر وِرد کرے تو گود ہری ہو جاتی ہے۔

☆ اگر کوئی اولاد سے محروم ہو تو 40 دن تک خلوصِ نیت سے روزے رکھے اور اس دوران نماز عصر کے بعد 1000 مرتبہ یہ اسم پڑھے (اول وآخر 3-3 مرتبہ درود شریف)،پانی پر دم کرے،اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اور پانی اپنی بیوی کو پلادے۔انشاءاللہ نیک،صالح اولاد پیدا ہوگی۔

☆ روزی اور احوال میں فراخی کے لئے ہر نماز کے بعد 121 مرتبہ مکمل یکسوئی سے اس کا ورد کرے تو اللہ مال میں برکت دے گا۔

☆ نزع کی سختی سے بچنے کے لئے اور مغفرت کے لئے ہر روز چاشت کے وقت 1 مرتبہ اس کا ورد کرکے دعا مانگے۔

☆ بیماری کی حالت میں دن میں 100 مرتبہ اس کا ورد کریں۔یہ مرض کی شدت کو کم کرتا ہے۔

## 108- یَارَشِیْدُ:

صراطِ مستقیم پانا، اسم جمالی + جلالی، اعداد 514، نشہ چھڑوانا، مرشد کامل کی تلاش:

☆ اگر کسی بھی کام کی ابتداء کرنی ہو اور کشمکش میں ہو کہ کرے یا نہ کرے تو 21 دن تک بعد نماز عشاء 3000 مرتبہ پڑھے۔ اسے خواب میں یا کسی اور ذریعے سے کام کے آغاز کے بارے میں معلوم ہو جائے گا۔ اگر اتنا نہ پڑھ سکتا ہو تو روزانہ 514 مرتبہ پڑھے۔

☆ بعد نماز فجر اور عشاء 100-100 مرتبہ اس کا ورد کرنے سے مقربین کا درجہ حاصل ہو جائے گا۔

☆ ہر نماز کے بعد 41 مرتبہ پڑھنے سے آدمی راستی کا پیکر اور بزرگ بن جاتا ہے۔

☆ اگر کوئی چیز گم ہو گئی ہو یا کسی چیز کے بارے میں کوئی فیصلہ نہ کر سکتا ہو تو بعد نماز مغرب 1000 مرتبہ پڑھے تو گمشدہ چیز مل جاتی ہے اور قوتِ فیصلہ پیدا کرتی ہے۔

☆ باطنی اور روحانی رہنمائی کے لئے مرشد کامل حاصل کرنے کے لئے نماز تہجد کے بعد 3000 مرتبہ اس کا ورد کریں۔ اس کے بعد سجدہ میں سر رکھ کر مرشدِ کامل ملنے کی دعا کرے۔ 11 دن تک یہ عمل کرے، انشاء اللہ مرشد مل جائے گا۔

☆ جو شخص نیک ہونا چاہتا ہو تو ہر نماز کے بعد 100 مرتبہ اس کا ورد کرے۔

☆ نماز مغرب کے بعد 1000 مرتبہ پڑھنے سے ہر کام آسانی سے ہو جائے گا۔

☆ نماز فجر اور مغرب کے بعد 1000-1000 مرتبہ کھڑے ہو کر ورد کرنے سے ہر مہم میں کامیابی نصیب ہو گی۔

☆ ہر قسم کا نشہ چھڑانے کے لئے یہ اکسیر ہے۔ 11 دن تک روزانہ 11500 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پانی اس کے بستر اور کپڑوں پر چھڑکیں۔ دن میں 3 مرتبہ پانی چھڑکنے کا عمل کریں اور باقی پانی اسے پلا دیں۔ اس کے علاوہ سفید کاغذ پر 11 مرتبہ یہ اسم زعفران یا زردہ کے رنگ سے لکھ کر پانی میں گھول کر 40 دن پلائیں اور اسم پاک کا ورد کریں۔

☆ اگر یادداشت کمزور ہو تو ہر نماز کے بعد 121 مرتبہ اس کا ورد کرے۔ حافظہ تیز ہو گا۔

## 109- یَاصَبُوْرُ:

صبر کی قوت بڑھ جانا، اسم جمالی، اعداد 298، بے چینی کے لئے، مصیبت سے بچاؤ:

☆ رنج و مصیبت میں روزانہ 298 مرتبہ 11 دن تک پڑھے اور پانی پر دم کر کے پئیں۔

☆ صدمہ (فوتگی) وغیرہ میں ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔ 7 دن تک متواتر یہ عمل کریں۔

☆ اگر خاوند بدزبانی کرتا ہو اور افسر ناراض ہو یا ایک ناراض ہو تو آدھی رات کو یا دوپہر کے وقت گیارہ ہزار مرتبہ اس کا ورد کر کے دعا کریں۔ 11 دن تک یہ عمل کریں یا کم از کم 1100 مرتبہ پڑھ کر دعا کریں (11 دن عمل کریں)۔

☆ اگر کوئی مشکل حل نہ ہوتی ہو تو ہر روز بعد از نماز فجر 33 مرتبہ ورد کریں۔ اول و آخر 3-3 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

☆ اگر طبیعت بے چین رہتی ہو تو نصف شب کو باوضو حالت میں 1000 مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ اگر کسی چیز کا خوف یا کوئی امر دشوار ہو یا بے چینی ہو تو باوضو ہو کر بعد نماز عصر 1000 مرتبہ اس کا ورد کریں۔

☆ دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے ہر روز باوضو 700 مرتبہ اس کو پڑھیں۔

☆ جو شخص طلوع آفتاب سے پہلے 100 مرتبہ اس اسم کو پڑھ لے، وہ اس دن ہر مصیبت و پریشانی سے محفوظ رہے گا۔

☆ کسی بھی مصیبت میں 1020 مرتبہ اس اسم کو پڑھنے سے مصیبت سے نجات حاصل ہوگی۔

☆ ہر نماز کے بعد 21 مرتبہ پڑھنے سے طبیعت میں نرمی، صبر، شفقت پیدا ہوگی۔

## آیاتِ شفا

آیات (6) ہیں۔

(1) وَ یَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ ۝

(2) وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ ۝

(3) يَخۡرُجُ مِنۡۢ بُطُوۡنِهَا شَرَابٌ مُّخۡتَلِفٌ اَلۡوَانُهٗ فِيۡهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ؕ

(4) وَنُنَزِّلُ مِنَ الۡقُرۡاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّ رَحۡمَةٌ لِّلۡمُؤۡمِنِيۡنَ۔

(5) وَاِذَا مَرِضۡتُ فَهُوَ يَشۡفِيۡنِ ۔

(6) قُلۡ هُوَ لِلَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا هُدًى وَّشِفَآءٌ ۔

ان مندرجہ بالا آیتوں کو لکھ کر پانی میں گھول کر پلائیں

علاوہ ازیں

☆ سورۃ انعام پڑھیں اور پھونکیں۔

☆ سورۃ یوسف پانی پر پڑھ کر روزانہ پانی پئیں۔

جن شیاطین سے بچاؤ رَبِّ اَعُوۡذُ بِكَ مِنۡ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيۡنِ۝ وَاَعُوۡذُ بِكَ رَبِّ اَنۡ يَّحۡضُرُوۡنِ۝ 7-7 مرتبہ ہر نماز کے بعد اول و آخر درود پڑھیں

# جادو اور شیطانی اثرات سے بچنے کیلئے

(1) گھر میں صفائی رکھیں، گردلگی چیز کو نہر میں پھینک دیں

(2) تعوذ اور لاحول مکمل پڑھ کر بائیں طرف شیطان کو دھتکار دیں

(3) اٰمَنۡتُ بِاللّٰهِ وَ كُتُبِهٖ وَ الۡحَمۡدُ لِلّٰهِ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ کا ورد کرتے رہا کریں

(4) اَللّٰهُ رَبِّيۡ وَ هُوَ يُجِيۡرُ وَلَا يُجَارُ عَلَيۡهِ کا ورد کرتے رہا کریں

(5) ہر وقت باوضو رہیں

(6) نماز قائم کریں۔ یا مُمِيۡتُ 786 مرتبہ اول و آخر درود شریف 11-11 مرتبہ روزانہ 90 دن پڑھیں

(7) کثرت سے استغفار پڑھتے رہا کریں

(8) اول و آخر درود شریف 7-7 مرتبہ، استغفار 7 مرتبہ، آیت الکرسی 3 مرتبہ، آیت

کریمہ 7 مرتبہ، چاروں قُل، سورۃ فاتحہ پڑھتے رہیں (روزانہ)

(9) یَا مُمِیْتُ 800 مرتبہ پڑھیں اور اسکے بعد بھی روزانہ وقتاً فوقتاً پڑھتے رہیں۔ تا وقتیکہ اثر سے پاک ہو جائیں

(10) یَا قَھَّارُ 800 مرتبہ ایک ہی نشست میں اکیلا یا گھر کے افراد مل کر پڑھیں۔ اول و آخر درود شریف 7-7 مرتبہ، پھر استغفار 7 مرتبہ، آیت الکرسی 3 مرتبہ باوضو پڑھیں پھر کم تعداد میں روزانہ پڑھیں تاوقتیکہ اثر ختم ہو جائے اور روزانہ دعا کریں۔

(11) آیت الکرسی ایک ہی نشست میں 100 بار یا 300 بار یا 1000 بار مل کر پڑھیں (صرف ایک دن) پھر دُعا کریں۔

(12) سورۃ الصّٰفّٰت روزانہ پڑھیں (آیت 1 تا 15)

(13) یَا قَابِضُ 903 مرتبہ 3 دن پڑھیں (بعد از نماز عشاء انفرادی طور پر)

(14) یَا جَبَّارُ 1700 مرتبہ ایک ہی نشست میں پڑھیں پھر کم تعداد میں روزانہ اٹھتے بیٹھتے پڑھتے رہا کریں (مثلاً ایک تسبیح روزانہ) اور دعا کریں۔

(15) سورۃ یونس آیت 80 تا 82 (گیارھواں پارہ) صبح 51 مرتبہ فجر کی نماز کے بعد اول و آخر درود شریف 7-7 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں 5 یا 7 یا 11 دن کریں۔

**برائے علاج سحر اور اگر بیماری ٹھیک نہ ہوتی ہو:**

یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْکِهٖ وَبَقَائِهٖ یَاحَیُّ روزانہ کسی وقت 200 مرتبہ پڑھیں اول و آخر درود شریف 7-7 مرتبہ

# کشائش رزق کے عملیات

☆ فجر اور عشاء کی نماز کے بعد ایک تسبیح درود شریف پڑھیں۔

☆ سورۃ قریش ایک تسبیح روزانہ۔

☆ سورۃ مزمل 11 مرتبہ

☆ سورۃ شوریٰ ☆ سورۃ مدثر ☆ سورۃ القارعہ ☆ سورۃ نصر 25 مرتبہ فجر کے بعد

☆ یَا بَاسِطُ یَا رَزَّاقُ ☆ سورۃ واقعہ مغرب یا عشاء کے بعد روزانہ (ایک تسبیح)

☆ یَا وَھَّابُ ایک تسبیح روزانہ ☆ یَا عَزِیْزُ یَا وَھَّابُ کا ورد باوضو ☆ یَا عَظِیْمُ پڑھنے

رہا کریں ☆ یَا شَکُوْرُ سونے سے پہلے 41 مرتبہ ☆ یَا مُغْنِی 1100 مرتبہ یا 1111 مرتبہ اول و آخر درود شریف 11-11 مرتبہ۔ ☆ سورۃ الم نشرح ☆ سورۃ کٰفرون ☆ گھر میں داخل ہوتے وقت سورۃ اخلاص ایک مرتبہ پڑھیں۔ ☆ یَا حَیُّ یَا قَیُّوم روزانہ 1000 مرتبہ ☆ جب رزق کی اشد کمی ہو تو غسل کر کے پاک کپڑے پہن لیں اور نہائیت خشوع خضوع سے سورۃ واقعہ 41 مرتبہ پڑھیں۔

☆ سورۃ یاسین روزانہ ایک مرتبہ ☆سورۃ تغابن ایک مرتبہ۔

☆ 2 ماہ تک بلا ناغہ روزانہ 400 مرتبہ استغفار ذیل پڑھے۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہُ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوم الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مِنْ جَمِیْعِ جُرْمِیْ وَ ظُلْمِیْ وَ اِسْرَا فِیْ عَلٰی نَفْسِیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ۔

☆ سورۃ ملک رات سونے سے قبل۔

☆ یَا وَاسِعُ 5000 مرتبہ روزانہ عشاء کی نماز کے بعد۔

☆ سورۃ مزمل 40 روز تک 10 بار روزانہ۔

☆ صبح کی نماز کے بعد یَا کَرِیْمُ بکثرت پڑھیں۔

☆ عشاء کی نماز کے بعد یَا وَاجِدُ 1000 مرتبہ پڑھیں۔

☆ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْم کا وِرد کریں۔

☆ صبح کی نماز کے بعد ایک تسبیح نُوْرَ اللّٰہ مَحْبُوْبَ اللّٰہ۔ اول و آخر درود شریف ابراھیمی۔ 41 روز پڑھیں۔ ویسے بھی پڑھتے رہا کریں۔

☆ استغفار کا وِرد روزانہ کا معمول بنا لیں۔

## سیّد الاستغفار کے کلمات

(اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّی لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا عَبْدُکَ وَاَنَا عَلٰی عَھْدِکَ وَوَعْدِکَ مَا اسْتَطَعْتُ اَبُوْءُ لَکَ بِنِعْمَتِکَ عَلَیَّ وَ اَبُوْءُ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْ لِیْ فَاِنَّہٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ اَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ۔)

☆ بعد اس کے ۲ رکعت نماز اور یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ تَعْلَمُ سَرِيْرَتِيْ وَعَلَا نِيَتِيْ فَاقْبَلْ مَعْذِرَتِيْ وَتَعْلَمُ حَاجَتِيْ فَاَعْطِنِيْ سُؤَالِيْ وَتَعْلَمُ مَافِيْ نَفْسِيْ فَاغْفِرْلِيْ ذَنْبِيْ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ اِيْمَانًا يُبَاشِرُ قَلْبِيْ وَيَقِيْنًا صَادِقًا حَتّٰى اَعْلَمَ اَنَّهٗ لَا يُصِيْبُنِيْ اِلَّا مَا كَتَبْتَ لِيْ وَرِضًى بِمَا قَسَمْتَ لِيْ۔

یہ مندرجہ بالا دعا مغفرت، فتح، شیطان سے بچنا اور کشائش رزق کیلئے بے حد مفید ہے۔

☆ نماز پنجگانہ کی پابندی کے ساتھ یارَحِیمُ یا کَرِیمُ کا وِرد کریں۔

☆ صبح بات کرنے سے پہلے صرف "الف" ہزار مرتبہ پڑھیں۔

☆ یَارَزَّاقُ یَا اللہ کا وِرد کرتے رہیں

☆ یَا فَتَّاحُ یَارَزَّاقُ کا وِرد کرتے رہا کریں۔

☆ یہ دعا پڑھتے رہا کریں (برائے فراخی رزق بڑھاپے اور آخری عمر کیلئے۔

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ اَوْسَعَ رِزْقِكَ عَلَيَّ عِنْدَ كِبَرِ سِنِّيْ وَانْقِطَاعِ عُمْرِيْ

☆ سورج نکلنے سے قبل سُبْحَانَ اللهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيْمِ 100 مرتبہ پڑھیں

☆ نماز فجر کے بعد پڑھیں

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ رِزْقًا طَيِّبًا وَّ عِلْمًا نَافِعًا وَّ عَمَلًا مُتَقَبَّلًا

☆ مابین سنت وفرض نماز فجر کے معہ اول و آخر درود شریف کے یہ دعا 101 مرتبہ پڑھیں۔

سُبْحَانَ اللهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ اَسْتَغْفِرُ اللهَ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ.

(اسکے پڑھنے سے چند روز میں کشائش رزق اور جاہ و منصب میں ترقی اور بیکاری دور ہوگی)

☆ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ اور سُبْحَانَ اللهِ وَبِحَمْدِهٖ بکثرت پڑھیں

ہر نماز کے اختتام پر سجدہ شکر کریں اور 14 مرتبہ یاوَھَّاب پڑھیں۔

☆ عشاء کی نماز کے بعد یَا وَاجِدُ 1000 مرتبہ پڑھیں۔ 40 دن یہ عمل کریں پھر روزانہ 100 مرتبہ پڑھیں رزق کی بارش ہوگی

☆ یہ دعا پڑھیں اور گھر والوں کو نماز کا حکم دیں

وَاْمُرْ اَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ وَاصْطَبِرْ عَلَيْهَا لَا نَسْئَلُكَ رِزْقًا

☆ فجر کی نماز سے پہلے یَا بَاسِطُ 40 مرتبہ اور بعد از نماز فجر 41 مرتبہ یَا عَزِیْزُ اور 1000 مرتبہ یَا وَھَّابُ پڑھیں بعد از نماز عشاء 1000 مرتبہ یَا باسِطُ پڑھیں۔

☆ کثرت سے درود شریف پڑھیں۔ (صبح و شام)

☆ ہر روز ایک تسبیح لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ پڑھیں۔

☆ صبح کی نماز سے پہلے ہاتھ اٹھا کر 10 مرتبہ یَا بَاسِطُ پڑھیں اور ہاتھ منہ پر پھیریں۔ (روزانہ)

☆ نماز فجر کے بعد روزانہ ایک تسبیح یَا بَاسِطُ پڑھیں۔

☆ ہر وقت یَا کَافِیُ پڑھتے رہا کریں۔

☆ صبح کی نماز سے قبل (صبح صادق کے بعد) اپنے گھر کے چاروں کونوں میں کھڑے ہو کر 10-10 مرتبہ یا رزاق پڑھا کریں۔

☆ فجر کی نماز کے بعد روزانہ 1000 مرتبہ یا وھاب پڑھیں (40 دن کریں)۔

☆ ہر روز باوضو سورۃ مزمل کی تلاوت کریں (40 دن)۔

☆ یہ دعا پڑھا کریں۔

اَللّٰھُمَّ رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَائِدَۃً مِّنَ السَّمَاءِ تَکُوْنُ لَنَا عِیْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَ اٰیَۃً مِّنْکَ ۚ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ o

تعوذ و تسمیہ کے ساتھ ہر روز صبح و شام 40 دن تک سورۃ "نصر" فجر کی نماز کے بعد پڑھیں۔ اگر دنیا و آخرت دونوں سنوارنا چاہتے ہو تو 50 مرتبہ کعبہ کی طرف منہ کر کے 40 دن متواتر پڑھو۔

اللہ تعالیٰ راستہ دکھادیگا اور فائیدہ کریگا۔ عمل کرنا تمہارا کام ہے۔

## رزق میں وسعت و برکت

☆ نماز عشاء کے بعد سورۃ واقعہ پڑھیں اور نماز فجر کے بعد 1000 مرتبہ اَللّٰہُ الصَّمَدُ۔ اور ہر نماز کے بعد سجدہ شکر میں 14 مرتبہ یَا وَھَّابُ پڑھیں۔

☆ صبح اَللّٰہُ الصَّمَدُ کی تسبیح اور عشاء کے بعد سورۃ واقعہ پڑھیں۔

☆ ہر وقت وضو سے یَا مَلِکُ الْمُلْکُ کا وِرد کرتے رہیں

☆ نماز پنجگانہ کی پابندی کریں

## مجرب عملیات برائے ترقی رزق

☆ فجر کی نماز کے بعد 45 مرتبہ روزانہ پڑھیں۔اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف
بِسمِ اللہِ الرحمٰنِ الرَّحیم ھُوَالاَوَّلُ وَالاٰخِرُ وَالظَّاھِرُ وَالبَاطِنُ. وَھُوَ بِکُلِّ شَیٍٔ عَلِیمٌO

☆ بعد نماز فجر 100 بار اللہ۔۔۔ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف

☆ بعد نماز فجر 100 بار لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللہِ العَلِیِّ العظِمِ

نماز فجر سے پہلے 40 مرتبہ یَا بَاسِطُ کا وِرد کر کے ہاتھوں پر دم کر کے ہاتھ چہرے پر پھیریں پھر بعد نماز فجر 41 مرتبہ یَا عَزِیزُ کا وِرد کریں

☆ درود شریف کثرت سے پڑھیں

☆ سورۃ قدر کثرت سے پڑھیں۔اِس میں اسمِ اعظم ہے۔

## مجرّب المجرب عمل

☆ 27 ماہِ رمضان کی رات کو بعد نماز عشاء 7 دانے جَو لیں۔ ہر دانہ پر 70 مرتبہ یَارَزَّاقُ پڑھیں۔ ان 7 عدد جَو کو اپنے بٹوہ یا پرس میں ڈال دیں۔ انشاءاللہ ایک سال تک وہ بٹوہ روپوں سے ہمیشہ پُر رہیگا۔

☆ بعد نماز فجر آسمان کے نیچے 101 بار پڑھے۔اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف
یَا بَدِیعُ العَجَائِبِ بِالخَیرِ الصَّمَدُO
بِسمِ اللہ الرحمٰنِ الرَّحیم یَا حَفِیظُ یَا رَزَّاقُ
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحمَّدِ اِفْتَحْ انواعَ الرِّزْقِ وَالفُتُوحَاتِ.

☆ بعد نماز فجر 7 مرتبہ روزانہ پڑھیں
یَااَللہ. یَا سَمِیعُ . یَا عَلِیمُ یَا سَرِیعَ الحِسَابِ یَا واسِعُ. یَا عَدْلُ. یَاعَلِیُّ. یَا مُعِزُّ. یَاعَزِیزُ. یَابَاعِثُ. یَافَعَّال. لِمَایُرِیدُ. یَامُعِیدُ. یَامَانِعُ. یَانَافِعُ. یَاجَامِعُ. یَا بَدِیعُ.

## کلینک چلانے کیلئے:

☆ کلینک باوضو ہو کر کھولیں۔اور 101 مرتبہ یَا رَزَّاقُ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر کلینک کے چاروں کونوں میں پھونک ماریں۔اور سارا دن دل میں یَارَزَّاقُ کا ورد

کریں۔ اور کثرت سے یَابَارِیُ کا وِرد کیا کریں۔

## کاروبار میں ترقی کیلئے:

☆ یَارَزَّاقُ الْوَهَّاب کا وِرد اُٹھتے بیٹھتے کرتے رہا کریں۔

☆ بعد نماز فجر یاوَھَّاب 1000 مرتبہ پڑھیں۔

☆ ہر روز 1000 مرتبہ یَا وَاجِدُ پڑھیں (40 روز) پھر روزانہ 100 مرتبہ پڑھیں

☆ صبح کی نماز کے بعد اللہ ُالصَّمَد کی تسبیح پڑھیں۔

☆ صبح وشام آیت الکرسی پڑھ کر دعا کریں۔

## وسعتِ رزق:

☆ ہر روز باوضو سورۃ مزمل کی تلاوت کریں (40 دن)۔

☆ یَامُنْعِمُ کا بکثرت ورد کرتے رہیں

☆ یَا مُغْنِیُ

☆ روزانہ فجر کی نماز کے بعد سورۃ قدر کی تلاوت 10 مرتبہ کریں

☆ سورۃ کوثر روزانہ ایک مرتبہ پڑھیں

☆ گھر میں داخل ہوتے وقت ہمیشہ سورۃ کوثر ایک مرتبہ پڑھیں

☆ صبح صادق طلوع ہونے کے وقت سورۃ طٰہٰ ایک مرتبہ پڑھیں

☆ سورۃ الطلاق روزانہ 3 مرتبہ تلاوت کریں

☆ یَاکَرِیم کا بکثرت وِرد کریں

☆ سورۃ انشراح روزانہ 41 مرتبہ پڑھیں

☆ یا وارِث کا بکثرت وِرد کریں

☆ سورۃ القارعۃُ کا بکثرت وِرد کریں

☆ عروج ماہ میں شروع کرکے ہر روز بعد نمازِ عشاء

یَا بَاسِطُ الَّذِی یَبْسط الرِزْقُ لِمَنْ یَّشَاء بِغَیْرِ حِسَاب

72 بار مع اوّل وآخر درود شریف 11-11 مرتبہ پڑھیں

☆ "سورۃ حٰمٓ سجدہ" کو تہجد کی نماز کے بعد 3 مرتبہ 41 روز پڑھیں

☆ بعد نماز عشاء برہنہ سر کھڑے ہوکر جہاں کسی چیز کا سایہ سر پر نہ ہو یعنی (کھلا صحن یا

چھت پر) 500 مرتبہ "یَامُسَبِّبُ الْاَسْبَاب" کا وِرد کریں اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف

☆ یَامُؤَخِّرُ روزانہ 100 مرتبہ پڑھیں۔ تمام کام غیب سے ہوتے جائینگے اور غیبی امداد ہوگی

☆ یاوَاسِعُ عشاء کی نماز کے بعد 500 مرتبہ روزانہ پڑھیں

☆ رمضان کا چاند دیکھنے کے بعد سورۃ فتح 3 بار پڑھیں، اسے سال بھر بڑی فراخی سے رزق ملتا رہے گا۔

# آسائش کا ایک سال

"یا تَوّابُ" کا ختم سال کے سال پڑھیں تو وہ ایک سال آسائش سے گزریگا۔ اس ختم کی ترکیب یہ ہے کہ ہر سال رمضان کی 21 تاریخ کو شروع کریں اور عید کا چاند دیکھ کر موقوف کریں۔ اسکے لئے "یا تواب" ہر روز 21121 (اکیس ہزار ایک سو اکیس) مرتبہ پڑھیں۔

اول و آخر 17-17 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

## وافر رزق۔ خیر و برکت:

ہر روز سورۃ "الذاریات" اور سورۃ "الم نشرح" کے ساتھ "سورۃ ق" کی 3 مرتبہ تلاوت کریں۔ پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں۔

## آسائش کا ایک سال (از علامہ عابد عسکری):

رمضان مبارک کی 27 ویں رات کو (یعنی 26 واں روزہ اور ستائیسویں رات) 7 دانے جَو کے لیں۔ عشاء کے بعد ہر دانے پر 70-70 مرتبہ یَا رَزَّاقُ پڑھ کر پھونک دیں۔ اَب ساتوں دانے اپنے استعمال کے پرس میں ڈال دیں۔ سارا سال انشاء اللہ پرس بھرا رہے گا۔

## قسمت سنوارنے کا ایک خاص عمل: (از علامہ عابد عسکری)

☆ اپنے مکان کی چھت پر روزانہ پرندوں کیلئے دانہ پانی کا اہتمام کریں۔

☆ نماز فجر کے بعد روزانہ 10 مرتبہ سورۃ القدر کی تلاوت کیا کریں۔

☆ ہر وقت یَا کَرِیْمُ کا وِرد کریں۔ (خیر و برکت ہوگی)

دِلوں میں الفت ڈالنے کیلئے: یَا اللّٰہُ یَا مُقَلِبَ الْقَلُوْبِ۔ اَلِّفْ بَیْنَ قُلُوْبِنَا 100 مرتبہ پڑھ کر ناراض لوگوں کا تصور کر کے ان پر پھونک مار دیں۔ اول و آخر درود شریف 3-3 مرتبہ

گھریلو لڑائی جھگڑا ختم کرنے کیلئے: گھر میں آٹا۔ چاول۔ نمک وغیرہ جب لائیں تو اول و آخر درود شریف پڑھ کر اس پر 100 مرتبہ یَا اللّٰہُ یَا وَدُوْدُ پڑھ کر پھونک مار دیں۔ جو بھی اسے کھائے گا دلوں میں محبت پیدا ہوتی جائے گی۔

گھر میں محبت کا ماحول پیدا کرنا۔ نفرت دُور کرنا: ☆ خوشبو (عطر یا پرفیوم) پر 3000 مرتبہ یَا وَدُوْدُ پڑھ کر دہ خوشبو گھر میں بکھیر دیا کریں۔

☆ جمعرات کو ہرمل کی دھونی دینے سے شیطان 40 گھر دُور بھاگ جاتا ہے۔ نحوست ختم ہو جاتی ہے۔

بگڑے غیر ذمہ دار بچے کو درست کرنا: ☆ آیت الکرسی پڑھ کر بچے پر دم کریں (گاہے بگاہے)

☆ دن میں کسی وقت ایک گلاس پانی پر یَا حَلِیْمُ 70 بار پڑھیں اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف یہ پانی بچے کو پلا دیں۔ ☆ روزانہ رات کو جس وقت بچہ سویا ہو اسکے پاس کھڑے ہو کر اسم مبارک یَا مُحْصِی 70 بار پڑھ کو اس پر پھونک مار دیں۔ اول و آخر 11-11 بار درود شریف پڑھ کر کم از کم 21 روز یہ عمل کریں۔ ☆ بچے کے ماتھے پر ہاتھ رکھ کر (ہر صبح جب بچہ سو رہا ہو) یَا شَهِیْدُ 21 مرتبہ پڑھ کر بچے پر دم کریں (7 دن) پڑھتے وقت پڑھنے والے کا منہ آسمان کی طرف ہونا چاہیے۔

غصہ دور کرنے کی دعا: ☆ تعوذ پڑھے۔ ☆ یَا شَهِیْدُ پڑھے۔ اور اپنے اوپر پھونکے۔

غیبت کی تلافی: یہ پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَلَهٗ

لڑکیوں کیلئے نیک نصیب کیلئے: ☆ 90 دن تک سورۃ طٰہٰ نماز عشاء کے بعد پڑھکر دعا مانگیں۔

شادی شدہ عورت کے نیک نصیب کیلئے: سورۃ نساء دو دفعہ پڑھ کر دعا مانگیں (برائے نیک قلبی 2 نفل حاجت پڑھ کر)۔

آتش زدگی کی دعا: ☆ جب آگ لگی دیکھی ہو تو اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہو۔ تکبیر آگ بجھا دیتی ہے۔

نقصان اور مصیبت کے وقت پڑھنے کی دعا:

☆ اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْن۔

☆ اَللّٰھُمَّ اَجِرْنِیْ فِیْ مُصِیْبَتِیْ وَاخْلُفْ لِیْ خَیْرًا مِنْھَا۔

گمشدہ چیز کی واپسی کیلئے دعا:

اَللّٰھُمَّ رَبَّ الضَّا لَۃِ ھَادِیَ الضَّالَۃِ تَھْدِیْ مِنَ الضَّلَا لَۃِ رَدَّ عَلَیَّ ضَالَّتِی بِقُدْ رَتِکَ وَسُلْطَانِکَ فَاِنَّھَا مِنْ عَطَا ئِکَ وَفَضْلِکَ۔

بچھو کاٹنا: ☆ پانی میں نمک گھولیں۔ ڈنگ زدہ جگہ اس میں ڈال کر سورۃ اخلاص وسورۃ فلق پڑھتے رہیں۔

سانپ اور بچھو کے زہر کا تریاق: ☆ یَا سلامٌ عَلیٰ مُحمدٍ وَّعَلیٰ نُوحٍ فِی العَالَمِیْنَ پڑھیں 70 بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں اٰمِیْن "جھِین"۔

☆ سورۃ فاتحہ پڑھ پڑھ کر دم کرتے رہیں (7 مرتبہ پڑھیں)

گالیوں کی عادت چھڑوانا اور غصہ کم کرنا:

☆ یَا اللہ یَا وَکیل 66 مرتبہ روزانہ پانی پر پڑھ کر دم کر کے پئیں

مغلوبیٔ شھوت: الرّحمٰن۔ الرّحیم بکثرت پڑھیں۔

سستی نحوست دور کرنا: عشاء کی نماز کے بعد ایک وقت مقرر کر کے اپنے گھر میں ہرمل کی دھونی دیں اور دھونی دیتے وقت بغیر تعداد کے سورۃ والنّاس پڑھتے رہیں۔ یہ عمل کم از کم 7 دن کریں۔

☆ صدقات کثرت سے دیں۔ ☆ ہر نماز کے بعد 21-21 مرتبہ اول و آخر درود شریف کے ساتھ 101 مرتبہ یا قیوم کا ورد کریں۔

مایوسی کا خاتمہ: ہر نماز کے بعد 101 مرتبہ یا وَکیل پڑھیں رُکاوٹیں دور ہو جائینگی۔ محتاجی ختم ہوگی۔

ہر قسم کے خوف سے بچنے کیلئے: ☆ اِنَّ وَلِیِّیَ اللہُ الَّذِیْ نَزَّ لَ الْکِتَابَ وَھُوَ یَتَوَ لَّی الصّٰلِحِیْنَ روزانہ صبح 3 مرتبہ پڑھیں۔ ☆ صبح کو سورۃ اعراف کا آخری رکوع (سجدہ کے قریب) پڑھیں۔

☆ سورۃ الم نشرح 3 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے فجر کی نماز کے بعد پئیں۔

☆ یَا حَیُّ . یَا قیوم . یَا ذُوالجَلَالِ والاِکرام بلا تعداد پڑھیں۔

☆ یَا مُتَکَبِّرُ پڑھتے رہا کریں۔

بھڑ کاٹنا: سورۃ اخلاص 3 مرتبہ پڑھ کر پھونکو

☆ تیسرا کلمہ (کلمہ تمجید) روزانہ ایک مرتبہ کسی وقت پڑھیں جس کام کی ضرورت ہو

چوری و ڈکیتی سے حفاظت کیلئے: رات کو سونے سے پہلے یَا رَقِیبُ 3 مرتبہ پڑھ کر گھر کے

چاروں کونوں میں پھونک ماریں۔

تبادلہ کرانے کیلئے: عشاء کی نماز کے بعد 41 مرتبہ آیت الکرسی عظیم تک پڑھ کر (40 روز) دعا کریں اگر مجبوری سے ناغہ ہو جائے تو دن شمار کر کے بعد میں پورے کریں۔

تبادلہ کی منسوخی کیلئے: عشاء کی نماز کے بعد 19 روز تک 19 مرتبہ سورۃ لھب پڑھیں اور دعا مانگیں اور 114 مرتبہ کم از کم پڑھیں۔ اس سے پہلے تعوذ وتسمیہ اول و آخر درود شریف ۔ اسکی نیت سے پڑھیں۔ آخر میں 3 پھونکیں پانی پر ماریں اور پانی پئیں۔اس پانی کو کم نہ ہونے دیں اور اسمیں اور پانی ملا لیں۔

ذہنی بے سکونی: کثرت سے کلمہ طیبہ اور درود شریف کا وِرد کریں

کمزور حافظہ: ☆سونے سے قبل مسواک کریں۔ ☆آیت الکرسی لِکھ کر گلے میں باندھ لیں۔ ☆سورۃ قدر کثرت سے پڑھیں۔ ☆رات کو پیٹ بھر کر کھانہ نہ کھائیں۔

عمل بند کردنِ باراں: 7 کنکریاں ہاتھ میں لے کر ان پر سورۃ فاتحہ اور یہ آیت
وَقِيلَ يٰاَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ سے لِلْقَوْمِ الظّٰلِمِين تک (پارہ 12 ع 4) 7-7 بار پڑھ کر ایسی جگہ رکھ دیں جہاں ان پر بارش نہ پہنچے، فوراً بارش بند ہو جائیگی۔ پھر جب بارش کی ضرورت ہو تو ان کنکریوں کو آبِ جاری میں ڈال دو۔

خوشیوں کے حصول اور غموں سے چھٹکارے کیلئے:
فجر کی نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر اللہ سے روزانہ یہ دعا کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ''بندوں کی بجائے میرا پروردگار میرے لئے کافی ہے۔ وہ کافی ہے جو میرے لئے کافی ہے۔ وہ کافی ہے۔ جو میرے وجود کے وقت سے کافی ہے۔ اللہ کافی ہے۔ اور وہی بہترین نگہبان ہے۔ بیشک وہی میرے غم دور کر کے راحت بخشے گا۔ آمین ثم آمین''۔

شیطان سے بچنے کیلئے: ☆جنی شیطان ہو تو لَا حَولَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ العَلِیِّ العَظِیم پڑھیں۔
☆ انسانی شیطان ہو تو درود شریف پڑھیں۔

بھاگے ہوئے کو واپس لانے کیلئے: سورۃ والضحیٰ وضو بے وضو بلا تعداد پڑھتے رہیں۔ پڑھتے وقت بھاگے ہوئے کا تصور کریں۔

اول و آخر درود شریف ابراہیمی 7-7 مرتبہ یا 3-3 مرتبہ پھر صبح کی نماز کے بعد

ایک تسبیح روزانہ نُورُ اللہ۔ مَحبُ اللہ کی کریں 41 روز میں تاثیر ہو جائے گی۔ ویسے بھی جب وقت ملے تو پڑھتے رہا کریں ہو سکے تو۔۔۔ جلالی جمالی کرلیں خوشبو لگائیں۔ خیرات دیتے رہا کریں۔ نفرت سے پرہیز کریں اور محبت کریں۔

گرمی دور کرنے کیلئے: 1590 بار پڑھیں جز کس قنظ

بندش اتارنے کیلئے وظیفہ: یا تواب بحق عزرائیل ۹۰۴ مرتبہ پڑھیں اول و آخر درود ابراھیمی 3-3 مرتبہ۔ یہ عمل چاند کی 22 تاریخ سے لیکر 28 دن تک جاری رکھیں۔ اور حالات کی بہتری کیلئے دعا مانگیں۔

جلدی شادی اور امتحان میں کامیابی کے لیئے وظیفہ: یا سین یا سمیع بحق ہو آ کیل 180 مرتبہ پڑھیں اول و آخر درود ابراھیمی 3-3 مرتبہ یہ عمل چاند کی 15 تاریخ سے لیکر 28 دن تک جاری رکھیں اور دعا کریں۔

بندش دوکان کیلئے وظیفہ: اول و آخر درود شریف 7-7 مرتبہ فجر کی نماز اور عصر کی نماز کے بعد سُبحَانَ اللّٰہِ العَظیم 41-41 مرتبہ پڑھا کریں۔

## فوائد عجیب در بعض خواص حروفِ تہجی:

حروف تہجی 4 قسم کے ہیں (1) گرم (2) سرد (3) خشک (4) تر۔

گرم حروف تہجی: الف ھ ط م ف ش ذ مجموعہ اھطم فشذ (اعداد 1235)

سرد حروف: ج ز ک س ق ث ظ مجموعہ جز کس قثظ ہے (اعداد 1590)

خشک یہ ہیں: ب و ی ن ص ت ض مجموعہ بوین صتض

تر حروف: د ہ ل ع ر خ غ مجموعہ دھل عرخغ

طریقہ استعمال: یہ ہے کہ اگر سردی رفع کرنی مقصود ہے تو گرم حروف کو موافق انکے عدد جمیل کے کرے۔ سو اھطم فشذ کے عدد 1135 ہیں چنانچہ اس مجموعہ کو اسی قدر پڑھے سردی رفع ہوگی۔ اسطرح باقی حروف کو سمجھ لیا جائے۔ چنانچہ اگر کسی کے اسباب مرض کی اگر صحیح تشخیص ہو جائے کہ گرمی سے ہے یا سردی سے۔ رطوبت ہے یا یبوست ہے، تو ان حروف سے علاج ممکن ہے، چونکہ یہ حروف قرآنی بھی ہیں، چنانچہ گرمی دور کرنے کیلئے جز کس قنظ کو 1590 بار پڑھیں۔

امتحان میں کامیابی کیلئے: سورۃ توبہ کی آخری آیت فَاِنۡ تَوَلَّوۡا فَقُلۡ حَسۡبِیَ اللّٰہُ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ عَلَیۡہِ تَوَکَّلۡتُ وَ ہُوَ رَبُّ الۡعَرۡشِ الۡعَظِیۡمِ٥ کا وِرد کریں۔ ☆ انٹرویو والے دن سورۃ قلم پڑھ کر جائیں۔ ☆ یَا رَافِعُ بکثرت پڑھیں۔ امتحان والے دن اور امتحان کے وقت بھی پڑھ لیں۔ ☆ یَا حَسِیۡبُ کا وِرد کریں

## عطیات حافظ دوست محمد صاحب

قبل از نماز فجر: درود شریف نبی الامی اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الۡاُمِّیِّ 100 بار ☆ سُبۡحَانَکَ اِنِّیۡ کُنۡتُ اَسۡتَغۡفِرُ اللّٰہَ الَّذِیۡ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ الۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ وَاَتُوۡبُ اِلَیۡہِ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّاۤ اَنۡتَ مِنَ الظّٰلِمِیۡنَ 100 بار الۡمُلۡکُ ☆ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحۡدَہٗ لَا شَرِیۡکَ لَہٗ لَہُ وَلَہُ الۡحَمۡدُ وَ ہُوَ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ۔ 500 بار ☆ پھر استغفر اللہ... الخ 100 بار ☆ پھر درود شریف۔۔۔ 100 بار۔

فوائد: اسکا عمل کسی بھی شخص کی آمد پر آنکھیں بند کر کے پڑھے اگر وہ شخص بد ہے تو اس سے سخت بو آئیگی۔ بھوک کے وقت پڑھو دودھ اور شہد کا مرکب اندر جاتا محسوس ہوگا۔ خواہ ایک سال نہ کھائے کمزوری نہ ہوگی۔

## جادو سے حفاظت

حفاظت کیلئے ہر چیز سے (جادو سے): فَلَمَّا راوہ آیت نمبر 81 سورۃ یونس پارہ 11 سے مُجۡرِمُوۡنَ تک ہر نماز کے بعد 7-7 مرتبہ پڑھیں۔

جن پری شیاطین سے حفاظت: رَبِّ اَعُوۡذُبِکَ مِنۡ ھَمَزٰتِ الشَّیٰطِیۡنِ وَ اَعُوۡذُبِکَ رَبِّ اَنۡ یَّحۡضُرُوۡنِ۔ ہر نماز کے بعد 7-7 مرتبہ پڑھیں۔

سور کی ہڈی کو اپنے صحن (باؤنڈری) میں دفن کر دیں کالے علم کا کوئی عامل کامیاب نہ ہوگا اسکے اثرات نہ ہونگے گھر میں آ چکے)

## جادو و شیطانی اثرات سے بچاؤ اور جادو پلٹانے کے عملیات

1- یَا مُمِیۡتُ: ایک نشست میں اس اسم کو آٹھ ہزار مرتبہ پڑھیں (خواہ گھر کے تمام افراد مل کر (با آوازِ بلند) اس تعداد کو پورا کریں)۔ اور ہر آن جب بھی موقع ملے (اٹھتے بیٹھتے۔ لیٹے جاگتے) جادو کا اثرات ختم ہونے تک اس اسم کی تلاوت کرتے رہنا چاہیئے۔

☆ یَا قَهَّارُ: ایک نشست میں اس اسم کو آٹھ ہزار مرتبہ پڑھیں (خواہ گھر کے تمام افراد مل کر (با آوازِ بلند) اس تعداد کو پورا کریں)۔ اول و آخر استغفار، آیت الکرسی 7 بار اور درود شریف 3 بار ضرور پڑھیں۔ اسے بھی جادو ختم ہونے تک پڑھتے رہا کریں اسم کی تلاوت باوضو ہو کر کریں۔

☆ یَا جَبَّارُ: اسکی تلاوت کی تعداد 1700 ہے جو ایک نشست میں مکمل کریں۔ بعد میں بھی موقع ملنے پر اسکی تلاوت جادو کے اثرات ختم ہونے تک کرتے رہا کریں۔

☆ ان میں سے جس اسم کی بھی آپ تلاوت کریں۔ اسکی ایک تسبیح فجر کی نماز کے بعد ضرور کیا کریں۔ اگر دوران ذکر یا ذکر کے اختتام پر جلنے کی بو آئے تو سمجھ لیں کہ یہی ذکر موزوں ترین ہے اور اسکے اثرات ظاہر ہو رہے ہیں۔ جلنے کی بو دراصل جنات کے جلنے کی بُو ہوتی ہے۔ جو آپ کے درپے ہوتے ہیں۔ اگر خوف یا دھشت محسوس ہو تو آیت الکرسی پڑھ لیں ذکر قطع نہ کریں اور بعد از آیت الکرسی ذکر جاری رکھیں خوف یا دھشت کا محسوس ہونا بھی جادو کی واپسی کی نشانی ہے ہر ذکر سے پہلے 7 بار یا 70 بار استغفار ضرور پڑھیں پھر 7 بار درود ابراھیمی پڑھیں اور پھر 3 بار آیت الکرسی پڑھ کر ذکر شروع کریں۔ اسطرح خوف و دھشت محسوس نہیں کرینگے۔

☆ یا قَابِضُ: اس اسم کو ایک نشست میں 903 بار عشاء کی نماز کے بعد پڑھیں۔ اس اسم کی تلاوت سے 3 دن کے اندر اندر سارے اثرات ختم ہو جاتے ہیں۔ اور گھر کی فضا پاک ہو جاتی ہے۔

اگر جادو شدید ہو تو پہلے 13 اسماء میں سے ایک کی تلاوت کریں۔

آیت الکرسی: اسکو ہر نماز کے بعد 26 مرتبہ پڑھیں ہر قسم کے جادو و نقصان سے حفاظت ہو گی اگر ایک ہی نشست میں 100 بار یا 300 بار یا 1000 بار (مِل کر) تلاوت کر لی جائے تو انشاء اللہ صرف ایک یوم میں ہر مشکل آسان ہو گی،

سورۃ الصّٰفّٰت: (آیت 1 تا 15) اور چاروں قل کی تلاوت کو معمول بنا لیں۔ جادو سے نجات و تحفظ دونوں کیلئے مفید ہے۔

## علاماتِ جادو:

☆ سحر زدہ انسان کا زندگی کے معاملات میں رویہ ایسے ہوتا ہے جیسا کہ شوگر اور دل

کے مریض کا۔ یعنی چڑ چڑا اور بہت بیزار و حساس۔ بات بات پر رونے دھونے لگتا اور جھگڑنے لگتا ہے۔

☆ شیطانی اعمال اسے اچھے معلوم ہونے لگتے ہیں۔ (فلمیں۔ گانے۔ باغی کے کردار وغیرہ)

☆ مریض خود کو بدقسمت جاننے لگتا ہے۔ تمام اچھے کام چھوٹتے جاتے ہیں، بُرے کاموں میں اضافہ ہوتا جاتا ہے،

☆ مریض سمجھنے کیلئے تیار نہیں ہوتا۔ اور شیطانی کام کرتا جاتا ہے۔

☆ شیطانی حملے کے دوران گندی زبان بولتا ہے۔ دل زور زور سے دھڑکتا ہے۔ سانس اکھڑ جاتی ہے۔ اگر پورے گھر پر اثر ہو تو گھر کے تمام افراد لڑتے مرتے رہتے ہیں۔

☆ لگاتار جادو کی لپیٹ میں رہنے والے کے بال اترنے لگتے ہیں۔ اور گنجا بھی ہو سکتا ہے۔

☆ مریض پاگل ہو سکتا ہے۔

☆ نماز چھوڑ دیتا ہے یا نماز میں دل نہیں لگتا۔

☆ گھر میں اگر جانور یا پرندے ہوں تو انکے بال و پر جھڑنے لگتے ہیں اور وہ کھانا پینا ترک کر سکتے ہیں۔ اور بیمار رہ کر مر جاتے ہیں۔

☆ کپڑوں یا دیواروں پر خون کے چھینٹے بھی نظر آتے ہیں۔

☆ تعلیم کا شوق نہیں رہتا۔

☆ سر میں مسلسل درد رہتا ہے۔ جو ادویات سے ٹھیک نہیں ہوتا۔ جسم ٹوٹتا رہتا ہے۔

☆ نیند نہ آنے کی شکایت یا پھر ضرورت سے زیادہ نیند آنا۔

☆ جسم کے بائیں حصے میں جسمانی شکایات نمودار ہوتی ہیں جو دوا سے ٹھیک نہیں ہوتیں۔

☆ گھر کے تاریک اور سنسان کونوں اور کمروں سے خوف آتا ہے۔ اور ان تاریک جگہوں پر رُکنے سے یہ تین چیزیں محسوس ہوتی ہیں۔

☆ جسم کے بائیں جانب بوجھ یا عجیب سی حرارت

☆ سر کے بال سرکتے محسوس ہوتے ہیں۔ جسم اور آواز دونوں بھاری ہو جاتے ہیں۔

نوٹ: تاریک جگہوں پر آیت الکرسی کی تلاوت کرنا مفید ہے۔

☆ گھر میں عجیب سی بُو پھیلی رہتی ہے۔ یا بُو کے جھونکے آتے ہیں جیسے کوئی زخمی پٹیاں کھول رہا ہو یا گندگی کی بُو آتی ہے۔

Qureshi

☆ گھر کے کسی مقام سے پسینے کی بو آئے تو وہاں کافر جن موجود ہوتا ہے۔

☆ جسم سے جب ہوا سی گزرتی محسوس ہو (سرسراہٹ کے ساتھ) تو اس وقت حملہ عروج پر ہوتا ہے اسلئے ذکر شروع کر دیں۔

☆ آذان سے قبل سخت نیند کا غلبہ۔ جسم کی تھکاوٹ اور بخار سا محسوس ہونا۔ اسوقت وضو کر کے اللہ کی طرف توجہ کریں۔ اس شیطانی غلبے کا مقصد نماز سے غافل کرنا ہوتا ہے۔ تاکہ مریض اللہ کی پناہ میں نہ جاسکے۔

☆ گھر کی اشیاء توڑنا یا گھر کے بامقصود افراد پر برسنے لگ جاتا ہے۔ بات بات پر جھگڑتا اور فساد کرتا ہے۔

☆ مریض کا چہرہ سخت تنا ہوا اور رنگ زرد ہو جاتا ہے۔ کمزور بھی طاقتور بن جاتا ہے۔ حملہ دور ہونے کے بعد مریض پریشان ہو جاتا ہے۔

☆ مختلف اوقات حملے ہوتے رہتے ہیں (ایسے مواقع پر)

☆ جادو کرنے والے افراد کے ہاتھ سے میٹھی چیز، گوشت یا زردہ یا دالیں نہ کھائیں۔

☆ آیت کریمہ کی تلاوت کرتے رہا کریں۔

☆ نماز کی پابندی کریں۔

☆ دل و دماغ کو فرسودہ خیالات سے پاک رکھیں۔ اور اس وقت تعوذ اور لا حول پڑھ لیا کریں اور بائیں طرف تھتکار دیں۔

☆ طہارت کا خاص خیال رکھیں۔ باوضو رہا کریں۔

☆ بار بار یہ وِرد کرتے رہا کریں اللہ کی پناہ حاصل ہوگی۔

اللهُ رَبِّی وَ هُوَ یُجِیْرُ ولا یجار علیه

☆ گھر میں گرہ لگی چیز (کپڑے وغیرہ کی) کو باہر نہر وغیرہ میں بہادیں (گھر میں نہ رہنے دیں)

درود شریف بے حد فوائد کا حامل: (عطیہ باقر شاہ کیلیا نوالہ)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ رَحِیْمُ الْوَدُوْد

دن میں 500 مرتبہ یا جتنا پڑھ سکیں پڑھتے رہا کریں۔ اور مشکل یا کسی مہم کے وقت بھی پڑھیں۔

تسخیر۔ موکلات: لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِین

صبح فجر کی نماز کے بعد کم از کم ایک تسبیح روزانہ

تسخیر: یَا وَدُوْدُ یَا لَطِیْفُ۔ پڑھتے رہا کریں

تسخیر: یَا عَزِیْزُ یَا عَزِیْز مَن کُلِّ عَزِیْزِ ایک لاکھ مرتبہ پڑھکر چنبیلی کے عطر پر دم کر دیں اور جہاں کوئی کام ہو لگا کر جائیں۔

اٹھرا: ماچس کی تیلی کا مصالحہ نکال کر ململ کی ٹاکی میں پوٹلی کی شکل میں تعویذ بنالیں اور باندھ لیں۔ اٹھرا سے بچے رہیں گے (کپڑے کو) (بر یا پر موم جامہ یا چمڑانہ لپٹیں)

روزانہ درود ابراھیمی دس مرتبہ۔ سورۃ کوثر دس مرتبہ۔ سورۃ فاتحہ سات مرتبہ۔ سورۃ اخلاص سات مرتبہ۔ سورۃ الم نشرح سات مرتبہ۔ سورۃ قریش سات مرتبہ۔ آیت الکرسی سات مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھیں آخر میں درود شریف 7 مرتبہ۔

صبح: لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْمُبِیْن کی ایک تسبیح

رات سوتے وقت: روزانہ والی چیزیں (اوپر کی) معوذتین سَلَامٌ قَوْلاً مِنْ رَّبٍ الرَّحِیْم ایک تسبیح۔ یا حَافِظُ یَاسَلَامُ 3 مرتبہ پڑھ کر سو جائیں۔

بدن کے درد: ☆ درد کی جگہ 7 مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کریں

☆ سوتے وقت سورۃ اخلاص و معوذتین تین بار پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے بدن پر 3 بار پھیریں۔

☆ علاوہ ازیں سوتے وقت سُبحان اللّٰہ۔ اَلحمدُ لِلّٰہِ اللّٰہُ اکبر 33-33 بار پڑھیں اور دم کریں۔

دانت درد: اس آیت کو ایک چھوٹے پرچہ پر لکھ کر دانت کے درد پر رکھیں۔

☆ لِکُلِّ نَبَاٍ مُّسْتَقَرٌّ وَّ سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ مجرب ہے۔

☆ یہ پڑھ کر دم کریں۔

کھیٰعص حم عسق لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ○ وَلَہٗ مَا سَکَنَ فِی الَّیْلِ وَ النَّھَارِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ○

بدن کا درد: ایک سفید کاغذ پر یہ حروف لکھ کر درد کی جگہ چپکا دیں مجرب ہے۔

د - م - ہ - م - ل - ہ

شفاء کیلئے مجرب: یَا سَلَامُ سوا لاکھ مرتبہ پڑھیں دم کریں پانی پئیں

ھضم طعام کیلئے: ☆ کھانے سے پہلے پڑھیں

بسمِ اللّٰہِ ثِقَۃً باللّٰہِ وَ توَکُلاً عَلَیہِ

☆ سورۃ قریش کھانے سے پہلے پڑھیں۔

☆ سورۃ والتین پڑھیں

بواسیر: صبح نماز کی سنت میں پہلی رکعت میں سورۃ الم نشرح اور دوسری میں اَلَمْ تَرَ کَیْفَ پڑھیں۔

## دفع بلا آفات و امراض:

سورۃ فاتحہ، آیت الکرسی معوذتین پڑھیں اور دم کریں

آسیب: سورۃ فاتحہ، آیت الکرسی اور سورۃ جن کی پہلی 5 آیات پڑھ کر پانی پر دم کریں اور اس پانی کا منہ پر چھینٹا ماریں۔ ہوش میں آجائیگا اور اگر مکان میں جن ہو تو اس پانی سے مکان کے اطراف میں چھینٹے ماریں۔

طریقہ استخارہ: اپنی بیماری۔ مصیبت وغیرہ سے نجات پانے کا طریقہ معلوم کرنے کیلئے پاک کپڑے پہن کر وضو کریں، اور قبلہ رو ہو کر داہنی کروٹ لیٹے اور سورۃ والشمس والیل کو 7-7 بار پڑھے (بعض لوگ اخلاص کی بجائے سورۃ والتین کہتے ہیں۔ پھر یوں کہے۔ اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ کَذَاوَکَذَا (مقصود کا نام لے) وَاجعَلْ لِّیْ مَنْ اَمرِیْ فَرجاً وَّ اَرِنِیْ فی مَنَامِیْ مَا اَستَعْمَلُ عَلیٰ اِجَابَۃِ دَعْوَتِیَ زیادہ سے زیادہ 7 راتوں تک یہ عمل کرنے سے حال معلوم ہو جائیگا۔ کسی کو بلانا اور حسب خواہش کام لینا: یَا وَدُوْدُ روزانہ 5000 مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد پڑھیں۔ لگا تار 5 دن پڑھیں۔ یعنی ٹوٹل سوا لاکھ مرتبہ پڑھیں اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف۔ جس شخص کا تصور کرو گے وہ حاضر ہو جائیگا اس سے حسب خواہش کام لیں۔

بلائیں دُور کرنا: ☆ ذکر الٰہی کریں۔

☆ اللہ کی ضرب دِل پر لگائیں۔

لَاۤاِلٰہَ کی دائیں طرف اور اِلَّا اللّٰہ کی ضرب بائیں طرف لگائیں اَلحی کی ضرب دائیں طرف اور القیوم کی ضرب بائیں طرف لگائیں۔

☆ یَا شَافِي کا ذکر 2 ضرب یا 3 ضرب یا 4 ضرب کے ساتھ کریں

خوف سے امن: یقین کے ساتھ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ غَضَبِہٖ وَمِنْ شَرِّ عِبَادِہٖ وَمِنْ ھَمَزَاتِ الشَّیٰطِینِ وَاَنْ یَّحْضُرُوْنِ پڑھا کریں۔

ہر حاجت کے لئے کوئی کام نہ رُکے: روزانہ 4 نفل برائے نیت نماز حاجت پڑھیں (کسی بھی وقت) (2-2 کر کے) ہر رکعت میں 10-10 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں۔

اسم اعظم: 3 سُورتوں میں ہے۔

(1) سورۃ بقرہ۔ (2) سورۃ آلِعمران۔ (3) سورۃ طٰهٰ۔

☆ اَلحَیُّ القَیُّوم میں ہے۔ (یہ سورۃ بقرہ آلِ عمران و سورۃ طٰہٰ میں آیا ہے) مریض اسم اعظم کے طفیل سے دعا کریں۔

☆ اسم اعظم کے بارے میں 40 اقوال ہیں (کہ ان میں سے)

☆ اسم اعظم اَللهُ هے۔ ☆ اَللهُ الرَّحمٰن هے

☆ یَا حَیُّ یَا قَیُّوم (عبرانی میں اهیا اشر اهیًا)

☆ یَا ذُوالجَلَالِ وَالاکرام۔ ☆ رَبَّنَا

☆ یَا اِلٰهَنَا وَاِلٰهُ کُلِّ شَیٍٔ اِلٰهاً وَّاجِدًا

☆ بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَاذُو الجَلَالِ وَالْاِکْرَام میں ہے۔

☆ وَاِلٰهُکُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَالرَّحْمٰنُ الرَّحیم۔

☆ سورۃ حدید کی ابتدائی آیات جو وَهُوَ عَلِیْمٌ بِذَاتِ الصُّدُور پر ختم ہوتی ہے۔ اور آیاتِ آخر سورۃ حشر لَو اَنزَلْنَا هٰذَ القُرانَ سے ختم سورت تک میں ہے۔

☆ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْن۔ ☆ خَیْرُ الوَارِثِین ☆ حَسْبُنَا اللهُ وَنِعْمَ الوَکِیل ہے

☆ یَا وَهَّاب ☆ یَا غَفَّار ☆ سَمِیْعُ الدُّعَاء ☆ اَلسَّمِیْعُ الْعلیم۔ ☆ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ☆ یہ اس دعا میں ہے اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَسْئَلُکَ بِاِسْمِکَ العَظِیم رَبِرِضْوَانِکَ الاکْبَر۔ ☆ یَاهُوَ۔ یَا هُوَ یَا مَنْ لَّا یَعْلَمُ مَاهُوَ اِلَّا هُوَ ہے۔

درد: مندرجہ ذیل حروف کو ایک صاف جگہ پر لکھیں (لکڑی وغیرہ) اور لوہے کی کیل (میخ) سے حرفِ اوّل کو آہستہ دبائیں اور یہ آیت پڑھیں اَلَمْ تَرَ اِلٰی رَبِّکَ کَیْفَ مَدَّ الظِّلَّ وَلَوْ شَاءَ لَجَعَلَهٗ سَاکِنًا لَجْعَلَهٗ سَاکِنًا وَلَهٗ مَا سَکَنَ فِی اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِیْعُ العَلِیم اگر درد کم نہ ہو تو کیل کو زور سے دبائیں۔ اس پر بھی نہ جائے تو پھر آیت پڑھے اور دوسرے حرف کو دبائے۔ علیٰ ھذا القیاس۔ کسی حرف پر ضرور درد دور ہو جائیگا۔ حروف یہ ہیں۔ ا۔ ح۔ ا۔ ک۔ ح۔ ع۔ ج۔ ا۔ م۔ ح

حسن حال: عشرہ محرم کو سورۃ فاتحہ 360 بار مع بسم اللہ پڑھے۔ پھر یہ دعا کرے

اَللّٰھُمَّ یَا مُحول الا حَوالِ حَوِّلْ حَالِی اِلیٰ اَحْسَنِ الْاَ حُوالِ بِحَوْ لِکَ وَقُوَّتِکَ یَاعَزِیزِ یَا مُتَعَالِ وَصَلیَّ اللہ عَلیٰ مُحَمَّدٍ وَّعَلیٰ اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلَّمَ

انشاء اللہ اس سال ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔

محبت: بسم اللہ کو 786 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے جس سے محبت مطلوب ہو پلائے۔ شدید محبت ہو جائیگی۔

جلب خیر و دفع شر: چند دن تک مسلسل بسم اللہ کو 786 مرتبہ پڑھیں۔

اَمنِ مکان: ''سورۃ فیل'' کو کچی مٹی کے قدیم برتن میں لکھ کر مکان وغیرہ میں دفن کر دیں۔ جب تک یہ برتن اس میں ہوگا۔ وہ جگہ محفوظ و مامون ہوگی۔

دفع دشمن: نماز فجر کی سنت میں پہلی رکعت میں سورۃ الم نشرح اور دوسری رکعت میں سورۃ فیل پڑھیں۔

جوڑوں کا درد: سورۃ انعام جوڑوں کے درد اور دوسرے امراض کیلئے لکھ کر پی لے۔ اور بدن پر مل لے۔

التباس امر: اگر کسی چیز کا انجام معلوم کرنا ہو تو عشاء کی نماز پڑھ کر قبلہ کی طرف منہ کرے اور سیدھے پہلو لیٹ کر سورۃ واللیلِ، والضحیٰ اور الم نشرح 7-7 بار پڑھ کر یوں دعا کرے۔

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ لِیْ مِنْ اَمرِیْ فَرَجاً وَّ مَخرَ جاً انشاءاللہ تیسری رات تک پتہ چل جائے گا۔

ہر کام کیلئے: سورہ طٰہٰ رکوع 10 آیت 38 تا 39 پارہ 16

وَاَلْقَیْتُ عَلَیْکَ مَحَبَّۃً مِّنِّی وَ لِتُصْنَعَ عَلٰی عَیْنِیْ

عشاء کی نماز کے بعد ایک تسبیح روزانہ

## سر درد۔ آنکھوں کی بینائی بڑھانا:

مندرجہ ذیل آیت 11 مرتبہ پڑھیں اول و آخر درود ابراھیمی 11-11 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں پانی پئیں اور چھینٹے ماریں

فَکَشَفْنَا عَنْکَ غِطَاءَ کَ فَبَصَرُکَ الْیَوم حَدِیْد

ہر کام کیلئے: آیت کریمہ 2 تسبیح (200 مرتبہ) عشاء کی نماز کے بعد روزانہ پڑھیں۔ اول و آخر درود شریف 11-11 مرتبہ 40 دن کریں۔

حفاظت کیلئے اور خوشیوں کیلئے: نماز فجر کے بعد آگے، پیچھے 11-11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 101 مرتبہ یَا عَزِیْزُ کم از کم 40 دن پڑھیں اور اٹھتے بیٹھتے یَا سَلَامُ کا ورد کرتے رہا کریں۔

## شیخ عبدالقادر جیلانی کی وصیت

☆ خدا کے سوا کسی دوسرے سے امید مت رکھنا۔

☆ اپنی سب حاجتیں خدا کے سپرد کریں

☆ خدا کے سوا کسی پر اعتماد نہ کریں۔

☆ سب حاجات خدا سے مانگیں۔

☆ توحید کو لازم پکڑیں۔

## برائے ہر مسئلہ و کشائش رزق: (آصف حیدر صاحب)

• اول و آخر درود شریف 1-1 تسبیح درمیان میں یا حیّ یا قیوم 3 تسبیحاں پھر ہاتھ اپنے بائیں طرف (laderal position) کھول لیں (دایاں ہاتھ پھر چہرہ پر ہاتھ پھیریں۔ پھر دل والی جگہ پر (midal area) بائیں طرف ہاتھ رکھیں۔

برائے نظرِ بد۔ سحر وغیرہ: ☆ آیت الکرسی 7 مرتبہ پڑھیں۔ جب وَلَا یَؤُدُہٗ پر پہنچیں تو اسے ہر مرتبہ 3-3 بار پڑھیں۔

☆ سورۃ مزمل 11 مرتبہ چاروں قل 1-1 مرتبہ اول و آخر درود شریف 11-11 مرتبہ صبح فجر کی نماز کے بعد پڑھیں۔ پڑھکر پانی پر دم کریں اور وہ پانی پئیں۔

استخارہ: تیسرا کلمہ۔ الحمد شریف۔ آیت الکرسی۔ سورۃ اخلاص۔ درود ابراھیمی سب 11-11 بار پڑھیں۔ اسکے بعد مندرجہ ذیل استغفار 11 بار پڑھیں۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِی لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ھُوَ الرَّحْمٰنُ الرحیم اَلحیّ اَلَّذِی لَا یَمُوْتُ وَاَتُوْبُ اِلَیہِ رَبِّ اغْفِرْلِي اسکے بعد 2 نفل استخارہ کی نیت سے پڑھیں۔ پہلی رکعت میں ثنا کے بعد 7 بار سورۃ فاتحہ پڑھیں اور 3 بار سورۃ اخلاص پڑھیں پھر رکوع و سجود کے بعد دوسری رکعت میں فاتحہ سورت میں اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیم کی 15-20 منٹ تکرار کریں (مسئلہ ذہن میں رکھ کر) جواب ہاں میں آنے کی شکل یوں ہوگی کہ سر گردن وغیرہ دائیں طرف مڑ جائیں گے یا دائیں طرف مڑنے کی خواہش و کیفیت پیدا ہو جائیگی۔ جب یہ جواب آ جائے تو پھر بقیہ نماز پوری کریں۔

اچھے خواب۔ اچھی زیارتیں خواب میں: عشاء کے بعد روزانہ سورۃ یاسین ایک مرتبہ۔ سورۃ

ملک سات مرتبہ اول و آخر درود شریف 3-3 مرتبہ پڑھیں۔

برائے تسخیرِ سفر وغیرہ (سہولتیں: تیسرا کلمہ۔ سورۃ فاتحہ۔ آیت الکرسی۔ سورۃ اخلاص۔ درود شریف سب 33-33 بار صبح کی نماز کے بعد پڑھا کریں۔

خاص دعا: اَللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ رِزْقِيْ فِي السَّمَآءِ فَاَنْزِلْ وَاِنْ كَانَ فِي الْاَرْضِ فَاَخْرِجْ وَاِنْكَانَ قَلِيْلاً فَاَكْثِرْ وَاِنْ كَانَ كَثِيْرًا فَبَارِكْ لِيْ فِيْهِ٥

استخارہ کرنے کے طریقے: رات کو سونے سے قبل 2 نفل پڑھ کر 1100 مرتبہ یَامُهَيْمِنُ پڑھیں اور سو جائیں۔ سونے سے قبل یہ بات ذہن میں رکھیں کی جس جگہ یا جس کام میں بہتری ہو وہ پتہ چل جائے۔ زیادہ سے زیادہ 3 دن میں پتہ چل جائیگا کہ کس کام میں بہتری ہے۔

## اسمائے رحمت اللعلمینؐ

☆ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

☆ اپنی ضرورت کے مطابق وِرد کریں۔

☆ جہاں تعداد درج نہیں ہے وہاں اسم مبارک کے اعداد کے مطابق وِرد کریں۔

☆ روزانہ 400 مرتبہ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ پڑھنے سے آدمی غنی ہو جاتا ہے

### احمد:

جو کوئی 100 مرتبہ اسکا وِرد کریگا۔ خلقت اسکی مطیع ہو جائیگی (اعداد 53 سب سے زیادہ حمد کرنے والا)

### حامد:

(سراہنے والا)۔ اسکا وِرد کرنے والا ہمیشہ خوش رہتا ہے (اعداد 53)

### محمود:

(اعداد 98۔ تعریف کیا گیا) 100 مرتبہ روزانہ پڑھنے سے دولت پاتا ہے۔ اور خلقت اس پر مہربان ہوگی۔

### سراج:

(چراغ۔ اعداد 264) ہر روز پڑھنے سے دل نورانی ہو جاتا ہے۔

منیر:

(روشن کرنے والا۔ اعداد 360) روزانہ پڑھنے سے معزز بن جاتا ہے۔

عاقب:

(پیچھے آنے والا۔ اعداد 773) 40 مرتبہ روزانہ پڑھنے سے دولت ملتی ہے۔
اور عزت حاصل ہوگی۔

قاسم:

(تقسیم کرنے والا اعداد 201) 10 مرتبہ روزانہ پڑھنے سے علم زیادہ ہوگا

ماح:

(بدعت کو نابود کرنیوالا۔ اعداد 49) خلقت مطیع ہو جاتی ہے۔
(مذاکرنیوالا۔ اعداد 75)۔ خلقت فرمانبردار ہو جاتی ہے۔

بشیر:

(خوشخبری دینے والا۔ اعداد 512) دل روشن ہو جاتا ہے۔

رسول:

(296) ہدایت ملے گی۔

هاد:

(رہنما۔ اعداد 10) ہدایت ملے گی۔

حاشر:

(روز حشر جمع کرنے والا۔ اعداد 509) حشر کے دن امن سے رہیگا۔

فاتح:

(کھولنے والا۔ 489) دین و ایمان میں استقامت ملنا۔

نذیر:

(ڈرانے والا۔ 960) 100 مرتبہ روزانہ پڑھنے سے محتاج نہ ہوگا۔

Oureshi

**نبی:**

(62) 1000 بار روزانہ پڑھنے سے کشف حاصل ہوگا۔

**منتھی:**

(انتہا کا پہنچا ہوا۔ 505) انجام نیک ہونا۔

**خلیل:**

(دوست 678) رات کے وقت 10 مرتبہ پڑھنے سے برے خواب نظر نہیں آئینگے

**ولی:**

(مالک۔ 46) بکثرت پڑھنے سے ثواب دارین حاصل ہوگا۔

**حمید:**

(نیک خصلت۔ 62) نیک خصلت ہو جانا

**نصیر:**

(مددگار۔ 350) سفر کے وقت پڑھنے سے سفر جلدی طے ہوتا ہے۔

**یٰسین:**

(سیّدالبشر۔ 120) رات کو ننگے سر 41 مرتبہ پڑھنے سے ہر مراد پوری ہوتی ہے۔

**طٰہٰ:**

(14) کثرت سے پڑھنے سے برکت نازل ہوتی ہے۔

**مزمل:**

(کملی والا۔ 117) مغرب کے وقت بکثرت پڑھنے سے مفلسی دُور ہوتی ہے۔
غیب سے روزی ملتی ہے۔

**مدثر:**

(بدن پر چادر لپیٹنے والا۔ 754) شیطان اسکے پاس نہ آئیگا۔

**حبیب:**

(دوست 62) 1000 بار روزانہ پڑھنے سے تمام عالم مسخر ہوگا۔ مشکلات حل ہونگی

**کلیم:**

(کلام کرنے والا۔ 100) روزانہ 100 مرتبہ پڑھنے سے صاحب علم ہو جاتا ہے۔ فصیح و بلیغ

**مصطفیٰ:**

(چن لیا گیا۔ 220) 100 مرتبہ روزانہ پڑھنے سے عبادات کی توفیق حاصل ہو گی۔ اور نیک کاموں کی توفیق ہو گی۔

**مرتضیٰ:**

(برگزیدہ۔ 1450) عصر کے وقت 100 مرتبہ پڑھنے سے تمام آفات ارضی و سماوی سے محفوظ رہیگا۔

**مختار:**

(پسند کیا گیا۔ 1241) روزانہ 50 مرتبہ پڑھنے سے بلند مرتبہ ملتا ہے۔

**قائم:**

(قائم رکھنے والا۔ 141) اگر بارش نہ ہوتی ہو تو رات کو 100 مرتبہ پڑھیں۔ بارش ہو گی۔

**مصدق:**

(سچ مانا گیا۔ تصدیق کرنے والا۔ 234) طلوع آفتاب کے وقت پڑھنے سے مہم میں سرخرو ہو گا۔

**حجۃ:**

(دلیل۔ 411) روزانہ 100 مرتبہ پڑھنے سے باطن روشن ہوتا ہے، اور دِل مضبوط ہوتا ہے۔

**بیان:**

(باطن کو ظاہر کرنیوالا۔ (63) عقلمندی اور سوجھ بوجھ کیلئے وِرد کریں۔

**حافظ:**

(حفاظت کرنیوالا۔ 989) روزانہ 100 مرتبہ پڑھنے سے حضور سے عشق ہو گا۔ نیز تمام

Oureshi

مصیبتوں سے بچے گا۔

## شہید:

(گواہ۔319) دانتوں میں مسواک کرتے وقت پڑھنے سے دانت بڑھاپے میں بھی مضبوط رہتے ہیں۔

## عادل:

(عدل کرنے والا 125) روزانہ 100 پڑھنے سے عزت ہوگی۔

## حلیم:

(بردبار۔ 88) پڑھنے سے خواب میں کبھی نہیں ڈریگا

## نور:

(نور۔256) دل روشن ہوتا ہے۔

## متین:

(مضبوط۔ 500) روزانہ 100 مرتبہ پڑھنے سے (ذوالقوۃ المتین) لسیان سے محفوظ رہیگا۔ کثرت سے پڑھنے سے دلی مقاصد پورے ہوتے ہیں۔ حاملہ عورت کے پیٹ پر روزانہ 41 مرتبہ انگلی سے لکھنے سے نیک صالح اولاد پیدا ہوتی ہے۔

## برھان:

(دلیل۔ 258) کثرت سے پڑھنے سے مفلسی دور ہوتی ہے۔ روزانہ 100 مرتبہ پڑھنے سے بخشش ہوگی۔

## ذاکر:

(ذکر کرنیوالا ۔ 921) روزانہ 11 مرتبہ پڑھنے سے صاحب مال و نعمت ہوگا۔

## امین:

(امانتدار۔ 101) روزانہ 41 مرتبہ پڑھنے سے ذلیل نہ ہوگا۔

## واعظ:

(نصیحت کرنیوالا۔ 977) ماہِ رمضان میں روزانہ پڑھنے سے عبادت قبول ہوگی۔

## صاحب:

(سردار۔ 101) بیمار اگر ہر روز پڑھے تو صحت پائیگا

## عزیز:

(غالب۔ 94) روزانہ 10 مرتبہ پڑھنے سے بینائی تیز ہوگی۔

## تہامی:

(اہل تہامہ۔ 456) ذوق وشوق حاصل ہونا۔

## حجازی:

(سکن عرب۔ 29) صاحب، اسم سے نسبت پیدا ہو جائیگی۔

## اُمیّ:

(جس نے تعلیم حاصل نہ کی ہو۔ 56) مصور کی محبت پیدا ہوگی۔

## ناطق:

(کلام کرنیوالا۔ 160) 10 مرتبہ روزانہ پڑھنے سے اس پر چاقو۔ خنجر وغیرہ کا وار بے اثر ہوگا۔

## مکین:

(مرتبہ والا۔ 120) روزانہ 10 مرتبہ پڑھنے سے بینائی تیز ہوگی۔

## مدنی:

(مدینہ کا رہنے والا۔ 104) 1000 مرتبہ پڑھ کر سانپ کے کاٹے پر دم کرنے سے زہر دفع ہوگا۔

## یتیم:

(یتیم۔ 460) 9 مرتبہ روزانہ پڑھ کر زخم پر دم کرنے سے زخم ٹھیک ہوگا۔

## غریب:

(مقرر کرنے والا۔ 1212) پیٹ درد کیلئے پانی پر 10 مرتبہ دم کریں۔

## حریص:

(دین کی حرص کرنے والا۔ 308) 40 مرتبہ پڑھ کر کتے پر پھونکے۔ بھونکنا بند کر دیگا۔

**قریشی:**

(قریشی۔۔۔640) 100 مرتبہ پڑھ کر ملازم رکھا جائے تو دھوکا نہ دیگا۔ 100 مرتبہ پڑھ کر عدالت میں حاضر ہو تو فیصلہ اپنے حق میں ہو گا۔

**صادق:**

(سچ کہنے والا۔ 195) ہمیشہ پڑھنے سے خلقت مہربان ہو گی اور محتاجی نہ ہو گی۔

**رحیم:**

(مہربان۔258) رحمت حق طاری ہو گی۔

**فتاح:**

کھولنے والا۔489) دل کشادہ اور فراخ ہو گا۔

**عالم:**

علم جاننے والا۔ 141) روزانہ 21 مرتبہ یَاعَالِمُ الغیب عَلِّمنی پڑھنے سے اسرار غیبی سے مُطلع ہو گا۔

**طاہر:**

(پاک۔215) دل پاک ہو جائیگا

**شفیع:**

(سفارش کرنیوالا۔ 460) ہر روز یا شفیع المذنبین کے ورد پڑھنے سے اجر عظیم پائیگا

**مبلغ:**

(حق پہنچانے والا۔ 1072) روزانہ 10 مرتبہ پڑھنے سے (بمع درود شریف) خوش رہے گا۔

**شافع:**

(شفاعت کرنے والا۔451) ہر روز 100 مرتبہ صل علی شافع الامۃ پڑھنے سے آخرت کے غم سے نجات پائیگا۔

**شکور:**

(شکر کرنے والا۔ 526) ہمیشہ پڑھنے سے دولتمند ہو گا۔ دل نورانی ہو گا۔

## اسناد، سورۃ مزمّل شریف

### اسناد و خواص

1. اگر کوئی شخص اس سورۃ کو اپنے پاس ہر وقت بطور تعویز رکھے اور روزانہ تلاوت کیا کرے تو بہت سے برکات کا موجب ہے۔ اور ہر جگہ خدا کی نصرت اسکے شامل حال رہے گی۔
2. اگر کسی کی کوئی چیز گم ہو گئی ہو اور نہ ملتی ہو تو 12 روز تک متواتر 40 بار پڑھے۔
3. اگر کوئی سفر پر گیا ہے اور واپس نہیں آیا اور اسکی اطلاع نہیں ملتی تو جمعہ کی رات کو غسل کر کے 4 بار اس سورۃ کو پڑھو۔ اسکی اطلاع مل جائیگی۔
4. اگر میاں بیوی کے درمیان محبت نہیں ہے تو باوضو 3 بار شرینی پر پڑھو اور دم کر کے میاں بیوی کو کھلاؤ۔ باہم محبت ہو جائیگی۔
5. اگر کسی کے بیٹا نہ پیدا ہوتا ہو تو اسے چاہیے کہ روزہ رکھے افطار کے وقت غسل کر کے 21 بار اس سورۃ کو پڑھ کر پانی پر دم کرے اور میاں بیوی دونوں اس پانی کو پئیں۔ انشاءاللہ فرزند پیدا ہوگا۔
6. اگر کوئی قرضدار ہے اور قرض ادا نہیں ہوتا تو 40 روز تک 10 بار روزانہ رات کو سوتے وقت باوضو پڑھے۔ قرضہ سے نجات پائے گا۔
7. اگر کسی کے دانت میں درد ہے تو کڑوے تیل (روغن سرسوں) پر پڑھکر دم کرے۔ اور درد کی جگہ تھوڑا سا مل دے۔ آرام آ جائیگا۔
8. اگر کوئی نماز میں کاہلی کرتا ہے تو روزانہ 10 مرتبہ 3 دن تک پڑھے تو کاہلی دور ہوگی۔
9. اگر کوئی رزق کی کشائش چاہتا ہے تو 40 روز تک 10 بار روزانہ پڑھے۔
10. اگر کسی پر سحر یا جادو کا اثر ہے تو یکشنبہ کو پانی پر پڑھ کر دم کریں اور وہ پانی تھوڑا تھوڑا اسکو پلائیں۔
11. اگر کسی کو کوئی خبیث روح ستاتی ہے (دیو۔ جن۔ بھوت۔ پری) تو لکھ کر پانی سے دھولو۔ اور اس پانی سے مریض کو غسل دو صحت ہوگی۔
12. کمر۔ ران یا کسی جگہ درد ہو تو 7 بار پڑھ کر پھونکے۔ فوراً آرام ہوگا۔
13. اگر کسی کی اولاد ہو کر مر جاتی ہے تو یہ عمل کریں۔ کہ نیلے سوت کے 40 تار ایک جگہ جمع کر کے بٹ لیں۔ اور چالیس گرہ اس میں اسطرح لگائیں کہ خوب نہ کسنے پائیں۔ ہر گرہ

پر ایک بار سورۃ مزمل پڑھیں اور گرہ کو کس دیں۔ جب اسطرح 40 گرہ پوری ہو جائیں تو گنڈہ بنا کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ عمر دراز ہو گی۔ نیلا ڈورا اندازاً اتنا لمبا چاہئے کہ چالیس گرہیں لگنے کے بعد بآسانی بچے کے گلے میں ڈھیلا ہو کر آجائے۔

14. دشمن کو مقہور کرنے کیلئے تاریک رات میں 21 بار پڑھیں لیکن انتقام سے عفو بہتر ہے۔

15. اگر کسی ظالم نے تمہیں ستایا ہے اور تم اس ظلم کا بدلہ لینا چاہتے ہو تو پرانی قبر سے تھوڑی مٹی لو۔ اس پر 7 بار سورۃ شریف پڑھ کر دم کرو۔ اور اس دشمن کی طرف ڈالو یا اسکے گھر میں پھینک دو۔ اسکی تباہی کا موجب ہو گی۔

16. اگر دو ایسے آدمیوں میں جدائی ڈالنی ہے جن کا تعلق جائز نہیں یا گناہ اور فساد کا موجب ہے تو ایک روٹی پر سورۃ مزمل لکھ کر وہ روٹی ایک کالے کتے کے آگے ڈال دو۔ دونوں آدمیوں کے نام اس روٹی پر ضرور لکھیں۔ دونوں میں جدائی پڑ جائے گی۔

17. اگر علم و فہم کو ترقی دینی ہو تو ایک بار روزانہ پڑھ کر پانی پر دم کرو اور اس پانی کو پی لو۔

18. جنگ و جدل میں اس سورۃ کو پڑھنے سے کبھی شکست نہ ہو گی۔

19. اگر کوئی کسی جگہ پھنس گیا ہے۔ اور چاروں طرف دشمن گھیرے میں لئے ہوئے ہیں تو اس سورۃ کو لکھ کر ایک برتن میں دھو لو اور اِس دُھلے ہوئے پانی کو اپنے منہ پر ملو۔ اور اس پانی سے اپنا منہ دھو لو۔ اور پھر دشمن کے محاصرہ سے نکل جاؤ وہ آپکو نہ دیکھ سکیں گے۔ (مگر یہ بُرے کام کیلئے نہ استعمال ہو)

## سورہ مزمل کے عمل

(غائب ہونے کیلئے)

اول و آخر درود شریف 11-11 مرتبہ 7 مرتبہ سورۃ مزمل۔ درمیان رات میں ایک بجے پڑھیں 40 دن عمل کریں، اور جب بھی موقع ملے زبانی سورۃ مزمل روزانہ ایک مرتبہ پڑھ لیا کریں۔

تمام مسئلوں کے حل کیلئے: نماز فجر کے بعد سفید کپڑے پہن کر 7 مرتبہ سورۃ مزمل پڑھیں۔ 40 دن یہ عمل کریں۔ آپکے ہاتھ مقناطیسیت آجائے گی مجرب ہے۔

عمل سورۃ یٰسین شریف:

☆ یہ عمل ہر نیک مقصد اور پاک مراد کیلئے پڑھا جا سکتا ہے۔ اکثر عمل کی مدت ختم

ہونے سے پہلے مراد پوری ہو جاتی ہے۔

☆ 7 روز تک پڑھنے کا عمل ہے۔ اگر اس سے قبل مقصد پورا ہو جائے تب بھی عمل کو اپنی مقررہ مدت تک جاری رکھیں۔

☆ عمل عروج ماہ میں شروع کریں۔ یعنی جب چاند ترقی کر رہا ہو۔

☆ جمعہ کے روز سے شروع کر کے جمعرات کے روز ختم کرنا بہتر ہے۔

☆ بدھ سے بھی شروع کیا جا سکتا ہے۔

☆ عشاء کی نماز کے بعد سورۃ یٰسین 7 بار۔ درود شریف اول و آخر 11-11 مرتبہ۔

☆ ہفتہ بھر کے عمل کا ثواب علی الترتیب حسب ذیل بزرگان دین و اولیاء اللہ کی روحان مقدس کو پہنچانا چاہیے۔ پہلی شب کو سلطان محمود غزنویؒ کی روح پاک پر۔ دوسری شب کو سلطان ابراہیم ادھمؒ کی روح پاک پر۔ تیسری شب کو سلطان احمد حضرویہؒ کی روح پاک پر۔ چوتھی شب کو سلطان اسماعیل سامانیؒ کی روح پاک پر۔ پانچویں شب کو سلطان بایزید بسطامی کی روح پاک پر۔ چھٹی شب کو سلطان ابو سعید ابوالخیرؒ کی روح پاک پر۔ ساتویں شب کو سلطان بانجر ماضیؒ کی روح پاک پر۔

☆ سورۃ یٰسین کو روزانہ صبح شام جس نیت سے پڑھیں گے (مقصد و مطلب) وہ حاصل ہوگا۔ (بیماری۔ خوف۔ بھوک) صبح کو نماز کے بعد

☆ سورۃ یاسین کو اِذْجَاءَ الْمُرْسَلُوْنَ تک پڑھیں۔ اسکے بعد دعا کریں قبول ہوگی (بیماری وغیرہ کیلئے۔

☆ سَلٰمٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِیْمِ۔ بیماری یا حاجت کیلئے اس آیت کو 1469 بار پڑھیں اور دعا کریں قبول ہوگی۔

☆ بیماری کیلئے سورۃ یاسین اول سے آخر تک ڈورے پر تلاوت کرکے اور جب لفظ مبین پر پہنچے تو ڈورے میں گرہ دے۔ اسطرح 7 مرتبہ مبین کا لفظ آئیگا تو 7 گرہ ڈورے میں دیں۔ اس ڈورے کو بخار زدہ مریض کے سیدھے بازو پر باندھ دیں۔ انشاءاللہ صحت ہوگی۔

اگر گھر سے پیسے گم ہوتے ہوں: (مولوی اسحٰق صاحب مرحوم حافظ آبادی)

درود ابراہیمی 7 بار پھر تعوذ تسمیہ کے بعد سورۃ فلق 200 مرتبہ اسطرح پڑھیں کہ ہر بار تسمیہ شروع میں پڑھیں (فجر کی نماز کے بعد) ساتھ ساتھ دائیں ہاتھ سے دائیں ران

پر ہاتھ مارتے جائیں یہ وظیفہ صرف ایک دن کریں۔

ہر مشکل، حاجت، سحر، ضرورت وغیرہ کیلئے:

درود شریف 11 مرتبہ پھر قرآن مجید کی پہلی منزل پڑھیں (تعوذ تسمیہ کے بعد) پھر اپنی حاجت کیلئے خشوع خضوع سے دعا مانگیں (فجر کے بعد) اسطرح 7 دن 7 منزلیں پڑھیں۔ یہ سب باوضو اور خشوع خضوع سے پڑھیں۔

ڈڑکی شاہ صاحب کا عمل برائے حاضرات۔ تسخیر۔ حاجت برآری۔

(جو مؤکل سے حاصل ہوا) کوئی اچھا عطر لگائیں صاف پاک سفید کپڑے پہنیں رات ایک بجے تہجد 12 نفل 2-2 کرکے پڑھیں۔ شروع میں تعوذ تسمیہ پڑھیں 1-1 مرتبہ۔

قبلہ رخ ہو کر (مغرب کی طرف) 5 تسبیح درود ابراہیمی پڑھیں۔ پھر شمال کی طرف رخ کرکے 5 تسبیح سورۃ فاتحہ پڑھیں۔ پھر جنوب کی طرف رخ کرکے 5 تسبیح سورۃ اخلاص پڑھیں پھر مشرق کی طرف رخ کرکے سَلامٌ قولاً مِن رَبِّ الرَّحیم گیارہ تسبیح پڑھیں پھر سامنے آئینہ رکھ کر اس پر نظر رکھ کر یہ اوپر والا عمل ایک مرتبہ کریں۔ 21 دن کریں۔ اکیسویں دن شیشے میں درود شریف پڑھتے وقت (قبلہ رخ) آپکو ایک بزرگ قرآن پڑھتے نظر آئینگے اور منہ سے 3 مرتبہ آپکو مبارک باد دینگے پھر شمال کی طرف اسطرح وہ بزرگ نظر آئینگے اور کامیابی کا اشارہ ہاتھ سے کرینگے۔ پھر باقی 2 سمتوں (جنوب و مشرق) میں وہ بزرگ تخت پر بیٹھے نظر آئینگے۔ مگر کوئی بات یا اشارہ نہیں کرینگے اسکے بعد اوپر والا عمل روزانہ 1-1 تسبیح بطور زکوۃ ہمیشہ کسی وقت کریں۔ جب بھی کوئی مقصد اور پوچھنا مطلوب ہو (guidance) تو شیشے کو سورج کی طرف رکھ کر، 3 مرتبہ درود ابراہیمی ☆ 7 مرتبہ سورۃ فاتحہ ☆ 7 مرتبہ سورۃ اخلاص ☆ 3 مرتبہ سلامٌ قولاً من رب الرحیم پڑھ کر شیشے پر پھونک ماریں۔ اور شیشے میں دیکھیں۔ آپکو مطلوبہ راستہ نظر آجائیگا۔

کوئی مقصد حاصل کرنا: (از حفیظ سلمانی)

☆ سورۃ فاتحہ ☆ سورۃ اخلاص ☆ آیت الکرسی۔ سب 21-21 مرتبہ بعد از نماز عشاء پڑھیں (مقصد ذہن میں رکھ کر) 21 روز یہ عمل کریں۔

سورۃ فاتحہ: (افضل القرآن۔ سورۃ شفاء)

اس سے تمام بیماریاں دور ہوتی ہیں۔ اور سارے آلام دور ہوتے ہیں۔

(1) تمام بیماریوں کیلئے اور دردوں کیلئے بیمار پر سورۃ فاتحہ 41 مرتبہ مع وصل بسم اللہ (یعنی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی میم کو اَلْحَمْدُ کے اَل کے ساتھ ملا کر پڑھیں)

(2) دفع امراض کیلئے سنت فجر کے بعد روزانہ 41 مرتبہ پڑھیں اس سے آدمی غنی ہو جاتا ہے۔قوی ہو جاتا ہے۔اور امن میں رہتا ہے۔

(3) اگر صبح کی نماز کے بعد سورۃ فاتحہ کو اسکے حروف کی تعداد کے برابر یعنی 125 مرتبہ پڑھیں ۔تو ہر مقصد پورا ہوگا۔اور بیماری سے شفا ہوگی۔

(4) اگر کوئی حاجت پیش آئے تو نماز مغرب کے بعد فرض وسنت سے فارغ ہو کر اسی مقام پر جہاں اس نے نماز پڑھی ہے سورۃ فاتحہ 40 مرتبہ پڑھے اور اسکے بعد یہ دعا کرے۔

اِلٰهِیْ عِلْمُکَ کَافٍ عَنِ السُّوَالِ اکْفِنِیْ بِحَقِّ الفاتحة سَنَوَ الاً وَّ گرُمَکَ کَافٍ عَنِ الْمَقَالِ اکْرِمْنِیْ مِنِّیْ بحَقِّ الفَا تِحتهِ مَقَالاً وَ اَعْطِنِیْ مَافِیْ ضَمِیْرِیْ،

(اے اللہ تیرا علم کافی ہے۔ اس امر سے کہ سوال کیا جائے سورۃ فاتحہ کی حرمت سے میرے سوال کرنے کی حرمت رکھ اور تیرا کرم کافی ہے اس امر سے کہ گفتگو کی جائے سورۃ فاتحہ کی حرمت میں اور سورۃ فاتحہ کی گفتگو سے مجھے عزت بخش اور میری مراد عطا فرما)

☆ درد کے مقام پر اپنا ہاتھ رکھ کر 7 مرتبہ سورتحہ فاتحہ پڑھے اور 7 مرتبہ مندرجہ ذیل دعا پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اَذْھِبْ عَنِّي سُوْءَ مَااَجِدُ وَفُحْشَه' بَدَعْوَةِ نَبِیِّکَ الْمُبارَکِ الاَمِیْنِ الِمسکِیْنِ عِنْدَکَ.

سورۃ فاتحہ پڑھتے وقت توجہ اللہ کی طرف ہونی چاہئے اور مقصد ذہن میں ہو

## آیت الکرسی (اسے سیّد آیات القرآن کہتے ہیں)

دفع بلغم: اسے نمک کی 7 چھوٹی چھوٹی کنکروں پر پڑھیں (ہر ایک کنکری پر 7 مرتبہ آیۃ الکرسی) اور روزانہ کنکری نہار منہ کھائیں۔ 7 دن کریں۔

مرگی: مریض پر 11 مرتبہ پڑھیں۔فوراً افاقہ ہوگا۔

جگر کے امراض و خفقان: آیت الکرسی کو ایک پاک برتن (چینی کی پلیٹ وغیرہ) میں 3 مرتبہ لکھیں اور اسے دھو کر مریض کو پلائیں مریض پیتے وقت یہ کہے نَوَیْتُ الشِّفَاءَ مِنَ العِلَّة (میں نے فلاں بیماری سے شفا کی نیت کی)

رفع غم وعلت: امام بونی نے فرمایا ہے۔ اس آیت کو خالی جگہ بعد نماز عصر 17 بار پڑھے تو وہ اپنے قلب میں ایک خاص کیفیت محسوس کریگا۔ اس حالت میں جو دعا کرے گا قبول،

ہوگی۔ (غم و حزن ۔مرض دفع کرنا وغیرہ)

## سورۃ کوثر کا عمل

☆ اول و آخر درود شریف 11-11 مرتبہ۔
☆ عروجِ ماہ سے شروع کریں۔
☆ 313 تسبیح روزانہ سورۃ کوثر کی رات کو عشاء کی نماز کے بعد پڑھیں (فجر سے قبل جب بھی ختم ہو جائیں)
☆ 41 روز کا عمل ہے۔
☆ جلالی و جمالی پرہیز کریں تو بہتر ہے۔
☆ دن کا کھانا صرف ایک مرتبہ جب بھوک ہو کھائیں۔

آخر میں سورۃ (کوثر شریف کی مؤکلہ آئیگی (10-12 فٹ قد کی) ساتھ 4 آدمی ہونگے۔ وہ آپکو 4 نقش دیکر چلے جائینگے (ایک جادوٹونہ کے توڑ کا۔ ایک بیماری سے شفا کا۔ ایک گمشدگی کا۔ ایک قرض کی واپسی کیلئے)۔ مگر مؤکلہ اکیلی رہ جائیگی۔ اس سے شرائط طے کرلیں۔ اور جو کام لینا ہو لے لیں۔ وہ آپکو چاندی کی ایک ڈبیہ دیگی۔ جسکے اندر اسکے بال ہونگے۔ اس ڈبیہ کو کبھی نہ کھولیں۔ مؤکلہ کو جب بلانا مقصود ہو تو اسے تھوڑی سی Heat دیدیں۔ اور جو کام لینا ہو اسکے حاضر ہونے پر لے لیں۔

اسم اَللّٰہ کا ذکر (فہم زیادہ ہونا۔ اسرار خفیہ ظاہر ہونا۔ رزق میں برکت۔ لکھ کر پاس رکھنے سے خوف سے پناہ اعداد 66)

☆ روزانہ نماز روزے کی پابندی اور ۔۔۔ رزق حلال کے ساتھ مقررہ جگہ اور مقررہ وقت پر باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر 5000 مرتبہ اللہ کا وِرد کرنے سے صاحب کشف، روشن ضمیر، نبی پاک ﷺ کی زیارت، اللہ تعالیٰ کی زیارت خواب میں ہو سکتی ہے۔
☆ نماز جمعہ سے پہلے 100 مرتبہ پڑھنے سے تمام امور آسان ہو جاتے ہیں۔ ہر نماز کے بعد 100 مرتبہ پڑھنے سے صاحب کشف ہر جاتا ہے۔
☆ تقریب الٰہی کے حصول کیلئے ہر نماز کے بعد 66 مرتبہ وِرد کریں۔ یہ سب سے آسان وظیفہ ہے۔
☆ مقدمہ میں کامیابی کیلئے عین مقدمہ کی پیشی کے وقت بکثرت پڑھے۔

☆ لا علاج مرض کیلئے جس پر کوئی دوائی اثر نہ کرتی ہو اسکو 66 مرتبہ پلیٹ پر لکھ کر دھو کر پلائیں

☆ اگر کوئی کام رک گیا ہو تو اسے سوالاکھ مرتبہ 40 دن تک پڑھیں۔

☆ لا علاج مرض کیلئے روزانہ بعد نماز فجر 2360 مرتبہ اللہ شافی۔ اللہ کافی۔ اللہ معافی پڑھے۔ یا اسکا کوئی عزیز پڑھے۔ 40 دن کریں۔

☆ آسیب یا جن کو جلانے کیلئے اسم اللہ کو نیلے کپڑے پر لکھیں اور فلیتہ بنا کر ایک سرے سے جلائیں اور مریض کو سنگھائیں۔ جن جل جائے گا اور اسے 3 دن چینی کی رکابی پر لکھ کر دن میں کئی بار پلانے سے وہ جن سے محفوظ ہو جاتا ہے۔

## حزبُ البحر (از راشد فارق شاہ جی صاحب)

☆ ماہِ صفر کی شروع کی تاریخوں یعنی عروجِ ماہ میں ورد کریں

☆ روزانہ روزہ رکھیں

☆ جمالی۔ جلالی پرہیز کرلیں تو بہتر ہے۔

☆ 13 دن والی سب سے بہتر ہے (یعنی یکم تا 13 تاریخ قمری)

☆ 3 دن والی بھی ہے (6 تا 8 تاریخ)

چشتیہ صابریہ سلسلہ والی دیوبند پڑھتے ہیں۔

☆ 13 دن والا عمل 120 مرتبہ روزانہ پڑھیں

اعتکاف کی طرح اردگرد چادر کھینچ لیں

open air میں پڑھیں

☆ 3 دن والا عمل کم از کم 12 مرتبہ پڑھیں۔ یہ کمرے میں بھی پڑھ سکتے ہیں (اشراق کی نماز کے بعد پڑھیں)

پھر عصر کے بعد 5 مرتبہ برائے زکوٰۃ پڑھیں۔

☆ ایک مرتبہ صبح ایک مرتبہ عصر کے بعد پڑھیں۔

☆ دعائے اعتصام پہلے پڑھیں پھر دعائے حزب والبحر پڑھیں۔

☆ اسکے بعد اختتام کریں۔ (اسمیں بسم اللہ نہ پڑھیں) یعنی اختتام والی دعا سے پہلے)۔ اسمیں کوئی پرہیز نہیں۔

## غائب ہونے کا عمل (پرواز کا عمل) نوچندی ہفتے سے شروع کریں

☆ وَاللّٰہُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا تَصِفُوْنَ 1500 بار روزانہ تہجد کے بعد پڑھیں (اول و آخر درود شریف ابراھیمی 11-11 مرتبہ) ایک روایت کے مطابق ایک تسبیح روزانہ رات ایک بجے۔

☆ 40 دن کریں (41 دن) ایک بزرگ ظاہر ہونگے۔ وہ طریقہ پرواز بتلائیں گے اور guide کرینگے۔

☆ اور پھر بوقتِ ضرورت مندرجہ بالا آیت 11 مرتبہ جگہ کا تصور کرتے ہوئے پڑھیں۔

## شرائط (عملیات)

(1) توحید پرست

(2) زبان کو غیبت، جھوٹ، گندی باتوں سے پاک رکھیں۔

(3) دِل کو حسد، تکبر، کینہ، لالچ سے پاک رکھیں۔

(4) دماغ کو تکبر، رعونت، بد خیالات، ناواجب ارادوں اور کسی کی اذیت رسانی اور تکلیف دہی سے پاک رکھیں۔

(5) جسم اور لباس کو میل کچیل اور پلیدی سے پاک رکھیں۔

(6) پیٹ کو حرام کمائی سے پاک رکھیں۔

(7) عمل پڑھتے وقت زبان اور دل دونوں کو عمل اور خدا کی طرف متوجہ رکھیں۔

(8) پاک جگہ عمل کریں۔

## زیارت حضرت رسولِ اکرم ﷺ کے لیے عملیات

(یا ہمکلامی کا شرف بھی حاصل ہو سکتا ہے)

(1) بعد نماز عشاء رات کو سوتے وقت غسل مع وضو کر کے قبلہ رُخ بیٹھ کر 4 بار یہ دعا پڑھیں۔

اَعُوْذُ بِرَبِّ مُوْسٰی وَاِبْرَاھِیْمَ وَ مُحَمَّدِ نِ الْمُصْطَفٰے صَلَوٰۃُ اللّٰہِ عَلَیْھِمْ اَجْمَعِیْنَ

☆ سونے کا بستر پاک صاف ہونا چاہیئے۔

☆ دعا پڑھنے کے بعد کسی سے بات نہ کریں۔

☆ سوتے وقت سیدھی کروٹ سے کعبہ کی طرف رُخ کر کے سوئیں۔

☆ سونے سے قبل وضو ساقط نہ ہو۔

☆ دِل اور دماغ اِدھر اُدھر کے خیالاتِ فاسدہ سے خالی ہو۔

☆ تصور حبیب پاک ﷺ دل میں ہو

☆ پہلی رات سے 7 رات تک لگ سکتے ہیں (زیارت نصیب ہونے میں)

☆ کثرت سے درود شریف پڑھتے رہا کریں۔

☆ یہ 2 کلمات کثرت سے پڑھیں۔ (جب بھی موقع ملے اور فارغ ہوں)

سُبْحَانَ اللہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللہِ الْعَظِیْم

(2) جمعہ کی رات کو 2 نفل اسطرح پڑھیں۔ کہ دونوں رکعتوں میں بعد سورۃ فاتحہ کے 11 مرتبہ آیت الکرسی وَھُوَالْعَلِیُّ الْعَظِیْم تک پڑھیں۔ اور 11 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں۔ اسکے بعد بحضور قلب یہ درود شریف پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ وَ اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَسَلِّمْ

☆ عمل پڑھنے کے بعد کسی قسم کی گفتگو نہ کریں۔

☆ بستر پاک ہو۔

(3) خلوص قلب کے ساتھ رات کو سوتے وقت حسب ذیل درود شریف پڑھتے پڑھتے سو جائیں۔

اللھم صل علیٰ سیدنا محمد بحر انوارک و معدن اسرارک ولسان حجتک وعروس مملکتک وامام حضرتک وطراز ملکک وخزائن رحمتک وطریق شریعتک المتلذذ بتوحیدک انسان عین الوجود والسبب فی کل موجود عین اعیان خلقک المتقادم من نور ضیائک صلوۃ تدوم بدوامک وتبقیٰ ببقائک لا منتھیٰ لھا دون علمک صلوٰۃ ترضیک و ترضہ و ترضیٰ بھا عنا یارب العلمین۔

بعد نماز عشاء جائے نماز پر بھی اس مذکورہ درود شریف کو پڑھ سکتے ہیں۔ اور جب نیند آجائے تو اپنے پاک بستر پر لیٹ کر بھی برابر پڑھتے رہیں۔ حتیٰ کہ سو جائیں۔

(4) مندرجہ ذیل درود شریف 99 مرتبہ بعد نماز عشاء سوتے وقت پڑھیں

اَللّٰھُمَّ رَبَّ الْحِلِّ وَالْحَرَامِ وَرَبَّ الْبَیْتِ الْحَرَامِ وَرَبَّ الرُّکْنِ وَالْمُقَامِ اَبْلِغْ رُوْحَ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مِّنَّا السَّلَامَ۝

☆ درود شریف بکثرت پڑھا کریں۔

☆ شب جمعہ میں ایک ہزار مرتبہ درود شریف ایک ہزار مرتبہ سورۃ کوثر پڑھکر سو جائیں۔ پہلے

نہائیں۔ صاف کپڑے پہنیں۔ خوشبو لگائیں اور پاک صاف جگہ پر اوپر والا عمل کریں۔

## زیارتِ حضور ﷺ اور حصولِ مقصد:

اول و آخر درود ابراھیمی 7-7 مرتبہ درمیان میں آیت الکرسی 7 مرتبہ۔ سورۃ فاتحہ 7 مرتبہ۔ سورۃ الم نشرح اور سورۃ اخلاص 7 مرتبہ اور لا حول ولا قوۃ الا باللہ 7 مرتبہ اللہِ العظیم 10 مرتبہ روزانہ بعد از نماز عشاء پڑھنا معمول بنالیں۔ تو بہتر ہے۔ وگرنہ کم از کم 40 دن پڑھیں۔

☆ بعد نماز عشاء اول و آخر درود شریف ابراھیمی 11-11 مرتبہ

سَلامٌ قَوْلاً مِنْ رَّبِ الرَّحیم

511 مرتبہ روزانہ پڑھیں (عشاء کے بعد) 5 دن یہ عمل کریں خواب میں حضور ﷺ کی زیارت ہوگی۔ اور وہ آپ سے آپکا مقصد پوچھیں گے۔ اس لئے مقصد ذہن میں رکھ کر یہ عمل کریں۔ تاکہ خواب میں پوچھنے پر فوری جواب دے سکیں۔

## دستِ غیب

☆ فجر کی نماز کے بعد سوالاکھ (125000) مرتبہ 3 روز تک یہ دعا پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلیٰ مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَرَسُوْلِکَ وَعَلَی الْمُؤمِنِیْنَ وَالْمُؤمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ.

☆ اسکے بعد روزانہ بلا ناغہ ایک ہزار بار 40 روز تک پڑھیں

☆ پڑھنے کے دوران باتیں نہ کریں

☆ قبلہ رُخ ہو کر اللہ تعالیٰ کی طرف دھیان رکھیں۔

☆ عروجِ ماہ نوچندی جمعرات سے اس عمل کو شروع کریں۔ 40 روز تک متواتر پڑھیں۔

☆ یَا مُنْعِمُ ہر روز 211 بار پڑھیں۔ اول و آخر 11-11 بار درود شریف پڑھیں۔

## رُجعت سے بچنے کیلئے

کسی بھی عمل کی رَجعت سے بچنے کیلئے صبح کی نماز کے بعد سورۃ عَبَسَ وَ تَوَلّٰی

(1) ایک مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

(2) اگر کسی چلّہ میں یا وظیفہ پڑھتے ہوئے رجعت ہو جائے تو روزانہ 3000 مرتبہ گیارہ دن تک یَا اَحدُ پڑھے۔

